جدید طرزِ بیان
اور
عملی مشقوں
کے ساتھ

احکام اِسلام کا خوبصورت مجموعہ

# تفہیم الفقہ



مؤلف


مفتی محمد نعیم

اُستاذ دارالافتا جامعہ اشرف المدارس گلشن اقبال کراچی
خطیب جامع مسجد عسکری 7 ملیر کینٹ کراچی


ناشِر


مکتبۃ النور کراچی

جدید طرزِ بیان اور عملی مشقوں کے ساتھ

احکامِ اسلام کا خوبصورت مجموعہ

# تفہیمُ الفقہ

## حصۂ عبادات

تالیف

مفتی محمد نعیم مستدیم

استاذ دار الافتاء جامعہ اشرف المدارس کراچی

ناشر مکتبۃ النور کراچی
0333-2375446

# جملہ حقوق بحق مؤلف محفوظ ہیں


نام کتاب: تفہیم الفقہ

نام مؤلف: مفتی محمد نعیم

ترتیب وتزئین وپروف ریڈنگ: مولانا محمد مصطفیٰ احمدانی

کمپوزنگ: استاذ دارالافتاء جامعہ اشرف المدارس کراچی

برائے رابطہ: 0333-6548203
0334-3242688
maktabatunoor@gmail.com

طبع اول: ذی الحجہ ۱۴۲۵ھ

طبع ثانی: ۱۴۲۶ھ

طبع ثالث: صفر ۱۴۲۷ھ

طبع اربع: ربیع الاوّل ۱۴۲۸ھ

طبع خامس: جمادی الثانی ۱۴۲۸ھ

طبع ششم: ۱۴۲۹ھ

اشاعت ہشتم: ۱۴۳۱ھ بمطابق اپریل 2010

اشاعت نہم/اشاعت دہم　رمضان المبارک ۱۴۳۱ھ اگست ۲۰۱۰/رمضان المبارک ۱۴۳۲ھ اگست ۲۰۱۱

ناشر: مکتبۃ النور کراچی
نزد جامعہ اشرف المدارس دوکان نمبر 46: گلستان جوہر بلاک 12 کراچی


## ملنے کے پتے


| | |
|---|---|
| کتب خانہ مظہری گلشن اقبال کراچی | زم زم پبلشرز کراچی |
| دارالاشاعت اردو بازار کراچی | مکتبہ الاحسان اردو بازار کراچی |
| علمی کتاب گھر اردو بازار کراچی | مکتبہ رحمانیہ اردو بازار لاہور |
| بیت القرآن اردو بازار کراچی | مکتبہ سید احمد شہید لاہور |
| قدیمی کتب خانہ آرام باغ کراچی | مکتبہ العارفی فیصل آباد |
| ادارہ اسلامیات اردو بازار کراچی | کتاب گھر سکھر |
| ادارۃ الانور بنوری ٹاؤن کراچی | ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان |
| مکتبہ عمر فاروق شاہ فیصل کالونی کراچی | کتب خانہ رشیدیہ راجہ بازار راولپنڈی |
| بیت الکتب گلشن اقبال کراچی | نیز شہر کے کسی بھی معروف اسلامی کتب خانہ سے طلب فرمائیں |

| نمبر شمار | آئینہ مضامین | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 144 | **قضا نمازوں کے احکام** | 166 |
| 145 | قضاء کرنے کا طریقہ | 166 |
| 146 | صاحب ترتیب کی تعریف | 167 |
| 147 | نمازوں میں ترتیب واجب ہونا | 168 |
| 148 | قضاء عمری کا مسئلہ | 169 |
| 149 | **مریض کی نماز کے احکام** | 173 |
| 150 | مریض کا قبلہ رخ ہونا | 174 |
| 151 | مریض کے بستر کا حکم | 175 |
| 152 | **سجدۂ سہو کے احکام** | 178 |
| 153 | **سجدۂ تلاوت کے احکام** | 187 |
| 154 | سجدہ تلاوت کا مطلب | 187 |
| 155 | قرآن مجید میں سجدہ تلاوت کے مقام | 187 |
| 156 | سجدہ تلاوت کب واجب ہوتا ہے | 187 |
| 257 | جن صورتوں میں سجدہ تلاوت واجب نہیں ہوتا | 188 |
| 258 | سجدہ تلاوت کے وجوب کی نوعیت | 189 |
| 159 | سجدہ تلاوت ادا کرنے کی کیفیت | 190 |
| 160 | آیت سجدہ کئی بار تلاوت کرنا | 190 |
| 161 | سجدہ تلاوت واجب ہونے کا اصول | 191 |

☆☆☆

## تقریظ

حضرت مولانا مفتی یوسف ساچا صاحب مدظلہ مفتی دارالافتاء باٹلی برطانیہ


**Institute of Islamic Jurisprudence**

*Est. 1399 Hijrah*

**68 Broomsdale Road, Soothill, Batley, West Yokshire, WF17 6PJ, England.**

**Telephone and Fax (01924) 441230**

**Email: vsacha@Hotmail.com / v.sacha@ntlworld.com**


هو الموفق

حامدا و مصليا و مسلما

امابعد

کتاب تفہیم الفقہ حصہ اول کے متفرق مقامات کے مطالعہ کا شرف حاصل ہوا۔ راقم سطور نے زمانہ تدریس (کنزالدقائق) میں اس بات کی ضرورت محسوس کی تھی کہ اردو زبان میں کوئی ایسی کتاب تحریر کی جائے جس میں فقہی اصول وکلیات کو واضح کر کے اس کی روشنی میں فقہی جزئیات وفروعات کی وضاحت کی جائے تا کہ مدارس عربیہ کے درجۂ اولیٰ ووسطیٰ کے طلباء اور جامعات وکلیات کے اردو داں طلباء اس سے بسہولت وآسانی استفادہ کر کے علم فقہ میں ایک حد تک بصیرت کے ساتھ مسائل فقہیہ سے واقف ہوسکیں۔

الحمدللہ اس دیرینہ تمنا کو حضرت مولانا مفتی نعیم صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ نے اس کتاب کی تالیف فرما کر پورا کیا۔ مولف سلمہ نے جس اسلوب اور ترتیب سے کتاب کے ابواب اور مضامین کو مرتب کیا ہے، اور مسائل کو اوقع فی النفس کرنے کے لئے مثالوں، پہیلیوں، تمرینات اور بعض جگہوں میں جداول سے کام لیا، جن کا استفادہ میں خاص دخل ہے، امید ہے کہ مدارس عربیہ کے طلباء بالخصوص اور اردوداں حضرات بالعموم مستفید ہو کر فقہی معلومات میں ترقی حاصل کرینگے۔

اللہ تعالیٰ مولف سلمہ کی اس محنت وکاوش کو قبول فرمائیں اور ان کے علم وعمل میں ترقی عطا فرمائیں اور مزید خدمت دین کی توفیق عطا فرمائیں

وصلى الله على خير خلقه محمد و اصحابه واتباعه اجمعين الى يوم الدين.

احقر یوسف بن مولانا محمد ساچا عفی عنہ

خادم دارالافتاء باٹلی، برطانیہ

مورخہ ۹ ذوقعدہ ۱۴۲۵ مطابق ۲۱ دسمبر ۲۰۰۴

# حرفِ آغاز

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمدللّٰہ نحمدہ ونُصلی ونُسلم علی رسولہ الکریم.

أمّا بعد!

جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد سے دورۂ حدیث اور جامعہ دار العلوم کراچی سے تخصص فی الافتاء سے فراغت کے بعد ناچیز راقم الحروف نے جامعہ اشرف المدارس کراچی میں جب تدریسی سفر کا آغاز کیا تو پہلے ہی سال درجہ اولیٰ کی کتاب ''نور الایضاح'' کی تدریس ذمہ میں آئی۔

بنامِ خدا کتاب کے آغاز کے بعد جلد ہی میرے دل میں شدت کے ساتھ یہ احساس پیدا ہوا کہ ایسے ہونہار عزیز طلبہ جو ابھی عربی زبان سے ناواقف اور نابلد ہیں ان کو ابتدا ہی سے ایسی کتاب کے سمجھنے کا پابند بنانا جو عربی میں فقہ حنفی کا متن ہے ان کی طاقت سے زیادہ ان پر بوجھ ڈالنے کے مترادف ہے۔ کتاب کے آغاز ہی میں اس بات کا اندازہ ہو گیا کہ سال بھر کی کاوش کے بعد یہ کتاب ان کے گوش گزار تو کی جا سکتی ہے اور فقہ اسلام سے ہلکا پھلکا انس بھی پیدا ہو سکتا ہے۔ مگر اس سے اس فقہی بصیرت کا پیدا ہونا مشکل ہے جو ان کی عملی زندگی میں راہنمائی کر سکے اور فقہ حنفی کی مرکزی کتب کے سمجھنے میں زیادہ مددگار ثابت ہو سکے۔

چنانچہ اسی مقصد کو سامنے رکھتے ہوئے اور طلبۂ عزیز میں خاص فقہی ذوق پیدا کرنے کے لئے حنفی فقہ کی عظیم الشان کتاب ''بدائع الصنائع'' کو خاص طور پر بنیاد بناتے ہوئے، دیگر عربی اور اردو کتب سے استفادہ کر کے ''تفہیم الفقہ'' کے نام سے کتاب کی تالیف شروع کر دی۔ روزانہ جتنے صفحات تیار ہو جاتے اگلے دن سبق میں وہ حصہ پڑھا دیا جاتا۔ خاص خاص مقامات کو نقشوں اور جدول کی مدد سے پڑھایا جاتا رہا۔ اور ساتھ ساتھ عملی مشقوں کے ذریعے مسائل کو ذہن نشین کرانے کا عمل جاری رہا۔ باذوق اور ہونہار طلبہ نے اس مسودے کو ہاتھوں ہاتھ لیا۔ مکمل جماعت روزانہ فوٹو اسٹیٹ کے ذریعہ استفادہ کرتی رہی۔ دوسری بڑی جماعتوں کے بعض طلبہ بھی ان بکھرے ہوئے صفحات سے استفادہ کرتے رہے طلبہ کی طرف سے کتاب کی غیر معمولی پذیرائی اور دلچسپی کے بعد امتحانی نتائج نے خوب حوصلہ دیا اور جذبات کوئی تازگی حاصل ہوئی۔ کیونکہ پرچے طلبہ کی بصیرت اور فہم مسائل کا صاف اور واضح ثبوت پیش کر رہے تھے۔

رفتہ رفتہ سال بھر میں تفہیم الفقہ کی صورت میں ایک کتاب تیار ہوگئی جو زیور طبع سے آراستہ ہو کر اب آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

اس کتاب کی تیاری میں ایسا اسلوب اور انداز اختیار کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ یہ کتاب نہ صرف مدارس عربیہ کے طلبہ وطالبات کے لئے مفید ہو بلکہ اسکول وکالج کے میٹرک تک کی سطح کے طلبہ بھی اگر کسی مستند عالم دین سے پڑھ لیں تو وہ بھی آسانی کے ساتھ احکامِ اسلام کے اس ضروری حصے سے واقف ہو جائیں۔

اب مدارس عربیہ کے سرکردہ راہنماؤں، ارباب وفاق، حضرات اساتذہ اور اہل علم کے پر خلوص جذبات اور وسعت ظرفی سے کامل امید ہے کہ اگر وہ اس کتاب میں فوائد محسوس فرمائیں تو اپنی مخلصانہ دعاؤں کے ساتھ ساتھ اس کی ترویج اور مدارس میں بطورِ نصاب داخل کرنے کوشش فرمائیں گے۔ اور یہ بات سچ ہے کہ علم کی اشاعت میں جس قدر جس کی پُر خلوص محنت کا دخل ہوگا اسی قدر اللہ تعالیٰ کے ہاں آخرت میں اجرِ جزیل کا مستحق ہوگا۔

عبادات کے مسائل میں فہم وبصیرت کے جس قدر طلبہ محتاج ہیں اسی قدر طالبات بھی ضرورت مند ہیں۔ لہٰذا یہ کتاب نونہالانِ ملت کے ان دونوں طبقوں کے لئے ان شاء اللہ برابر کی مفید ثابت ہوگی۔



اللہ تعالیٰ میرے ان تمام محسنین کو جزائے خیر اور دنیا وآخرت کی بھلائیاں عطا فرمائیں کسی بھی طرح سے اس کارِ خیر میں ناچیز کو جن کی سرپرستی اور تعاون حاصل رہا۔ ان حضرات کا ذکر کرنا ان کا حق بھی ہے اور کتاب کی قبولیت کے لئے فالِ نیک بھی ان حضرات میں سے بعض بطور خاص قابل ذکر ہیں۔

(۱) جامع الکمالات، فقیہ ملت حضرت مولانا مفتی محمد طیّب صاحب مدظلہم (مدیر جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد): آپ میرے وہ محسن ومحبوب استاذ ہیں، جن کی روزِ اول سے ناچیز کو سرپرستی اور دعائیں حاصل ہیں اور یہ ناکارہ ان کی شفقتوں اور سایہ عاطفت کی ٹھنڈک ہمیشہ محسوس کرتا ہے۔ آپ نے ''تفہیم الفقہ'' کے مسودہ کو حرفاً حرفاً مطالعہ فرمایا۔ بہت سے مقامات پر اصلاح فرمائی، اپنے قیمتی مشوروں سے نوازا اور دعائیہ کلمات تحریر فرمائے۔

(۲) مصلح کبیر، جامع المحاسن سیدی ومرشدی حضرت ڈاکٹر محمد صابر صاحب مدظلہم: آپ کی ذات گرامی قدر میرے لئے انتہائی معظم اور محترم ہے، آپ میرے محبوب شیخ اور محسن ومربی ہیں۔ میرے شیخ اول شفیق الامت، قطب زمانہ حضرت مولانا شاہ محمد فاروق صاحب سکھروی رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کے بعد آپ نے دست شفقت سر پر رکھا۔ آپ کے بے شمار احسانات ہیں سے ایک احسان یہ بھی ہے کہ آپ نے ناچیز کو ہر طرح کی استعداد کے فقدان، محدود علم

ومطالعہ،تصنیف کے صحیح اصول سے ناواقفی ،کم ہمتی اور بے مائیگی کے باوجود اپنی دعاؤں اور مواعظہ حسنہ سے حوصلہ عطا کیا، پہلے فضائل ایمان پھر "تفہیم الفقہ" کی تالیف کے لئے ہمیشہ اپنی خاص توجہات اور دعاؤں سے سرفراز فرمایا۔

اللہ تعالیٰ میرے ان دونوں محسنوں اور میرے دیگر محترم اساتذہ کرام اور والدین مکرمین کو ہر طرح کی خیر عطا فرمائیں اور آخرت میں ایسا بہترین بدلہ اور انعام عطا فرمائیں جس سے آنکھیں ٹھنڈی ہو جائیں اور دلوں میں سرور وحلاوت کی بہاریں آجائیں۔

ان کے علاوہ جامعہ اشرف المدارس میں درجہ تخصص فی الافتاء کے دو دوستوں مولانا ساجد محمود صاحب (فاضل جامعہ دارالعلوم کراچی) اور مولانا محمد مصطفیٰ احمدانی (فاضل جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد) نے اس کتاب کو قارئین کے ہاتھوں تک لانے میں بہت تعاون فرمایا ہے، مولانا ساجد محمود نے پروف کی اصلاح اور مولانا محمد مصطفیٰ احمدانی صاحب نے پروف کی اصلاح کے علاوہ عملی مشقوں کو صاف لکھنے اور کتاب کی ترتیب وتزئین میں بہت تعاون فرمایا۔ اللہ تعالیٰ میرے ان دونوں عزیزوں کو علم وعمل کی دولت عطا فرمائیں اور دین متین کی اعلیٰ سے اعلیٰ خدمت کی توفیق عطا فرمائیں۔

کتاب کے مسودہ کو زیور طباعت سے آراستہ کرنے میں میرے دیرینہ مخلص دوست اور محترم بزرگ حضرت حاجی نعیم رشید صاحب مدظلہم کا خوب تعاون حاصل رہا، اللہ تعالیٰ ان کو بھی دین ودنیا کی بھلائیاں اور آخرت میں اعلیٰ درجات عطا فرمائیں۔



کوئی بھی انسان کی کوشش ہو وہ غلطی سے محفوظ نہیں ہو سکتی، اہل علم سے مخلصانہ گزارش ہے کہ وہ جو غلطی اور کوتاہی محسوس کریں ضرور مطلع فرمائیں، یہ ان کا فرض بھی ہے اور میرا حق بھی۔

آخر میں اللہ تعالیٰ سے عاجزانہ دعا ہے کہ وہ اس خدمت کو شرفِ قبولیت عطا فرمائیں اور تمام امت مسلمہ خصوصاً نونہالانِ ملت کے لئے اس کو نافع ثابت فرمائیں اور ناچیز راقم الحروف، اس کے والدین، اساتذہ کرام، مشائخ عظام اعزہ احباب اور ان تمام دوستوں کے لئے ذخیرہ آخرت اور ذریعہ مغفرت بنائیں، جنہوں نے کسی طرح سے بھی اس کتاب کی تالیف وطباعت میں تعاون فرمایا ہے۔ آمین

محمد نعیم

دارالافتاء جامعہ اشرف المدارس کراچی

Jamia Islamia Imdadia
GULSHAN-E-IMDAD SATIANA ROAD FAISALABAD-PAKISTAN.
الجامعۃ الاسلامیۃ الامدادیۃ
گلشن امداد ستیانہ روڈ فیصل آباد، پاکستان۔

# تقریظ

## استاذ العلماء فقیہ ملت مولانا حضرت مفتی محمد طیب صاحب مدّ ظلہ العالی
## مدیر جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد

نحمدہ ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم

امابعد! عرصہ سے بندہ ناچیز کے قلب میں تقاضا پیدا ہو رہا تھا کہ اردو میں فقہ کے موضوع پر ایک ایسی کتاب لکھی جائے جس میں ہر باب کے فقہی اصول واضح کر کے ان کی روشنی میں فقہی جزئیات اور مسائل کی وضاحت کی جائے تا کہ اردو دان حضرات کسی درجہ میں بصیرت کے ساتھ مسائل فقہیہ سے واقف ہو سکیں۔

الحمدللہ! مولانا محمد نعیم صاحب زید مجدہم نے اس ضرورت کا احساس کر کے اس موضوع پر قلم اٹھایا ہے۔ تفہیم الفقہ حصہ اول میں عبادات سے متعلق مسائل کی دلنشین تشریح کی گئی ہے، حق تعالیٰ شانہ قبولیتِ تامہ سے نوازیں اور باقی ابواب کی تکمیل کی جلد صورت پیدا فرما دیں۔

اس کتاب کا مطالعہ مسلمانوں کے لئے ان شاء اللہ بہت نافع ہوگا۔ اگر یہ کتاب کسی عالم سے سبقاً پڑھ لی جائے تو مسائل میں بصیرت پیدا ہوگی۔

حق تعالیٰ مؤلفِ کتاب کو جزائے خیر عطاء فرمائیں اور انہیں علم وعمل اور صحت وسکون کی دولت سے مالا مال فرمائیں ان کے وقت اور عمر میں برکت عطا فرمائیں۔ آمین

محمد طیب

# تقریظ

## مصلح کبیر جامع المحاسن سیدی ومرشدی حضرت ڈاکٹر محمد صابر صاحب سکھروی مدظلہ العالی

الحمد للّٰہ رب العالمین • والصلوٰۃ والسلام علی سید الأنبیاء والمرسلین.

أما بعد!

اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت کاملہ سے کائنات کا ایک عظیم نظام چلایا ہے۔ آسمان کی بلندیوں سے لے کر زمین کی پستیوں تک کائنات کا ہر فرد اسی نہج کے مطابق اپنا فرض پورا کر رہا ہے۔ جو اللہ تعالیٰ نے اس کے لئے مقرر فرما دیا ہے۔ اور اس عالم کی ہر چیز افضل المخلوقات انسان کی خدمت کے لئے مصروف عمل ہے۔ مگر خود اس مخدوم کائنات کی پیدائش کا مقصد واضح لفظوں میں قرآنِ کریم نے بیان فرمایا ہے۔

"وما خلقتُ الجِنَّ والانْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْن" (الذاریت)

ترجمہ: "ہم نے جنوں اور انسانوں کو صرف اپنی عبادت کے لئے پیدا کیا ہے"

اب یہ انسان اپنے مقصدِ پیدائش کی تکمیل اسی صورت میں کر سکتا ہے۔ جب اسے اپنی زندگی میں پیش آنے والے تمام مراحل سے متعلق اللہ تعالیٰ کے احکام معلوم ہوں۔ اسے معلوم ہو کہ کس وقت میں میرے لئے کیا حکم ہے؟ یہی وجہ ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے احکامِ الٰہی سے واقفیت حاصل کرنے کو ایک مسلمان پر فرض کیا ہے۔ چنانچہ ارشاد فرمایا:

"طلب العلم فریضة علی کلم مسلم" (علم حاصل کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے)

لیکن مقام افسوس ہے کہ علم دین کی جس قدر اہمیت اور فضیلت ہے۔ اسی قدر ہماری طرف سے غفلت کا ارتکاب ہے۔ کتاب اللہ اور احادیث مبارکہ سے علم کے حاصل کرنے اور پھیلانے کے سلسلہ میں بے شمار فضائل وارد ہوئے ہیں۔

علم دین اور فہم شریعت وہ متاع ہے کہ اگر اپنی ضروریات سے بڑھ کر اس میں اس قدر رسوخ اور گہرائی حاصل کر لی جائے کہ خود اپنی ذات کے علاوہ معاشرہ کے بے شمار افراد کو بھی احکامِ خداوندی کے مطابق زندگی گزارنے میں راہنمائی کر سکے۔ اور سادہ لوح مسلمانوں کو شیطانی ونفسانی چنگل سے چھڑا کر اللہ تعالیٰ کا صحیح بندہ بنانے میں مشعلِ راہ ثابت ہو۔ تو ایسے شخص کو "فقیہ" کا مقدس اور بلند ترین خطاب حاصل ہوتا ہے۔۔۔۔ ایسا شخص جس کو اللہ تعالیٰ دین

کی باریک فہم عطا فرمائیں خوب خوب شکر بجالائے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اس کو دنیا وآخرت میں بھلائیوں سے ہمکنار کرنے کا اعلان فرمادیا ہے۔

اللہ تعالیٰ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: "من یرد اللّٰہ به خیراً یفقهه فی الدین" اللہ تعالیٰ جس شخص کے ساتھ بھی بھلائی کا ارادہ فرماتے ہیں۔ اس کو دین کی باریک سمجھ عطا فرمادیتے ہیں۔

میرے دادا شیخ مسیح الامت حضرت مولانا شاہ محمد مسیح اللہ صاحب جلال آبادی قدس سرہ نے اپنے ایک خطاب میں علم دین کی اہمیت پر بڑے لطیف پیرائے میں متنبہ فرمایا ہے۔ آپ کا فرمان ہے:

''آج کل مسلمانوں کی جو تباہی دنیوی اکثر اور دینی تو گویا بالکل ہو رہی ہے۔ وہ سب پر ظاہر ہے۔ اس کے وجہ سے عقلاء زمانہ اس کی تدبیر سوچنے میں مصروف ہیں۔ کوئی کہتا ہے کہ افلاس وتنگدستی اس کی وجہ ہے۔ کوئی کہتا ہے کہ تعلیم جدید اور علوم حاضرہ کی کمی اس کا سبب ہے۔ کوئی کہتا ہے کہ حکومت موجودہ غیر اسلامی ہے اس لئے مسلمان کسی میدان میں ترقی نہیں کرسکتے۔ الغرض ہر خیر خواہ اپنے خیال کے موافق اس تباہی کی وجہ تلاش کرنے میں لگا ہوا ہے۔

لیکن اگر بنظر انصاف دیکھا جائے تو سابقہ وجوہ کسی غیر مسلم کے لئے تو تباہی کا سبب بن سکتی ہیں کیونکہ وہ دنیا اور اسباب دنیا ہی کو سب کچھ سمجھتے ہیں۔ تو ان کے پاس ماضی کا کوئی آئینہ نہیں ہے جس میں اپنی تاریخ دیکھ کر اپنے زوال کے اسباب معلوم کرسکیں۔ لیکن قوم مسلم کے پاس اپنی ماضی کا ایک صفاف اور شفاف آئینہ ہے جس میں وہ اپنے پیشواؤں اور مقتداؤں کے عروج وترقی کے اسباب معلوم کرسکتے ہیں۔ یہی اسباب عروج ہیں جن کو چھوڑنے سے قوم مسلم تباہی اور زوال کی طرف جارہی ہے۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ وہ اسباب عروج کیا ہیں جن کے ترک کرنے سے زوال آرہا ہے۔ ان کی تفصیل، تو قرآن وحدیث میں اصولاً اور کتب فقہ وتصوف میں فروعاً ملے گی۔ لیکن اہل بصیرت کے غور وغوض کے بعد اس کے اصل اسباب دو معلوم ہوتے ہیں۔ اول کم علمی اور دوسری نااتفاقی۔ کم علمی سے تو مسلمان اپنے مذہب سے بے خبر ہے اور صرف بے خبر نہیں بلکہ بعض صاحبان مذہب کو ترقی سے مانع سمجھتے ہیں حالانکہ یہ ان کی زبردست غلطی ہے۔ جس کی مختصر دلیل یہ ہے کہ اس صورت میں یہ کہنا پڑے گا کہ مذہب اسلام ایک خاص زمانہ تک تھا۔ اس

کے بعد اسلام کی تعلیمات مفید تو کیا ہوتیں بلکہ مضر ہیں نعوذ باللہ۔ یہ عقیدہ کم از کم ایک مسلمان کا تو نہیں ہو سکتا، یہ مذکورہ اثر تو قلت علم کا ہوا اور نا اتفاقی کا اثر یہ ہوا کہ مسلمانوں کی دنیا تباہ ہوگئی کیونکہ دنیوی ترقی کے لئے اتفاق کی شدید ضرورت ہے۔ جس خاندان کے افراد متفق ہوتے ہیں وہ خاندان ترقی کرتا رہتا ہے۔ اس کی تجارتیں خوب چلتی ہیں۔ نیز دوسروں پر اس کا اثر بھی ہوتا ہے۔ سب دلوں پر اس کی دھاک ہوتی ہے اور جس گھر میں نا اتفاقی ہوتی ہے اس کے ہر فرد کا حشر اس بھیڑ جیسا ہوتا ہے جو ریوڑ سے، جدا ہو جاتی ہے کہ چاہے اسے بھیڑیا پھاڑے یا کوئی اور درندہ کھائے۔ پس معلوم ہوا کہ تباہی کے اصل سبب یہ دو ہیں ایک کمی علمی اور دوسری نا اتفاقی اور خیر اتفاق کی کچھ ضرورت بھی سمجھی جاتی ہے۔

لیکن علم کے متعلق آج کل ایسے برے خیالات ہو گئے ہیں کہ دینی علم کو عیب شمار کیا جاتا ہے اور کہا جاتا ہے کہ اس کے پڑھنے سے فقیری اور محتاجی کے سوا اور کیا حاصل ہوگا۔ نئی تہذیب و روشنی کو کافروں کے خیالات اور ان کی پیروی کو فخر و عزت سمجھا جاتا ہے، استغفر اللہ، توبہ۔ توبہ۔ ایک مسلمان جو خدا کو خدا اور رسول کو رسول تسلیم کرے اور اس کے ایسے خیالات ہوں۔

صاحبو! ہوش سنبھالو یہی وہ باتیں ہیں جن کی وجہ سے رات دن عذاب الٰہی اتر تا رہتا ہے۔ کبھی تنگدستی ہے کبھی قحط جیسی کمر توڑ گرانی ہے۔ کبھی ظالمانہ احکامات ہیں۔ کبھی تفکرات اور رنجوں کا ہجوم ہے اور یہ مصیبتیں تو وہ ہیں جو دنیا میں آتی رہتی ہیں۔ اور آخرت کا عذاب الگ رہا جو اس سے کہیں بڑھ کر ہوگا''۔

(خطبات مسیح الامت: ۱۵۸/۹)

چنانچہ اس مقصد میں کامیابی اور عام مسلمانوں کو احکام خداوندی پر مطلع کرنے کے لئے بے شمار کتابیں اور رسائل لکھے گئے جو اپنی اپنی خصوصیات کے ساتھ بلاشبہ افادیت کے حامل ہیں۔ مگر اس بات کی ضرورت تھی کہ کوئی ایسی کتاب سامنے آئے جو [illegible] سلیس پیرائے میں ملبوس ہو اور ساتھ ساتھ مشکل سے مشکل مسائل کو عام فہم اور دلنشین انداز میں بیان کیا جائے اور احکام کے اصول، مثالیں اور عملی مشقیں اس انداز سے بیان کی جائیں جن کا ذہن میں بٹھانا از حد آسان ہو۔ اور یہ کتاب ان خصوصیات کے ساتھ مزین ہو کر مدارسِ اسلامیہ کے مبتدی طلبہ، اسکول و کالج

کے طلبہ اور

عام مسلمانوں کے لئے بطور نصاب پڑھائی جائے۔

اللہ تعالیٰ کا خاص فضل واحسان ہے کہ انہوں نے یہ دیرینہ آرزو "تفہیم الفقہ" کی صورت میں پوری فرمادی۔ جسے اللہ تعالیٰ کی خاص توفیق اور فضل سے میرے عزیز مولوی مفتی محمد نعیم صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ نے تالیف کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو شرفِ قبولیت عطا فرمائیں اور اس کا نفع عام وتام فرمائیں اور جمیع امت مسلمہ کو اس سے استفادہ کی توفیق عطا فرمائیں اور آخرت میں سبب مغفرت اور ذریعہ نجات بنائیں۔

اس کتاب کا حق یہ ہے کہ تمام امت مسلمہ اس سے استفادہ کرے۔ مدارس عربیہ کے نصاب میں شامل ہو اور مبتدی طلبہ کرام کو درساً پڑھائی جائے، کوئی گھر اس سے خالی نہ ہو، گھر کے بڑے اور سرپرست خود کسی مستند عالم سے درساً اس کتاب کو پڑھ کر اپنے گھر کے میٹرک تک کی سطح کی بچیوں اور بچوں کو پڑھائیں، اسکول وکالج کے باعث باقاعدہ کسی مدرسہ میں اسے نہ پڑھ سکیں۔

نیز ایسے طلباء وطالبات کے علاوہ دیگر حضرات جو مسائل شریعت سے ناواقف ہوں باقاعدہ کورس کی شکل میں اپنے قریبی کسی عالم سے اسے پڑھ لیں۔

اللہ تعالیٰ میرے عزیز کو بخلوص وصدق بکمال ایمان واحسان مدت مدید تک خدمتِ خلق واشاعتِ دین کی توفیق عطا فرمائیں۔ **ربنا تقبل منا إنك أنت السميع العليم**۔

احقر محمد صابر عفی عنہ

خانقاہ مسیحیہ

باغ حیات سکھر پاکستان

۱۵ شوال ۱۴۲۵ھ

# طہارت کے احکام

- پانی کی اقسام
- جھوٹے پانی کے احکام
- کنویں کے مسائل
- استنجاء کے آداب واحکام
- وضو کے احکام
- غسل کے احکام
- تیمّم کے احکام
- موزوں پر مسح کے احکام
- نجاستوں کے احکام
- حیض ونفاس کے احکام
- متفرق جدید مسائل

# طہارت کے احکام

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

**اِنَّ اللّٰہَ یُحِبُّ التَّوَّابِیْنَ وَ یُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِیْنَ.** (البقرۃ۔۲۲۲)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ توبہ کرنے والوں اور پاک رہنے والوں کو پسند فرماتا ہے۔

رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

**اَلطُّھُوْرُ شَطْرُ الْاِیْمَانِ.** (رواہ مسلم)

(ترجمہ) پاکیزگی ایمان کا حصہ ہے۔

طہارت اور پاکیزگی عبادات کیلئے بنیادی شرط ہے جس کے بغیر نماز صحیح نہیں ہوتی۔

رسول اللہ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے:

**مِفْتَاحُ الْجَنَّةِ الصَّلٰوۃُ وَمِفْتَاحُ الصَّلٰوۃِ الطَّھُوْر۔** (احمد)

(ترجمہ) جنت کی کنجی (Key) نماز ہے اور نماز کی کنجی (Key) طہارت ہے۔



طہارت کا لغوی معنیٰ صفائی اور نظافت ہے۔

طہارت کی اقسام:

شریعت مطہرہ میں طہارت کی دو قسمیں ہیں:

- حَدَث سے طہارت حاصل کرنا۔ اسے "طہارتِ حکمیہ" بھی کہا جاتا ہے۔
- نجاست سے طہارت حاصل کرنا۔ اسے "طہارتِ حقیقیہ" بھی کہا جاتا ہے (نجاستوں سے پاکی حاصل کرنے کے احکام آگے آرہے ہیں)



(ا)"حدث سے طہارت" (طہارتِ حکمیہ) کی دو قسمیں ہیں:

(ا) حدث اکبر سے طہارت:-

حدث اکبر سے طہارت صرف غسل کے ذریعے ہی حاصل ہوتی ہے۔اگر پانی کا استعمال کسی مجبوری کی وجہ سے ممکن نہ ہوتو شریعت کی طرف سے تیمم کی بھی اجازت ہے۔حدث اکبر درج ذیل صورتوں میں لاحق ہوتا ہے۔

(ا) آدمی کا جنبی ہونا۔(جنبی ہونے کی تفصیل آگے آرہی ہے)

(۲) عورت کو ماہواری خون کا آنا۔(Menses)

(۳) عورت کو ولادت کا خون آنا۔(Delivery Bleeding)

نوٹ: "حَدَث" یعنی بے وضو یا غسل فرض ہونے کی حالت میں جو ناپاکی انسان پر طاری ہوتی ہے وہ بظاہر لگی ہوئی نہیں ہوتی اس ناپاکی کو محض شریعت کے حکم کی وجہ سے تسلیم کیا گیا ہے لہٰذا اسے "حکمیہ" کہا جاتا ہے۔

ان تینوں قسموں کی تفصیل آگے آرہی ہے۔

(۲)حَدَث اصغر سے طہارت:-

وضو توڑنے والی اشیاء میں سے کوئی چیز پائی جائے تو "حَدَث اصغر" لاحق ہوتا ہے اور حدث اصغر سے طہارت وضو سے حاصل ہوتی ہے اس صورت میں بھی اگر کسی مجبوری کی وجہ سے پانی کا استعمال مشکل ہو تو پھر تیمم کرنے سے بھی طہارت حاصل ہوجاتی ہے۔

## (۲)"نجاست سے طہارت" (نجاستِ حقیقیہ):

یعنی نجاست سے طہارت حاصل کرنے کیلئے خود نجاست کا دور کرنا ضروری ہے خواہ وہ پانی کے ذریعے ہو یا پاک مٹی کے ذریعے ہو، پتھر ہو یا ٹشو پیپر۔یا کھال وغیرہ کی دباغت (یعنی دھوپ، نمک یا کیمیکلز کے ذریعے کھال کی نجس رطوبات کو زائل کرنا) کے ذریعے ہو۔چونکہ اس نجاست کا انسانی بدن یا دوسری اشیاء پر لگنا آنکھوں سے نظر آتا ہے اس لئے اس نجاست کو "حقیقیہ" کہا جاتا ہے۔



نقشہ ملاحظہ ہو:






## پانی کی اقسام

چونکہ طہارت حاصل کرنیکا سب سے بڑا ذریعہ پانی ہے لہذا اب پانیوں کی اقسام اور ان سے طہارت حاصل کرنے سے متعلق شرعی احکام لکھے جاتے ہیں:

اپنی ذات اور حقیقت کے اعتبار سے پانی کی دو قسمیں ہیں:

(۱) ماءِ مطلق (۲) ماءِ مقیّد

**(۱) ماءِ مطلق:** لفظ "پانی" بولنے کی صورت میں جس چیز کی طرف عام لوگوں کا دھیان جائے وہ "ماء مطلق" کہلاتا ہے۔

ماءِ مطلق کی درجِ ذیل اقسام ہیں:

ا) آسمانی پانی۔ (جو بارش کی صورت میں برستا ہے۔)

ب) سمندر کا پانی۔

ج) دریا کا پانی۔

د) کنویں کا پانی۔

ر) چشمے کا پانی۔

س) برف کا پانی۔ (خواہ وہ برف آسمانی ہو جو ٹھنڈے علاقوں میں جمتی ہے یا وہ مصنوعی ہو جو فریز روغیرہ کے ذریعے سے بنائی جاتی ہے۔)

ص) اولوں کا پانی۔

ط) بورنگ (نل وغیرہ) کا پانی۔

**(۲) ماءِ مقیّد:** اگر لفظ پانی بولنے سے لوگوں کا دھیان اس طرف نہ جائے تو اسے "ماءِ مقیّد" کہتے ہیں۔اس کی مثال جیسے وہ پانی جو درختوں، سبزیوں یا پھلوں سے خود بخود نکلے یا نکالا جائے۔ جیسے انگور کا جوس، گاجر کا جوس یا عرقِ گلاب یا ناریل کا پانی وغیرہ۔

اس کا حکم یہ ہے کہ یہ پانی اگرچہ طاہر (خود پاک) ہوتا ہے مگر مطہر (دوسری اشیاء کو پاک کرنے والا) نہیں ہوتا لہٰذا اس سے "طہارتِ حکمیہ" وضو یا غسل کرنا جائز نہیں ہے البتہ اس پانی سے اگر ممکن ہو تو "نجاستِ حقیقیہ" دور کرنا درست ہے۔ مزید تفصیل صفحہ ۸ پر دیکھئے

## حکم کے اعتبار سے پانی کی قسمیں:

حکم کے اعتبار سے "ماءِ مطلق" کی پانچ قسمیں ہیں۔

**(۱) طاہر مطہّر غیر مکروہ:** ایسا پانی جو پاک بھی ہو اور دوسروں کو بھی پاک کردے اور مکروہ نہ ہو جیسے عام طور پر ماءِ مطلق یہ پاک ہوتا ہے اور اسکا حکم یہ ہے کہ اس سے ہر قسم کی طہارت حاصل کرنا جائز ہے خواہ نجاستِ حکمیہ ہو یا حقیقیہ۔

**(۲) طاہر مطہر مکروہ:** ایسا پانی جو بذاتِ خود تو پاک ہو اور دوسروں کو بھی پاک کردے لیکن اس کے استعمال میں کراہت ہو جیسے بلّی کا جھوٹا، مرغی کا جھوٹا، سباع الطیر (ایسے پرندے جو درندوں کی طرح اپنے پنجوں سے چھیڑ پھاڑ کر کے کھاتے ہیں) کا جھوٹا، سانپ اور چوہے کا جھوٹا وغیرہ۔

ایسے پانی کا حکم یہ ہے کہ ماءِ مطلق کی پہلی قسم (طاہر مطہر غیر مکروہ) کی موجودگی کی صورت میں وضو اور غسل میں اسکا استعمال مکروہِ تنزیہی ہے اگر پہلی قسم کا پانی موجود نہ ہو تو اس کا استعمال جائز ہے۔ یہ یاد رہے کہ اگر بلّی نے تازہ چوہا کھایا ہو اور اسکے منہ سے خون ٹپک رہا ہو یا مرغی کی چونچ پر نجاست لگی ہوئی ہو تو ایسی صورت میں ان کا جھوٹا پانی نجس (ناپاک) ہوتا ہے جسکا حکم پانچویں نمبر پر آرہا ہے۔

(۳) **طاہر مشکوک:** یعنی ایسا پانی جو بذات خود پاک ہو لیکن شرعی دلائل کی روشنی میں اسکے مطہر ہونے میں شک ہو کہ آیا اس سے طہارت حاصل کرنا جائز ہے یا نہیں جیسے گدھے یا خچر کا جھوٹا پانی۔

ایسے پانی کا حکم یہ کہ اگر ماء مطلق کی پہلی قسم (طاہر مطہر غیر مکروہ) موجود ہے تو اس سے طہارت حاصل کرنا درست نہیں ہے اگر اسکے علاوہ کوئی پانی موجود نہ ہو تو اس پانی سے وضو بھی کرلے اور تیمم بھی خواہ وضو پہلے کرے اور تیمم بعد میں یا تیمم پہلے کرے اور وضو بعد میں۔

(۴) **طاہر غیر مطہر:** ایسا پانی جو بذات خود پاک ہو لیکن اس سے طہارت حاصل کرنا جائز نہ ہو۔ جیسے ماء مستعمل (استعمال شدہ پانی)۔

**ماء مستعمل کی تعریف:** ہر وہ پانی جسے حدث دور کرنے کیلئے وضو یا غسل میں استعمال کیا گیا ہو یا عبادت کے طور پر استعمال کیا گیا ہو جیسے وضو کے ہوتے ہوئے ثواب حاصل کرنے کیلئے وضو کرنا۔

چنانچہ اگر کسی نے وضو یا غسل محض ٹھنڈک حاصل کرنے کیلئے یا بچوں کو وضو یا غسل سکھانے کیلئے کیا تو اسمیں خرچ ہونے والے پانی کو "ماء مستعمل" نہیں کہتے بلکہ یہ بدستور پانی کی پہلی قسم میں داخل ہے اور طاہر اور مطہر ہے۔

**نوٹ:** یاد رہے کہ جسوقت پانی وضو کرنے والے یا غسل کرنے والے شخص کے جسم سے جدا ہوتا ہے اسی آن وہ مستعمل ہو جاتا ہے۔

**ماء مستعمل کا حکم:** ماء مستعمل کا حکم یہ ہے کہ یہ پانی بذات خود پاک ہوتا ہے لہذا بدن یا کپڑے یا کسی جگہ مستعمل پانی کے لگے ہونے کی حالت میں نماز ہو جاتی ہے۔ مگر اس سے وضو یا غسل کی طہارت حاصل کرنا جائز نہیں۔

(۵) **ماءِ نجس** (یعنی ایسا پانی جو ناپاک ہو):

اس پانی سے کسی قسم کی طہارت حاصل نہیں ہوتی بلکہ الٹا یہ دوسری اشیاء کو بھی ناپاک بنا دیتا ہے۔



ماءِ نجس کی تفصیل سمجھنے کیلئے پانی کے بہاؤ یا ٹھہراؤ کے اعتبار سے ماء مطلق کی دو قسمیں سمجھنا ضروری ہے۔

پانی کے بہاؤ یا ٹھہراؤ کے اعتبار سے ماء مطلق کی دو قسمیں ہیں:

(۱) **ماءِ جاری** (۲) **ماءِ راکد**

**(۱) ماءِ جاری کی تعریف:** ماءِ جاری کی مختلف تعریفیں بیان کی گئی ہیں۔

**پہلی تعریف:** وہ پانی جو تنکا بہا کر لے جائے۔

**دوسری تعریف:** وہ پانی جس سے چلو بھرنے سے دوبارہ وہ پانی ہاتھ نہ آئے۔

**تیسری تعریف:** وہ شخص جس نے طہارت حاصل کرنی ہے اس کے غالب گمان میں جو پانی جاری ہو۔

**مثال:** جیسے دریا کا پانی، چشمے کا پانی اور بہتے ہوئے نل وغیرہ کا پانی۔

**ماء جاری کا حکم:** جاری پانی کا حکم یہ ہے کہ یہ حکم کے اعتبار سے ماء مطلق کی پہلی قسم (طاہر، مطہر، غیر مکروہ) میں داخل ہے۔

اور اگر جاری پانی میں نجاست گر جائے اور نجاست کا اثر ظاہر نہ ہو تو اس سے ہر قسم کی طہارت حاصل کرنا جائز ہے۔ لیکن اگر جاری پانی میں نجاست کا اثر ظاہر ہو تو وہ پھر پانچویں قسم ماءِ نجس میں داخل ہے۔ اس سے طہارت حاصل کرنا جائز نہیں ہے۔

**ملاحظہ:** ایسا بڑا حوض (الغدیر العظیم) جسکی ایک جانب سے پانی کو حرکت دینے سے دوسری جانب متحرک نہ ہو یا اسکی ایک جانب نجاست گرنے سے دوسری جانب نجاست کا اثر ظاہر نہ ہوتا ہو تو ایسے بڑے حوض کا پانی اگرچہ دیکھنے میں جاری نہیں ہوتا بلکہ ٹھہرا ہوا ہوتا ہے وہ بھی جاری پانی کے حکم میں ہے چنانچہ نجاست کے گرنے سے وہ پانی ناپاک نہیں ہوتا۔ ہاں! اگر نجاست کا اثر ظاہر ہو جائے تو پھر وہ ناپاک ہو جاتا ہے۔

ایسے بڑے حوض کل طول وعرض میں سو ذراع = 225 فٹ = 20،9 میٹر اور گول حوض کا قطر 93،16 فٹ = 16،5 میٹر ہونا ضروری ہے۔

(احسن الفتاویٰ ۲:۴۵)

اور گہرائی اتنی ہو کہ چلو بھرنے سے زمین کی تہہ ننگی نہ ہوتی ہو۔

**(۲) ماءِ راکد کی تعریف:** ہر وہ پانی جو ٹھہرا ہوا ہو اور مقدار میں بڑے حوض (جسکی تفصیل اوپر آچکی ہے) سے چھوٹا ہو۔

**ماءِ راکد کا حکم:**

ایسے پانی میں کوئی نجاست ملی ہوئی نہ ہو تو وہ حکم کے اعتبار سے پہلی قسم (طاہر، مطہر، غیر مکروہ) میں داخل ہے۔ اگر اسمیں نجاست ملی ہوئی ہو خواہ اسکا اثر پانی میں ظاہر ہو یا نہ ہو خواہ وہ نجاست تھوڑی ہو یا زیادہ ہو وہ پانی نجس (ناپاک) ہے اس سے کسی قسم کی طہارت حاصل کرنا جائز نہیں ہے بلکہ ایسا پانی کسی پاک چیز میں مل جائے تو اسے بھی ناپاک کر دیتا ہے۔



پانی کی اقسام ذہن نشین کرنے کے لئے نقشہ ملاحظہ ہو:۔




## متفرقات

- اگر ماء مطلق میں کوئی خوشبو مل جائے تو وہ پانی بدستور پاک رہتا ہے خواہ وہ خوشبو کتنی تیز کیوں نہ ہو۔
(امداد الفتاویٰ۔ ص ۹۲)

- پانی کی وہ اقسام جو مطہر نہیں ہیں مگر بذات خود طاہر ہیں ان سے نجاستِ حکمیہ (حدث اصغر و حدثِ

اکبر) تو ختم نہیں ہوسکتی۔ البتہ نجاستِ حقیقیہ وغیرہ دھوڈالنے سے طہارتِ حقیقیہ حاصل ہوجاتی ہے۔

(احسن الفتاوی۔ ص۴۰)

◉ شریعت مطہرہ کا اصول ہے کہ "الأصل فی الاشیاء الطہارۃ" یعنی تمام اشیاء میں اصل طہارت ہے۔ لہٰذا جب تک کسی چیز کے نجس ہونیکا غالب گمان نہ ہو تو اس پانی کو پاک سمجھیں گے۔ اس سے ہر قسم کی طہارت حاصل کرنا جائز ہے۔

(امداد الفتاوی۔ ص۳۲)

◉ پاک ہونا اور چیز ہے اور صاف ہونا اور چیز ہے۔ کوئی چیز صاف ہوتے ہوئے بھی ناپاک ہوسکتی ہے۔ جیسے چھوٹے حوض میں پیشاب کا قطرہ گر جانا اور کوئی چیز پاک ہوتے ہوئے میلی اور گندی بھی ہوسکتی ہے۔ جیسے سیلاب کا پانی یا صابن ملا پانی۔

◉ پاک ہونا اور چیز ہے اور حلال ہونا اور چیز ہے۔ کوئی چیز پاک ہوتے ہوئے بھی حرام ہوسکتی ہے جیسے بلّی یا کتّے وغیرہ کی جلد پاک ہوتی ہے (بشرطیکہ کوئی ظاہری نجاست نہ لگی ہو) مگر اسکا گوشت حرام ہے۔ اسی طرح مٹی بھی اس کی واضح مثال ہے۔

## ماءِ مقیّد کی تعریف اور احکام:

(پانی میں پاک شی مل جائے تو اس سے طہارت کا حکم):

ماءِ مقیّد کی تعریف اور احکام سمجھنے سے پہلے دو باتیں سمجھنا ضروری ہے:

(۱) پانی کی طبعیت کیا ہے۔ (۲) پانی کے اوصاف کیا ہیں۔

(۱) **طبع الماء (پانی کی طبعیت):** پانی کی طبعیت سے مراد اسکی وہ خصوصیات ہیں جن کے موجود ہوتے ہوئے اسکو پانی کہا جائے اور اگر ان میں سے کوئی خصوصیت ختم ہوجائے تو اسے پانی کے نام سے نہ پکارا جائے۔

پانی کی طبعیت میں دو چیزیں داخل ہیں: (۱) رِقّۃ (پتلا ہونا)

(۲) سَیلان (بہنا)

چنانچہ اگر کوئی پانی ایسا ہو کسی وجہ سے اس کی رِقّت (پتلا ہونا) یا سیلان (بہنا) ختم ہو جائے تو پھر اسے "پانی" نہیں کہتے۔

**مثال:** کسی نے پانی میں چینی ملا کر آگ پر پکایا ہو جسکی وجہ سے وہ گاڑھا ہو گیا تو چونکہ چینی کی وجہ سے اسکی رقت اور سیلان ختم ہو جاتی ہے۔ اب اسے "شیرہ" کہتے ہیں۔ اسے کوئی شخص پانی کہنے کو تیار نہیں اسے یوں بھی کہہ سکتے ہیں کہ چینی ملنے کی وجہ سے اسکی طبعیت ختم ہو چکی ہے اور ماءِ مقید بن چکا ہے۔

یخنی، شوربہ یا شرابیں بھی اسکی مثال ہیں۔

**(۲) پانی کے اوصاف:** پانی کے تین اوصاف ہیں:

(۱) لون (اسکا رنگ) (۲) طَعْم (اسکا ذائقہ) (۳) رائحہ (اسکی بُو)



مذکورہ بالا تفصیل کی روشنی میں "ماءِ مقیّد" اس پانی کو کہا جاتا ہے کسی وجہ سے جسکی طبعیت (رِقّت اور سیلان) ختم ہو جائے اور پانی کا لفظ بولنے سے لوگوں کا دھیان اسطرف نہ جائے۔

پانی کی طبعیت (رِقّت اور سیلان) دو طرح ختم ہو سکتی ہے۔

(۱) اسکو پکانے کے ذریعے سے۔ (جیسے شوربہ، یخنی، شیرہ، قہوہ وغیرہ)

(۲) اس پر کوئی دوسری چیز غالب آجائے۔

دوسری چیز کے غالب آنے میں **تفصیل** یہ ہے:

وہ دوسری چیز جو پانی کے ساتھ ملے گی وہ یا تو جامدات (یعنی ٹھوس چیزیں پھل پتے وغیرہ) میں سے ہوگی یا مائعات (بہنے والی چیزیں دودھ، سرکہ وغیرہ) میں سے ہوگی۔

◉ اگر وہ جامدات میں سے ہے اور وہ ماءِ مطلق کے ساتھ اسطرح ملی ہے کہ اس پر غالب نہیں ہوئی یعنی اسکی رقت اور سیلان کو ختم نہیں کیا تو ایسا پانی ماءِ مطلق کی پہلی قسم طاہر مطہر غیر مکروہ میں داخل ہے۔ اس سے طہارت حاصل کرنا جائز ہے۔ اگر چہ پانی کے تین اوصاف (رنگ، مزہ اور بُو) تبدیل ہو جائیں جیسے پانی کے اندر صابن، مٹی، آٹا یا زعفران کا مل جانا۔ ہاں! اگر وہ پاک چیز پانی پر اسطرح غالب آجائے کہ اسکی رِقّت (پتلا ہو جانا) اور سیلان (بہہ جانا) ختم کر دے تو وہ چیز طاہر تو ہے مگر مطہر نہیں ہے۔

◉ اگر وہ چیز مائعات (بہنے والی اشیاء) میں سے ہے تو وہ تین طرح کی ہو سکتی ہے:

(۱) تین اوصاف والی (۲) دو اوصاف والی (۳) اسکا کوئی وصف نہیں ہے۔

**تفصیل:** (۱) اگر وہ چیز ایسی ہے جس میں پانی کی طرح تینوں اوصاف پائے جاتے ہوں۔ جیسے الخل (سرکہ کہ اس میں رنگ، بو اور ذائقہ تینوں اوصاف ہوتے ہیں) اور وہ پانی کے ساتھ مل جائے اور اسکے دو وصف پانی پر ظاہر ہو جائیں تو پانی مغلوب ہو جائیگا اور وہ شے غالب۔ اس صورت میں وہ شے طاہر تو ہے مگر مطہّر نہیں ہے۔ اس سے طہارت حاصل کرنا جائز نہیں ہے۔ اور اگر صرف ایک ہی وصف ظاہر ہو تو چونکہ اب اوصاف میں ماءِ مطلق کا پلّہ بھاری ہے لہٰذا ماء مطلق کی پہلی قسم میں داخل ہو کر طاہر اور مطہّر سمجھا جائیگا۔

(۲) اگر وہ پانی کے ساتھ ملنے والی چیز دو اوصاف والی ہے جیسے دودھ کیونکہ اس میں رنگ اور ذائقہ ہوتا ہے مگر بُو نہیں ہوتی۔ چنانچہ اگر ایسی چیز مل جائے اور اسکا ایک وصف بھی پانی پر ظاہر ہو جائے۔ مثلاً اسکا رنگ یا اسکا ذائقہ پانی کے رنگ اور ذائقہ کو مغلوب کردے تو یہ چیز خود طاہر ہے مگر مطہّر نہیں ہے۔

(۳) اگر وہ ملنے والی چیز ایسی ہے جس کا کوئی وصف پانی سے مختلف نہ ہو (جیسے ماءِ مستعمل کیونکہ یہ اپنے تینوں اوصاف میں ماءِ مطلق کی طرح ہوتا ہے) تو اب غلبہ کیلئے وزن اور مقدار کو دیکھا جائیگا۔ جو چیز وزن اور مقدار میں زیادہ ہوگی اس کا حکم بھی وہی ہوگا۔ اگر تین لیٹر پانی میں ایک لیٹر ماءِ مستعمل اور دو لیٹر ماءِ مطلق ہو تو چونکہ مقدار میں زیادہ ماءِ مطلق ہے لہٰذا وہ طاہر مطہّر غیر مکروہ ہے۔ اگر تین لیٹر پانی میں ایک لیٹر ماءِ مطلق اور دو لیٹر ماءِ مستعمل ہو تو چونکہ مقدار میں زیادہ ماءِ مستعمل ہے لہٰذا وہ طاہر غیر مطہّر ہوگا۔ اس سے طہارت حاصل کرنا جائز نہیں ہے۔



## متفرقات

◉ اگر دیر تک پانی کے کھڑے رہنے کی وجہ سے اس کے تینوں اوصاف رنگ، بُو اور ذائقہ تبدیل ہو جائیں تب بھی وہ پانی طاہر اور مطہّر ہے۔

◉ اگر پانی میں کوئی ایسی چیز مل جائے جس سے پانی کو بچانا عموماً دشوار ہوتا ہے تو وہ پانی بھی طاہر اور مطہّر ہے۔ جیسے نہری پانی میں زمین کے اجزاء شامل ہو کر پانی کو گدلا اور مٹیالا کر دیتے ہیں اور پھل، درختوں کے پتے اور کائی (جسے عربی میں طحلب کہتے ہیں)۔

◉ اسی طرح پانی میں اگر ایسی پاک چیز ملائی جائے جسے نظافت اور صفائی میں بہتری پیدا کرنا مقصود ہو تو

اس سے بھی پانی بدستور طاہر اور مطہر رہتا ہے۔ جیسے پرانے زمانے میں بیری کے پتے ملائے جاتے تھے اور اب صابن، سرف، شیمپو یا (Bubble Bath) ملایا جاتا ہے۔

## خلاصہ کلام:

ساری بحث کا خلاصہ یہ ہے کہ ماء مقید بننے کے لئے یہ بات ضروری ہے کہ لفظ پانی بولنے سے لوگوں کا دیہان اس طرف نہ جائے۔ اور یہ خصوصیت تین صورتوں میں سے کسی صورت میں سے پائی جاسکتی ہے۔

(۱) اپنی ذات میں ہی وہ چیز ایسی ہو کہ پانی کے لفظ بولنے سے دیہان اس طرف نہ جائے۔ جیسے پھلوں اور سبزیوں کے جوس، درختوں کے پانی، عرقِ گلاب وغیرہ۔

(۲) اپنی ذات میں تو وہ ماء مطلق تھا مگر کسی پاک چیز کے ساتھ پکانے کی وجہ سے یہ خصوصیت ختم ہوگئی۔ جیسے یخنی، شوربہ اور شیرہ وغیرہ۔

(۳) اپنی ذات میں تو وہ ماء مطلق تھا مگر دوسری پاک چیز اس طرح مخلوط ہوئی کہ اس پر غالب آگئی اور غلبہ کی وجہ سے اس کی یہ خصوصیت ختم ہوگئی کہ اب لفظ پانی بولنے سے دیہان اس کی طرف نہیں جاتا۔ (غلبہ کی تفصیل بیان ہوچکی ہے)۔

ماء مقید کی ان تینوں صورتوں میں اگر نجاستِ حقیقیہ زائل کرنا ممکن ہو تو نجاست صاف کی جاسکتی ہے لیکن نجاستِ حکمیہ سے طہارت حاصل نہیں ہوتی۔

البتہ تیسری صورت میں اگر دوسری پاک چیز مخلوط تو ہو لیکن اسے غلبہ حاصل نہ ہو تو اس صورت میں طہارتِ حکمیہ (ازالۂ حدث) بھی حاصل ہوسکتی ہے۔ کیونکہ غلبہ نہ ہونے کی وجہ سے وہ پانی بدستور ماء مطلق کی صف میں شامل ہے۔



# عملی مشق

## سوال نمبر۱

زبانی بتلایئے اگر آپ نے سبق خوب سمجھ کر پڑھا ہے تو ان سوالات کا جواب آپ آسانی سے دے سکیں گے:

(۱) نجاست کی وہ کون سی قسم ہے جس کو عقل انسانی نجاست نہیں سمجھ سکی، شریعت کے بتلانے پر معلوم ہوا؟

(۲) وہ کون سے پانی ہیں جن سے طہارت کی ایک قسم تو حاصل ہوتی ہے مگر دوسری نہیں؟

(۳) کوئی ایسی صورت بتلائیں کہ ناپاک پانی سے طہارت حاصل کرنا جائز ہو؟

(۴) کوئی ایسی صورت بتائیں کہ پانی کے تینوں اوصاف بدل جائیں مگر وہ پھر بھی طاہر اور مطہر ہو؟

(۵) وہ کون سا پانی ہے جس کے موجود ہوتے ہوئے وضو بھی ضروری ہے اور تیمّم بھی؟

(۶) وہ کون سا حلال جانور ہے جس کا جھوٹا پانی نجس ہوتا ہے؟

(۷) وہ کون سا حرام جانور ہے جس کا جھوٹا پانی پاک ہے؟

(۸) ایسی نجاست بتائیں کہ جس کے گرنے سے پانی بدستور پاک رہے۔

(۹) ایسی صورت بتلائیں کہ کنویں میں گرنے والا جانور ایک ہی ہو مگر!

(ا) کبھی تو پانی بالکل نہ نکالنا پڑے۔

(ب) کبھی بیس ڈول تک نکالنا ضروری ہو۔

(ج) کبھی سارا پانی نکالنا ضروری ہو۔

(۱۰) کوئی ایسی صورت بتلائیں کہ ایک چیز کو پاک کرنے سے دوسری چیزیں خود بخود پاک ہو جائیں؟

## سوال نمبر۲

مناسب الفاظ سے خالی جگہیں پُر کریں:

(۱) طہارت کی دو قسمیں ہیں۔(ا) طہارتِ حکمیہ۔ (ب) ..................۔

(۲) حدث اصغر سے طہارت ..........کے ذریعے حاصل ہوتی ہے۔

(۳) لفظ پانی بولنے سے لوگوں کا دھیان جس طرف جائے ..........کہلاتا ہے۔

(۴) بلی، سانپ اور چوہے کا جھوٹا پانی..........ہوتا ہے۔

(۵) ایسا پانی جسے حدث دور کرنے کے لئے یا عبادت کے طور پر استعمال کیا گیا ہے..........کہلاتا ہے۔

(۶) وہ پانی جو تنکا بہا کر لے جائے..........کہلاتا ہے۔

(۷) ایسا بڑا حوض جس کا رقبہ..........ہو وہ جاری پانی کے حکم میں ہوتا ہے۔

(۸) پانی کے اوصاف میں تین چیزیں شامل ہیں۔(i) اسکا رنگ، (ii) ..........

(iii) ..........۔

(۹) پھل یا پتوں کی وجہ سے پانی کے اوصاف بدل جائیں تو وہ پانی..........کہلاتا ہے۔

(۱۰) ہر وہ جاندار جس کا گوشت کھانا حرام ہوتا ہے اس کا لعاب..........ہوتا ہے۔

## سوال نمبر۳

دیئے گئے الفاظ میں سے مناسب الفاظ چن کر خالی جگہیں پُر کریں۔

(نجس، حدث اکبر، ماءِ مقید، ماءِ مطلق، ماءِ راکد، ماءِ جاری، مکروہ، پاک، طہارت حکمیہ، طہارت حقیقیہ)

(۱) ہر وہ جانور جس میں بہنے والا خون نہ ہو اس کا جھوٹا پانی..........ہے۔

(۲) اگر نل کھول دیا جائے تو اس کا پانی..........کے حکم میں ہوتا ہے۔

(۳) درندوں کا جھوٹا پانی ان کے لعاب کی وجہ سے..........ہوتا ہے۔

(۴) صرف وضو کے ذریعے حاصل ہونے والی طہارت..........کہلاتی ہے۔

(۵) جنابت، حیض (Menses) اور نفاس (Delivery) کی صورت میں..........لاحق ہوتا ہے۔

(۶) اجنبی عورت کا جھوٹا مرد کے لئے..........ہے۔

(۷) ماءِ مطلق پر کوئی چیز غالب آکر اس کا نام بدل ڈالے تو ایسے پانی..........کہتے ہیں۔

(۸) ............میں تھوڑی سی بھی نجاست مل جائے تب بھی وہ ناپاک ہوجاتا ہے۔خواہ اس کا اثر ظاہر نہ بھی ہو۔

(۱۰) بارش کا پانی............کی اقسام میں شامل ہے۔

## سوال نمبر۴

نقشے میں پانچ جگہ غلطی ہے۔نشاندہی کریں:

| حکم کے اعتبار سے تقسیم | افراد کے اعتبار سے تقسیم | بہاؤ یا ٹھہراؤ کے اعتبار سے تقسیم |
|---|---|---|
| (۱) سمندر کا پانی | (۱) طاہر مطہر غیر مکروہ | (۱) ماء جاری |
| (۲) دریا کا پانی | (۲) طاہر مطہر مکروہ | (۲) ماء مقید |
| (۳) آسمانی پانی | (۳) طاہر مشکوک | |
| (۴) چشمے کا پانی | (۴) طاہر غیر مطہر | |
| (۵) کنویں کا پانی | (۵) برف کا پانی | |
| (۶) نجس پانی | | |
| (۷) بورنگ کا پانی | | |

## سوال نمبر۵

درج ذیل مسائل میں سے صحیح پر( ✓ )اور غلط پر(×) کا نشان لگائیں۔ صحیح/غلط

(۱) حدث اکبر سے طہارت صرف غسل کے ذریعے حاصل ہوتی ہے۔ ☐ ☐

(۲) طہارت حکمیہ کا دوسرا نام طہارت حقیقیہ ہے۔ ☐ ☐

(۳) دریا اور سمندر کا پانی ماء مقید کی اقسام میں شامل ہے۔ ☐ ☐

(۴) گاجر کا جوس، ناریل کا پانی اور قہوہ سے نجاست حقیقیہ دور کرنا صحیح ہے۔

(۵) طاہر مطہر غیر مکروہ وہ پانی ہوتا ہے جو خود بھی پاک ہو، دوسروں کو بھی پاک کردے اور مکروہ بھی نہ ہو۔ ☐ ☐

(۶) ماء مشکوک سے صرف تیمم کرنا ضروری ہے۔وضو جائز نہیں۔ ☐ ☐

(۷) ماء مستعمل اگر کپڑے کو لگ جائے تو نماز نہیں ہوتی۔ ☐ ☐

(۸) جاری پانی میں اگر نجاست کا اثر ظاہر نہ ہو تو وہ طاہر مطہر غیر مکروہ ہوتا ہے۔ ☐ ☐

(۹) تمام اشیاء اپنی ذات میں ناپاک ہوتی ہیں جب تک ان کو پاک نہ کرلیا جائے۔ ☐ ☐

(۱۰) ہر وہ چیز جو پاک ہو صاف ہوتی ہے، اور ہر وہ چیز جو پاک ہو وہ حلال ہوتی ہے۔ ☐ ☐



# جھوٹے پانی کے احکام

پہلے چند ضابطے اور اصول سمجھ لیں:

◉ ہر وہ جانور جسکا لعاب نجس ہے۔ اس کا جھوٹا بھی نجس ہے اور جس کا لعاب پاک ہے اس کا جھوٹا بھی پاک ہے اور جس کا لعاب مکروہ ہے اس کا جھوٹا بھی مکروہ ہے۔

◉ ہر وہ جانور جس کا گوشت کھانا حرام ہے اس کا لعاب نجس ہے۔ جس کا گوشت کھانا حلال ہے اس کا لعاب بھی پاک ہے۔

◉ ہر وہ جانور جس کا جھوٹا ناپاک ہے اس کا پسینہ بھی ناپاک ہے اور جس کا جھوٹا پاک ہے اس کا پسینہ بھی پاک ہے۔ (چند جانوروں کے احکام اس ضابطہ سے مستثنیٰ ہیں جیسے بلی اور گدھا کے احکام آگے آرہے ہیں)۔

(عالمگیریہ۔ ص۲۳/ج۱)



اب اصل مسائل کی طرف آتے ہیں:

## جھوٹے پانی کی تعریف:

ایسا پانی جو آدمی یا جانور کے پینے کے بعد برتن وغیرہ میں بچ جائے "جھوٹا پانی" کہلاتا ہے۔

اوپر ذکر کردہ اصول اور ضوابط کی روشنی میں جانور کے بدلنے سے اس کے جھوٹے کا حکم بھی بدل جاتا ہے۔ جس کی تفصیل نمبر وار ذکر کی جاتی ہے۔

(۱) پاک (طاہر مطہر):

آدمی کا جھوٹا پاک ہے خواہ مرد ہو یا عورت، کافر ہو یا مسلم، ناپاک (جنبی، حائضہ وغیرہ) ہو یا پاک۔ ہاں

اگراس کے منہ میں نجاست (جیسے شراب) لگی ہوتو اس کا جھوٹا ناپاک ہے۔

نوٹ: عورت کا جھوٹا اجنبی مرد کیلئے مکروہ ہے۔ وہ اس وجہ سے مکروہ نہیں کہ عورت کا جھوٹا ناپاک ہے بلکہ اس وجہ سے مکروہ ہے کہ غیر آدمی پئے گا تو اس کے دل میں ناپاک خیالات پیدا ہوں گے۔ اسی طرح عورت کے لئے اجنبی مرد کا جھوٹا پانی پینا مکروہ ہے۔ (عالمگیریہ۔ص۲۳/ج۱)

اسی طرح گھوڑے کا جھوٹا بھی بغیر کسی کراہت کے پاک ہے۔ ہر وہ جانور جس کا گوشت کھانا حلال ہے (جیسے گائے، بکری، اونٹ، چڑیا، مینا اور طوطا وغیرہ) ان کا جھوٹا بھی پاک ہے۔

(۲) طاہر مطہّر مکروہ:

(أ) بلّی کا جھوٹا طاہر ہے مگر اس کا طہارت میں استعمال مکروہِ تنزیہی ہے۔ بشرطیکہ اس کے منہ میں کوئی نجاست نہ لگی ہو۔ اگر اس کے منہ میں نجاست لگی ہوتو اس کا جھوٹا ناپاک ہے۔ آزاد مُرغی کا جھوٹا بھی مکروہ ہے کیونکہ اسے بھی گندگی میں چونچ مارنے کی عادت ہوتی ہے۔

(ب) سباع الطیر (ایسے پرندے جو پنجے سے شکار کرتے ہیں) کا جھوٹا بھی مکروہ ہے۔ اس کے جھوٹے کا استعمال طہارت میں مکروہ تنزیہی ہے۔

(ج) وہ جانور جو عموماً گھروں میں رہتے ہیں ان کا جھوٹا بھی طاہر مطہّر مکروہ ہے۔ جیسے چوہا، سانپ وغیرہ۔

(۳) طاہر مشکوک:

خچر اور گدھے کا جھوٹا پاک ہے، مگر اس کے مطہّر ہونے میں شک ہے۔ لہٰذا اگر کوئی اور پانی موجود ہوتو اسے طہارت میں استعمال نہ کرے۔ ہاں! اگر کوئی اور پانی موجود نہ ہوتو اس سے وضو بھی کرے اور تیمم بھی۔

(۴) نجس:

تمام درندوں (جیسے خنزیر، کتّا، شیر، چیتا، ہاتھی وغیرہ) کا جھوٹا ناپاک ہے اس سے طہارت حاصل کرنا ناجائز ہے۔ اسی طرح بلّی نے اگر تازہ چوہا کھایا ہو اور اس کے منہ میں خون لگا ہوا ہو یا مُرغی کی چونچ پر نجاست لگی ہوئی ہو یا آدمی نے تازہ شراب پی ہوئی ہو اور اسی حالت میں یہ پانی میں منہ ڈالدیں تو ان کا جھوٹا بھی نجس ہوجاتا ہے۔

ملاحظہ:

ایسا جانور جسکا بہنے والا خون نہ ہو خواہ وہ خشکی کا جانور ہو یا پانی کا۔ اس کا جھوٹا پاک ہے۔ جیسے چھپکلی، مینڈک ، پانی کا سانپ وغیرہ۔ مگر ضرر کے اندیشے سے ان کے جھوٹے کا استعمال مناسب نہیں۔



نقشہ ملاحظہ ہو:




# کنویں کے احکام

کنویں میں گرنے والی چیز دو طرح کی ہو سکتی ہے یا وہ کوئی جاندار چیز ہوگی یا نجاست......اگر وہ جاندار ہے تو پھر اسکی دو حالتیں ہو سکتی ہیں یا اسے کنویں سے زندہ نکال لیا گیا ہوگا یا وہ کنویں میں گر کر مر جائیگا......اگر اس جاندار کو کنویں میں سے زندہ نکال لیا گیا تو کنویں کے پانی پر کوئی حکم لگانے سے پہلے یہ دیکھنا ضروری ہے کہ کنویں میں گرنے والی چیز کس قسم کی ہے

◉ اگر وہ ایسا جاندار ہے جو خود بھی پاک ہو اور اس کا لعابِ دہن بھی پاک ہوتا ہے تو اس جانور کے گرنے سے وہ کنواں ناپاک نہیں ہوگا جیسے انسان اور وہ جانور جس کا گوشت کھانا حلال ہے (مثلاً گائے، بکری، اونٹ یا حلال پرندے وغیرہ)

لیکن شرط یہ ہے کہ ان کے جسم پر کوئی اور ظاہری نجاست (خون، پیپ، پیشاب وغیرہ) نہ لگی ہو ورنہ اس

نجاست کے ملنے کی وجہ سے کنواں ناپاک ہوجائیگا۔

◉ اور اگر کوئی ایسا جانور ہے کہ اس کی جلد خود تو پاک ہوتی ہے مگر اسکا لعاب نجس ہوتا ہے (جیسے شیر، چیتا، کتا، اور تمام چیر پھاڑ کرنے والے درندے) تو اس کے گرنے سے بھی کنواں ناپاک ہوجائیگا بشرطیکہ پانی میں اس جانور کا منہ ڈوب جائے اور کنواں پاک کرنے کیلئے تمام پانی کا نکالنا واجب ہے کیونکہ لعاب ملنے سے کنواں ناپاک ہوجاتا ہے۔

◉ اگر وہ کنواں جاری ہے کہ پانی نکالنے سے اس کا پانی ختم ہی نہیں ہوتا زمین کی سونتوں سے برابر پانی نکلتا رہے تو اب فقہائے کرام کے فرمان کے مطابق شہر کے درمیانے ڈول کو معیار بناتے ہوئے ۲۰۰ سے لیکر ۳۰۰ تک ڈول نکالنا واجب ہے۔

◉ اگر وہ جانور بذات خود نجس العین ہے جیسے خنزیر تو اس کے گرنے سے بھی کنواں ناپاک ہوجائیگا خواہ اس کا لعاب پانی میں ملے یا نہ ملے۔

◉ اور اگر جانور ایسا ہے جس کا جھوٹا مشکوک ہوتا ہے (جیسا کہ گدھا اور خچر) اور اس کا لعاب پانی میں مل جائے تو اس کے جھوٹے پانی کی طرح کنویں کا پانی بھی مشکوک ہوجائیگا۔

◉ اور اگر گرنے والا جانور ایسا ہے جس کا جھوٹا مکروہ ہوتا ہے جیسے بلی، سباع الطیر (باز، شکرا، گدھ وغیرہ اور آزاد مُرغی، سانپ، چوہا وغیرہ) اور ان کے جسم پر نجاست وغیرہ نہیں تھی تو ان کے گرنے سے کنویں کا پانی بھی مکروہ ہوجائیگا۔



یہ تھی تفصیل جانور کو زندہ نکالنے کے بارے میں لیکن اگر وہ جانور کنویں میں گر کر مرجائے تو اب حکم شرعی کی تفصیل یہ ہے کہ دیکھا جائیگا کہ مرنے والا جانور کیسا ہے یا تو ایسا جانور ہوگا جس میں بہنے والا خون نہیں ہے یا وہ ایسا جانور ہوگا جس میں بہنے والا خون ہوتا ہے:

اگر وہ ایسا جانور ہے کہ جس میں بہنے والا خون نہیں ہوتا (جیسے چھپکلی، مچھر، مکھی، بھڑ، بچھو، پسّو کھٹمل، لال بیگ وغیرہ) انکے گر کر مرجانے سے بھی کنواں ناپاک نہیں ہوتا۔

اور اگر ایسا جانور ہے جس میں بہنے والا خون ہوتا ہے تو پھر اسکی دو حالتیں ہوسکتی ہیں:

(۱) یا تو وہ جانور گر کر مرنے کے بعد پھول یا پھٹ چکا ہوگا۔ اگر وہ جانور مر کر پھول یا پھٹ چکا ہو تب بھی

کنواں ناپاک ہوجائیگا کنویں کا سارا پانی نکالنا واجب ہے۔ خواہ وہ جانور چھوٹا ہو (جیسے چوہا) یا بڑا ہو (جیسے آدمی، بیل، بکری وغیرہ)۔

(۲) اور اگر وہ جانور گر کر مر تو گیا ہے مگر ابھی پھولا یا پھٹا نہیں ہے کنویں کے پانی کی طہارت کا حکم معلوم کرنے کیلئے جانور کی طرف دیکھنا ضروری ہے چنانچہ:

ا) اگر وہ جانور بڑا ہے (جیسے آدمی، کُتا، بکری وغیرہ) یا انکے قریب قریب یا ان سے بڑا جانور تو اب کنویں کو پاک کرنے کیلئے سارا پانی نکالنا ضروری ہے اگر سارا پانی کسی وجہ سے نکالنا ممکن نہ ہو تو کم از کم دوسو (۲۰۰) درمیانے درجے کے ڈول نکالنا واجب ہے اور تین سو (۳۰۰) نکالنا مستحب ہے۔

ب) اور اگر وہ جانور درمیانے درجے کا ہے جیسے بلّی وغیرہ تو اب کنواں پاک کرنے کیلئے چالیس ڈول سے پچاس ڈول تک نکالنا ضروری ہے۔ چالیس ڈول واجب ہیں اور پچاس نکالنا مستحب ہیں۔

ج) اور اگر وہ جانور چھوٹا ہے جیسے چڑیا، طوطا، مینا، چوہا وغیرہ تو اب کنویں کی پاکی کیلئے کم از کم بیس (۲۰) ڈول نکالنا ضروری ہے۔ تیس (۳۰) نکال لینا مستحب ہے۔



اب تک جانور کے گرنے کی تفصیل بیان ہورہی تھی اب ہم اس بات کی طرف آتے ہیں جس سے گفتگو شروع کی تھی کہ اگر وہ گرنے والی چیز نجاست ہے تو پھر کیا حکم ہے۔ چنانچہ اگر وہ گرنے والی چیز نجاست ہے تو وہ نجاست تین طرح کی ہوسکتی ہے:

(۱) اگر وہ نجاست ایسی ہے کہ جو پانی میں گرتے ہی اس میں تحلیل ہوجاتی ہے۔ اپنا کوئی وجود باقی نہیں رکھتی۔ تو ایسی نجاست کے گرنے سے کنواں ناپاک ہوجائیگا خواہ وہ ایک ہی قطرہ کیوں نہ ہو (جیسے خون، پیشاب، پیپ، شراب وغیرہ)۔

(۲) اگر وہ نجاست ایسی ہے جو پانی میں گرتے ہی تحلیل نہیں ہوتی اور اسکا اپنا وجود باقی رہتا ہے تو اگر وہ ایسی نجاست ہے جس کے نرم ہونے کی وجہ سے اجزاء میں تخلخل ہوتا ہے کہ پانی اس میں جذب ہوجاتا ہے۔ (جیسے پاخانہ، مُرغی یا بطخ کی بیٹ) ان کے پانی میں مل جانے کی وجہ سے چونکہ نجاست کے اجزاء پانی کے اجزاء میں تحلیل ہوجاتے ہیں۔ لہٰذا اس کی وجہ سے بھی پانی ناپاک ہوجائیگا خواہ پانی تھوڑا ہو یا زیادہ، نجاست خشک ہو یا تر۔

اگر وہ نجاست سخت ہے (جیسے اونٹ اور بکری کی مینگنی) اگر یہ تھوڑی مقدار میں ہے تو پانی نجس نہیں ہوگا اور اگر زیادہ مقدار میں ہے تو پانی نجس ہوجائیگا۔

زیادہ یا کم ہونیکا معیار یہ ہے کہ جسکو دیکھنے والا زیادہ سمجھے وہ زیادہ ہوگی۔ اور جس کو دیکھنے والا کم سمجھے وہ کم ہوگی۔ اور یہ معیار بھی ہے کہ ہر ڈول میں کوئی نہ کوئی مینگنی آجائے تو وہ زیادہ سمجھی جائیں گی۔

(۳) اگر کنویں میں کبوتر یا چڑیا وغیرہ کی بیٹ گر جائے تو اس سے کنواں ناپاک نہیں ہوگا۔



## ٹینکی کی تطہیر کا طریقہ:

ہر وہ چیز جس کے گرنے سے کنواں ناپاک ہوجاتا ہے انہی اشیاء کے گرنے سے ٹینکی بھی ناپاک ہوجاتی ہے۔ چنانچہ مندرجہ ذیل صورتوں میں کنواں ناپاک ہوجاتا ہے!

(۱) نجاست (پیشاب، پاخانہ، خون، شراب) گر جائے۔

(۲) ایسا جانور گر جائے جس کا لعاب نجس ہوتا ہے (جیسے درندے) اور اس کا منہ بھی پانی میں ڈوب جائے۔

(۳) ایسا جانور جس کے اندر بہنے والا خون ہوتا ہے، جبکہ وہ گر کر مر جائے اور پھول پھٹ جائے۔

اسی طرح اگر یہی صورتیں زمین دوز یا چھت کے اوپر والی ٹینکی میں پیش آئیں، تو بھی پانی ناپاک ہوجاتا ہے، اور کنویں کی طرح اس ٹینکی کو پاک کرنا ضروری ہوتا ہے۔

ٹینکی خواہ چھت کے اوپر ہو یا زمین دوز اگر ناپاک ہوجائے تو پاک کرنے کا آسان طریقہ ہے کہ ٹینکی کے پانی کو (جو ماء راکد کے حکم میں ہوتا ہے) کسی طرح جاری کر دیا جائے۔ ماء جاری ہوتے ہی یہ ٹینکی پاک ہوجائے گی۔ ٹینکی کے پانی کو جاری کرنے کی صورت یہ ہے کہ ایک طرف موٹر چلادی جائے جس سے پانی ٹینکی میں داخل ہونا شروع ہوجائے اور دوسری طرف اس ٹینکی سے نکلنے والے پائپ کا کوئی سائل (ٹونٹی) کھول دیا جائے۔ پانی کے دخول وخروج کے اس ترکیب سے یہ پانی ماء جاری کے حکم میں داخل ہوکر پاک ہوجائے گا۔ ٹینکی کے پاک ہوتے ہی (کنویں کی دیواروں، ڈول اور رسی کی طرح) اس سے ملنے والی تمام پائپ لائنیں اور نل پاک ہوجائینگے۔



# متفرقات

◉ کنویں کے پانی کے ناپاک ہونے کی صورت میں جب پانی کی اتنی مقدار نکال لی جائے جتنا نکالنا پانی کو پاک کرنے کیلئے ضروری ہے تو کنواں پاک ہو جائیگا۔ کنویں کے اندر کے کنکر اور دیوار وغیرہ دھونا ضروری نہیں وہ خود ہی پاک ہو جائیں گی۔ اور اسی طرح ڈول اور اسکی رسّی بھی پاک ہو جائیگی۔

◉ ایسے جانور جو پانی میں رہتے ہیں وہ اگر کنویں میں مرجائیں یا خشکی میں مرنے کے بعد کنویں میں گر جائیں تو کنواں ناپاک نہیں ہوگا۔ جیسے مینڈک، مچھلی، کچھوا، کیکڑا وغیرہ ہاں اگر خشکی کے مینڈک میں خون ہو اور وہ پانی میں گر کر مر جائے تو پانی ناپاک ہو جائیگا۔ (بہشتی زیور ص ٦٠)

◉ جس چیز کے گرنے سے کنواں ناپاک ہو جائے اگر وہ چیز باوجود کوشش کے نہ نکل سکے تو دیکھنا چاہیے کہ وہ چیز کیسی ہے۔ اگر وہ چیز ایسی ہے کہ خود تو پاک ہوتی ہے لیکن ناپاکی لگنے سے ناپاک ہوگئی ہے۔ جیسے ناپاک کپڑا، ناپاک گیند اور ناپاک جوتا۔ تب تو اس کا نکالنا معاف ہے ویسے ہی پانی نکالدیں لیکن اگر وہ چیز ایسی ہے کہ خود ناپاک ہے۔ جیسے مُردہ جانور، چوہا وغیرہ تو جب تک یہ یقین نہ ہو جائے کہ یہ گل سڑ کے مٹی ہوگئی ہے تو اس وقت تک کنواں پاک نہیں ہو سکتا۔ اور جب یہ یقین ہو جائے اس وقت سارا پانی نکالدیں تو کنواں پاک ہو جائیگا۔

(بہشتی زیور ص ٦٤)

◉ اگر کنویں میں کوئی جانور گر کر مر جائے اور اسی حالت میں لوگ وضو، غسل اور کپڑوں کی دُھلائی میں وہ پانی استعمال کرتے رہے ہوں اور بعد میں وہ مرا ہوا جانور ملے تو اب اس پانی کے استعمال کے ساتھ پڑھی ہوئی نمازوں کا یہ حکم ہے:

ا) اگر تو اس جانور کے گرنے کا یقینی وقت معلوم ہو جائے تو اس وقت سے پڑھی ہوئی نمازیں لوٹائی جائیں اور دُھلے ہوئے کپڑوں کو دوبارہ دھویا جائے۔

ب) اور اگر گرنے کا یقینی وقت معلوم نہ ہو تو پھر دیکھا جائے کہ گرنے والا جانور پھولا یا پھٹا ہے یا نہیں۔ اگر جانور پھول یا پھٹ چکا ہے تو تین دن اور تین رات کی نمازیں لوٹائی جائیں اور اس مدّت میں دھوئے گئے کپڑوں کو دوبارہ دھویا جائے۔ اور اگر جانور ابھی تک پھولا یا پھٹا نہیں تو ایک دن اور ایک رات کی نمازوں کو لوٹایا جائے۔

❖❖❖❖

# نقشہ ملاحظہ کیجئے






# عملی مشق

## سوال نمبرا

صحیح اور غلط بیان کی اس نشان ( ✓ ) کے ذریعے نشاندہی کیجئے۔ صحیح/غلط

(۱) کنویں یا ٹینکی میں کبوتر یا چڑیا کی بیٹ گر جائے تو اس سے کنواں ناپاک نہیں ہوگا۔ ☐ ☐

(۲) کنویں میں مینڈک یا مچھلی مر جانے سے کنواں ناپاک ہو جاتا ہے۔ ☐ ☐

(۳) کنویں یا ٹینکی کے ناپاک ہونے کی صورت میں اگر اس کا سارا پانی نکال دیں ☐ ☐
تب بھی مکمل پاکی کے لئے اس کی دیواریں دھونا ضروری ہیں۔ ☐ ☐

(۴) استنجاء کے دوران قبلہ کی طرف پیٹھ کرنا ناجائز نہیں ہے۔ ☐ ☐

(۵) ٹھہرے ہوئے پانی میں پیشاب کرنا مکروہِ تحریمی ہے۔ ☐ ☐

(۶) استنجاء کے دوران تلاوت اور زبان سے ذکر کرنا جائز ہے۔ ☐ ☐

(۷) استنجاء فرض ہونے کی صورت میں صرف ڈھیلے یا ٹشو پیپر کا استعمال کافی ہے۔ ☐ ☐

(۸) ہڈی، کنکر، گوبر، لید اور کوئلے سے استنجاء کرنے سے طہارت حاصل نہیں ہوتی۔ ☐ ☐

(۹) ہر قابل احترام یا تکلیف دہ یا مزید آلودگی کا سبب بننے والی چیز سے استنجاء کرنے
سے طہارت حاصل نہیں ہوتی۔ ☐ ☐

(۱۰) بلی اگر تازہ چوہا کھا کر کنویں میں گر جائے تو کنویں کا پانی نجس ہو جائے گا۔ ☐ ☐

## سوال نمبر۲

کون کون سی صورت میں کنویں کا سارا پانی نکالنا ضروری ہے۔ صرف اسی صورت کے سامنے
( ✓ ) کا نشان لگائیں:

☐ کنویں میں پیشاب کا قطرہ گر جائے۔

☐ کنویں میں گائے، بھینس کا گوبر گر جائے۔

☐ کنویں میں بکری کی چند مینگنیاں گر جائیں۔

☐ طوطے کی بیٹ گر جائے۔

☐ خنزیر گر کر مر جائے۔

☐ کتا گر کر مر جائے۔

☐ کتا گرے اور اسے زندہ نکال لیا جائے۔

☐ بکری گر کر مر جائے۔

☐ بکری گرے اور پھر اسے زندہ نکال لیا جائے۔

☐ گدھا گر جائے اور پھر اسے زندہ نکال لیا جائے۔

☐ دس بارہ چھپکلیاں گر کر مر جائیں۔

## سوال نمبر ۳

درجِ ذیل واقعے میں زاہد، عمران، موسیٰ، افضل، عمر اور عبدالرحمٰن کی نمازوں کا کیا حکم ہے؟

(۱) شمسی مسجد کی ٹینکی میں چھپکلی گر کر مر گئی۔ اور لوگ اسی پانی سے وضو کرتے رہے معلوم ہونے پر چھپکلی نکال لی گئی۔ عمر نے دو نمازیں مسجد کے پانی سے اور باقی تینوں نمازیں گھر سے وضو کر کے پڑھیں۔

جواب.........................................................................................................

(۲) مسجد باب الاسلام کی ٹینکی میں سے مرا ہوا چوہا نکلا۔ اس کے گرنے کا وقت معلوم نہیں ہے۔ اور چوہا پھول چکا تھا۔ زاہد نے تمام نمازیں مسجد کے پانی سے وضو کر کے پڑھیں، اور افضل صرف دو دن سے وہاں نماز پڑھ رہا تھا۔

جواب.........................................................................................................

(۳) مسجد فیصل کی ٹینکی میں کوا گر گیا۔ مگر زندہ نکال لیا گیا۔ عمران نے فجر کے علاوہ باقی تمام نمازیں اسی پانی سے وضو کر کے پڑھیں۔

جواب........................................................................................................

(۴) موسیٰ تین روز نہر سے وضو کر کے نماز پڑھتا رہا۔ تیسرے روز ظہر کے وقت اس نے دیکھا کہ نہر میں مردہ کتا بہتا ہوا آ رہا ہے۔ وضو اور نماز کے بعد معلوم ہونے پر اس نماز کا کیا حکم ہے؟

جواب........................................................................................................

(۵) عبدالرحمٰن جس کنویں سے وضو کرتا رہا۔ اس میں سے پھٹی ہوئی بلی پائی گئی۔ کسی نے آ کر بتلایا کہ یہ بلی دو دن پہلے گری ہے۔

جواب........................................................................................................



امام کاسانیؒ نے پٹی کے کھل کر گرنے کے مسائل کو خوبصورت انداز میں بیان فرمایا ہے: پٹی کے زخم سے اتر جانے کی دو صورتیں ہو سکتی ہیں، یا زخم اچھا ہو گیا ہوگا، یا ابھی اچھا نہیں ہوا ہوگا۔ اگر زخم ابھی اچھا نہیں ہوا تھا کہ پٹی اتر کر گرگئی تو یہ صورت یا تو نماز کی حالت میں پیش آئی ہوگی یا نماز سے باہر۔

◉ چنانچہ اگر پٹی اس حالت میں گری کہ ابھی زخم اچھا نہیں تھا اور وہ نماز کی حالت میں گری تو نماز جاری رکھے۔ نماز کو نئے سرے سے لوٹانے کی ضرورت نہیں۔ ایسی حالت میں پٹی گرنے سے وضو اور نماز میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔

◉ اور اگر وہ زخم اچھا نہ ہونے کی صورت میں نماز سے باہر گری تو اب بھی اس پر مسح کا دوبارہ لوٹانا ضروری نہیں ہے۔ وہ پہلے والا مسح کافی ہے خواہ یہی پٹی دوبارہ باندھ لے یا کوئی اور نئی پٹی باندھ لے

لیکن اگر وہ پٹی ایسی حالت میں گری کہ زخم اچھا ہو چکا تھا تو اب اسکی بھی وہی دو صورتیں ہیں، یا تو نماز کی حالت میں گری ہوگی یا نماز سے باہر۔

◉ اگر پٹی ایسی حالت میں گری کہ زخم ٹھیک ہو چکا تھا اور یہ شخص نماز کی حالت میں تھا تو صرف زخم والی جگہ دھو کر دوبارہ نماز پڑھے۔ تاہم سارا وضو لوٹانا ضروری نہیں ہے۔

◉ اور اگر پٹی ایسی حالت میں گری ہے کہ زخم اچھا ہو چکا تھا اور یہ شخص نماز سے باہر تھا اب اگر یہ شخص پہلے سے بے وضو تھا تو وضو کرتے وقت یہ زخم والی جگہ دھوئے اور نماز پڑھے یہ دھونا بھی اس وقت ضروری ہے جب وہ زخم ان اعضاء پر ہو وضو میں جن کا دھونا ضروری ہوتا ہے۔

◉ اگر زخم والی جگہ کسی ایسے عضو پر ہے جن کا دھونا وضو میں ضروری نہیں ہے تو پھر وضو کر لے اور اس زخم والی جگہ کا دھونا ضروری نہیں۔

◉ اور اگر یہ شخص پہلے سے باوضو تھا تو صرف زخم والی جگہ دھولے سارا وضو دھرانا ضروری نہیں ہے۔ بشرطیکہ وہ زخم وضو والے اعضاء پر ہو۔ اگر زخم وضو والے اعضاء پر نہ ہو تو اب بھی اس جگہ کا دھونا ضروری نہیں ہے۔

(بدائع ۱ ۱۴)

## موزوں اور پٹی پر مسح کرنے میں فرق

پہلا فرق پٹی پر مسح کی کوئی مدت متعین نہیں ہے۔ جب تک زخم ٹھیک نہ ہو برابر پٹی پر مسح کرتا رہے

۔جبکہ موزوں پر مسح کی مدت متعین ہے۔مقیم ایک دفعہ موزے پہن کر ایک دن اور ایک رات تک مسح کر سکتا ہے اور مسافر تین دن اور تین راتیں۔

دوسرا فرق : پٹی پر مسح کے جائز ہونے کیلئے یہ شرط نہیں ہے کہ وہ طہارت (وضو) کی حالت میں پہنی ہو۔جبکہ موزوں پر مسح کیلئے شرط ہے کہ جب آدمی کو حدث لاحق ہو تو اس سے پہلے طہارتِ کاملہ (مکمل وضو) پر موزے پہن چکا ہو۔

تیسرا فرق : پٹی زخم سے اتر جائے اور زخم اچھا نہ ہوا ہو تو اس سے مسح نہیں ٹوٹتا جبکہ کوئی ایک موزہ یا دونوں موزے پاؤں سے اتر جائیں تو اس سے موزوں پر کیا ہوا مسح ٹوٹ جاتا ہے۔



# عملی مشق

سوال نمبرا

درجِ ذیل جملوں میں سے صحیح یا غلط پر ( ✓ ) کے نشان کے ساتھ نشاندہی کریں۔ صحیح/غلط

(ا) اگر موزہ تین یا زیادہ انگلیوں کی مقدار پھٹ چکا ہے، تو اس پر مسح جائز ہے۔ ☐ ☐

(۲) کپڑوں کی طرح ڈھیلے ڈھالے موزوں پر بھی مسح جائز ہے۔ ☐ ☐

(۳) ہر وہ چیز جو وضو توڑ دیتی ہے اس سے موزوں کا مسح بھی ٹوٹ جاتا ہے۔ ☐ ☐

(۴) ہر وہ چیز جو موزوں کا مسح توڑ دیتی ہے اس سے وضو بھی ٹوٹ جاتا ہے۔ ☐ ☐

(۵) مقیم اور مسافر کے لئے موزوں پر مسح کی ایک ہی مدت ہے۔ ☐ ☐

(۶) اگر زخم ٹھیک ہو جانے کی صورت میں پٹی گر جائے تو مسح ٹوٹ جاتا ہے۔ ☐ ☐

(۷) پٹی پر مسح کے صحیح ہونے کے لئے شرط یہ ہے کہ پٹی مکمل طہارت کے بعد باندھی ہو۔ ☐ ☐

(۸) پٹی پر مسح کی مدت مقیم کے لئے ایک دن ایک رات اور مسافر کے لئے تین دن اور

تین راتیں ہیں۔ ☐ ☐

(۹) ایک پاؤں سے موزہ اتر جائے تو دوسرے کا بھی مسح ختم ہو جاتا ہے۔ ☐ ☐

(۱۰) وضو توڑنے والی چیزیں تیمم، موزوں پر مسح اور پٹی پر مسح کو توڑ دیتی ہیں ☐ ☐

## سوال نمبر۲

درجِ ذیل صورتوں میں غور کریں کہ کس شخص کے لئے موزوں پر مسح جائز ہے، جس شخص کے لئے جائز ہو۔اس کے خانے میں ( ✓ ) اور جس کے لئے ناجائز ہو اس کے دائرہ میں (×) کا نشان لگائیں

☐ احسان نے پاؤں دھو کر موزے پہن لئے پھر اس کو حدث لاحق ہو گیا......اب وہ وضو کرنا چاہتا ہے......تو وضو کے دوران پاؤں پر مسح کر سکتا ہے یا نہیں۔

☐ نعمان کسی وجہ سے گڑھے میں گر پڑا، جسکی وجہ سے اس کے پاؤں پانی سے تر ہو گئے......اب یہ وضو کے دوران موزوں پر مسح کر سکتا ہے یا نہیں۔

☐ حذیفہ نے فجر کے لئے وضو کیا ظہر تک اس کو حدث لاحق نہیں ہوا ظہر کی نماز سے پہلے موزے پہن لئے اب عصر کے وقت وضو ٹوٹ گیا تو وضو کے دوران مسح کر سکتا ہے۔

☐ زبیر نے پھٹے پرانے موزے پہن لئے، جس میں چلتے ہوئے اس کے ایک پاؤں سے ہاتھ کی انگلیوں کی مقدار اور دوسرے پاؤں سے ہاتھ کی انگلیوں کی مقدار اور دوسرے پاؤں سے ہاتھ کی تین انگلیوں کے برابر پاؤں نظر آتا ہے۔

☐ سفیان نے مروجہ موزے پہن لئے، کام کاج کے وقت اس کے موزوں کی دونوں (Zip) کھل گئیں، جس سے پنڈلیاں صاف نظر آنے لگیں۔اس نے فوراً زپ (Zip) لگائی اور وضو کے لئے بیٹھ گیا۔

## سوال نمبر۳

پہلے واقعہ پڑھئے اور پھر آخر میں درج سوالوں کے صحیح جواب دے کر اپنے فقہی بصیرت کا ثبوت دیجئے:

ساجد اپنے والدین کا اکلوتا بیٹا تھا۔بڑے لاڈ پیار سے جوان ہوا۔اپنی اچھی عادات اور نیک خصلتوں

کی وجہ سے خاندان بھر کا منظورِ نظر تھا۔اس کا خاندان کراچی کے علاقے گلشن اقبال میں رہائش پذیر تھا۔موسم گرما کی تعطیلات میں اپنے والدین نے منظورِ نظر بیٹے کی فرمائش پر شمالی علاقہ جات (وادی کاغان،سوات) کی سیر کا پروگرام بنایا......قدرتِ الٰہی کا کرشمہ دیکھئے کہ جن دنوں نشیبی علاقوں پر سورج آگ برسا رہا تھا،اور گرمی کی تپش سے دم گھٹنے لگتا تھا۔انہی دنوں یہ علاقے برفانی ہواؤں کی لپیٹ میں تھے،گرم اونی کپڑوں میں بھی ہر شخص یخ بستہ ہواؤں کے تھپیڑوں سے ٹھٹھر رہا تھا،بیس دن کے قیام کی نیت سے یہ حضرات کاغان کے ایک صاف ستھرے ہوٹل میں ٹھہر گئے ۔اللہ کو یہی منظور تھا کہ تفریح کے دوران ایک دن ساجد کا پاؤں چٹان سے پھسلا......ریڑھ کی ہڈی اور کلائی پر چوٹیں آئیں۔قریبی ہسپتال سے مرہم پٹی کرائی گئی ۔اس تفریحی قافلے میں ساجد اسکا والد،عابد،والدہ فاطمہ،چچا عبدالرحیم اور ماموں جمیل شامل تھے......سب نے فجر کی نماز کے لئے وضو کیا اور موزے پہن لئے جمیل تو رات ہی مکمل وضو کئے بغیر صرف پاؤں دھو کر موزے پہن کر سو گیا،فاطمہ نے فجر میں وضو کر کے موزے پہنے،مگر سردی کی شدت سے وہ بخار میں مبتلا ہو گئی ......بیماری کے بڑھ جانے کے خوف سے انہوں نے ڈاکٹر کی ہدایت پر تیمم شروع کرنے کا ارادہ کر لیا......عابد نے فجر میں موزے پہنے مگر ان کو عصر کے قریب حدث لاحق ہو گیا......   چچا عبدالرحیم فجر کی نماز سے فارغ ہوتے ہی سو گئے جبکہ ساجد پچھلے دن عصر کے وقت وضو کر کے موزے پہن چکا تھا۔مغرب کے وقت پانچ بجے زخمی ہوا،اسی وقت مرہم پٹی کی گئی ،اور زخموں سے خون صاف کیا گیا عشاء کے قریب استنجاء سے فارغ ہو کر وضو کرنے بیٹھ گیا۔

ان سب حضرات نے موزے پہن تو لئے ،مگر احکام شریعت سے ناواقفیت کی وجہ سے موزوں وغیرہ پر مسح کے مسئلہ میں تردد کا شکار تھے......درج ذیل سوالات لیکر قریبی عالم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔مگر آپ ان کے جوابات مختصر مگر جامع انداز مین تحریر کریں۔

(۱) ساجد کب تک موزوں پر مسح کر سکتا ہے؟

جواب: ......................................................................

(۲) ساجد کے لئے ریڑھ اور کلائی کی پٹی پر مسح کا کیا حکم ہے،کب تک مسح کر سکتا ہے؟

جواب: ......................................................................

(۳) عابد کے لئے موزوں پر مسح کا کیا حکم ہے؟

جواب: ..............................................................................

(۴) فاطمہ بخار کی حالت میں کب تک مسح کر سکتی ہے؟

جواب: ..............................................................................

(۵) جمیل کب تک موزوں پر مسح کر سکتا ہے؟

جواب: ..............................................................................

(۶) عبدالرحیم کے لئے موزوں کا کیا حکم ہے؟

جواب: ..............................................................................

سوال نمبر۴

پٹی اور پلستر پر مسح کی کئی صورتیں کتاب میں درج ہیں۔ اپنے ذہن میں زور ڈال کر کوئی ایسا خوبصورت نقشہ یا جدول بنائیں جس میں مسائل کی یہ سب صورتیں سما جائیں:



# نجاستوں کے احکام

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ:

وَثِيَابَكَ فَطَهِّرْ . (المدثر)

ترجمہ : اور اپنے کپڑوں کو پاک کیجئے۔

اور رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ:

لَايَقْبَلُ اللّٰهُ صَلاةًمِّنْ غَيْرِ طُهُوْرٍ. (بخاری ومسلم)

ترجمہ : اللہ تعالیٰ بغیر پاکیزگی کے کوئی نماز قبول نہیں فرماتے۔

کتاب الطہارت میں اس باب کو بہت زیادہ اہمیت حاصل ہے۔ اس باب میں ہمیں دو چیزوں سے متعلق گفتگو کرنی ہے۔

(۱) نجاست کی تعریف اور اس کی اقسام کیا ہیں؟

(۲) وہ چیزیں جو بذاتِ خود پاک ہوتی ہیں مگر نجاست لگنے سے ناپاک ہوجاتی ہیں ان کے پاک کرنے کا طریقہ کیا ہے؟

## نجاست کی تعریف :

بدن، کپڑے یا جگہ وغیرہ کا ایسی حالت میں ہونا کہ شریعت اسے گندا خیال کرے۔ اور اس سے پاکی حاصل کرنے کا حکم دے" نجاست" کہلاتا ہے۔

## نجاست کی اقسام :

نجاست کی دو قسمیں ہیں:

(۱) نجاست حکمیہ۔ (۲) نجاستِ حقیقیہ۔

### (۱) نجاستِ حکمیہ :

انسان پر ایسی حالت طاری ہونا جس کے ہوتے ہوئے نماز ادا کرنا صحیح نہ ہو۔ نجاستِ حکمیہ کو" حدث" بھی کہتے ہیں۔ پھر حدث کی دو قسمیں ہیں:

(ا) حدثِ اکبر:

انسان پر ایسی حالت طاری ہونا جس میں اس پر غسل کرنا واجب ہو اور اس حالت میں نماز پڑھنا جائز نہ ہو اور قرآنِ کریم کی تلاوت جائز نہ ہو۔ جیسے آدمی کا جنبی ہونا، عورت کو حیض ونفاس آنا وغیرہ۔

(ب) حدثِ اصغر :

ایسی حالت جس کے طاری ہونے پر صرف وضو کرنا ضروری ہو (غسل ضروری نہ ہو) اور اس حالت میں زبانی تلاوت جائز ہو" حدثِ اصغر" کہلاتا ہے۔

(۲) نجاستِ حقیقہ :

کپڑے، بدن یا کسی اور چیز کو لگنے والی وہ گندگی جس سے صفائی حاصل کرنا اور اسے دھونا واجب ہو،" نجاستِ حقیقہ" کہلاتی ہے۔ جیسے پیشاب پاخانہ، خون، پیپ وغیرہ۔

حکم کے اعتبار سے" نجاستِ حقیقہ" کی دو قسمیں ہیں:

(ا) نجاستِ غلیظہ۔ (ب) نجاستِ خفیفہ۔

(ا) نجاستِ غلیظہ :

وہ نجاست جو ایسی دلیل سے ثابت ہو جس میں کوئی شبہ نہ ہو۔ یہ نجاست سخت ہوتی ہے اس کی معاف مقدار تھوڑی ہوتی ہے۔

نجاستِ غلیظہ کی اقسام :

(۱) بہنے والا خون۔

(۲) شراب۔ (خمر)

(۳) اس جانور کا پیشاب جس کا گاشت کھانا حرام ہے جیسے درندے۔

(۴) کتے کا پاخانہ اور حرام جانوروں کا پاخانہ۔

(۵) مردہ جانوروں کا گوشت اور ان کی کھال۔

(۶) درندوں کا پاخانہ اور ان کا لعاب۔

(۷) مرغی اور بطخ کی بیٹ۔

(۸) انسانی بدن سے نکلنے والی ہر وہ چیز جس سے اس کا وضو ٹوٹ جاتا ہے۔ جیسے خون، پیپ، منہ بھر کر آنے والی قے۔، زخموں سے بہنے والا گندا پانی۔اور چھوٹے دودھ پینے والے بچے کا پیشاب، پاخانہ وغیرہ۔

یاد رہے کہ انسانی بدن سے نکلنے والی ان چیزوں میں سے اگر اتنی مقدار نکلے جس سے وضو ٹوٹ جاتا ہے تب وہ" نجاستِ غلیظہ" کے حکم میں ہوگی۔اگر یہ چیزیں بدن پر ظاہر ہوئیں۔ جس سے وضو نہیں ٹوٹا تو یہ نجاست کے حکم میں نہیں ہوگی۔

◉ اگر پیشاب کی چھینٹیں سوئی کی نوک کے برابر پڑ جائیں کہ جب تک غور سے نہ دیکھیں تو دکھائی نہ دیں تو اس کا کچھ حرج نہیں۔اس کا دھونا واجب نہیں۔لیکن اگر دھولیں تو بہتر ہے۔

نجاستِ غلیظہ کا حکم :

نجاستِ غلیظہ میں سے اگر پتلی اور بہنے والی چیز کپڑے یا بدن پر لگ جائے۔اور اگر وہ پھیلاؤ میں ایک درہم یعنی ہتھیلی کے گہراؤ (پورے تین سینٹی میٹر قطر) کے پھیلاؤ کے رقبے کے برابر یا اس سے کم ہو تو معاف ہے۔یعنی اس کو دھوئے بغیر اگر نماز پڑھ لی تو نماز ہو جائیگی لیکن نہ دھونا اور اسی طرح نماز پڑھتے رہنا مکروہ ہے۔

اور اگر نجاستِ غلیظہ پھیلاؤ سے زیادہ ہو تو معاف نہیں ہے۔اس کو دھوئے بغیر نماز نہ ہوگی۔اور اگر نجاستِ غلیظہ کی اقسام میں سے وہ نجاست لگ جائے جو گاڑھی ہوتی ہے، جیسے پاخانہ، مرغی وغیرہ کی بیٹ وغیرہ تو ایسی صورت میں پھیلاؤ میں رقبہ کا اعتبار نہیں ہوگا بلکہ وزن کا اعتبار ہوگا۔ چنانچہ ایسی نجاست اگر وزن میں ایک درہم (یعنی تین ماشہ ایک رتی (۴ گرام) یا اس سے کم ہو تو معاف ہے دھوئے بغیر نماز پڑھنے سے نماز ہو جائیگی۔اگر چہ اس کا پھیلاؤ کم ہو یا زیادہ۔اور اگر اس سے زیادہ وزن لگ جائے تو معاف نہیں، دھوئے بغیر نماز درست نہیں۔

(۱) نجاستِ خفیفہ :

نجاست خفیفہ وہ نجاست ہوتی ہے جسے یقین سے نجاست کہنا ممکن نہ ہو کیونکہ کوئی دوسری دلیل ایسی موجود ہوتی ہے جو اس کے پاک ہونے پر دلالت کرتی ہے۔یہ نجاست کیونکہ نجاستِ غلیظہ کے مقابلے میں کم اور ہلکی ہوتی ہے اور اس کی معاف مقدار زیادہ ہوتی ہے اس لئے اس کو نجاستِ خفیفہ کہا جاتا ہے۔

نجاستِ خفیفہ کی اقسام :

(۱) گھوڑے کا پیشاب۔

(۲) حرام پرندوں۔(کوا، باز، گدھ وغیرہ) کی بیٹ۔

(۳) حلال جانوروں۔(مثلاً گائے، بکری، بھینس وغیرہ) کا پیشاب۔

### نجاستِ خفیفہ کا حکم :

اگر نجاستِ خفیفہ کپڑے یا بدن پر لگ جائے تو جس حصے یا عضو میں لگی ہے اگر اس کے چوتھائی سے کم میں لگی تو معاف ہے دھوئے بغیر نماز پڑھنے سے نماز ہو جائیگی۔اور اگر پورا چوتھائی یا اس سے زیادہ نجاست لگی ہو تو معاف نہیں۔دھوئے بغیر نماز پڑھنے سے نماز نہیں ہوگی۔

یعنی اگر نجاستِ خفیفہ آستین میں لگی ہے تو آستین کی چوتھائی سے کم ہو، اگر کلی میں لگی ہو تو اس کی چوتھائی سے کم ہو اگر دوپٹہ یا رومال میں لگی ہے تو اس کی چوتھائی سے کم ہو تو معاف ہے۔اگر بازو میں لگی ہے تو اس کی چوتھائی سے کم ہے تو معاف ہے غرضیکہ جس عضو میں لگے اس کی چوتھائی سے کم ہو تو معاف ہے اور اگر پورا چوتھائی یا اس سے زیادہ ہو تو اس کا دھونا واجب ہے یعنی دھوئے بغیر نماز درست نہیں۔

- نجاستِ غلیظہ جس پانی میں پڑ جائے وہ پانی بھی نجسِ غلیظ بن جاتا ہے اور نجاستِ خفیفہ جس پانی میں پڑ جائے تو وہ پانی نجسِ خفیف بن جاتا ہے۔

- پانی میں رہنے والے جانوروں مثلاً مچھلی مینڈک وغیرہ اور ایسے جانوروں کا خون نجس نہیں ہوتا جن کا خون بہنے والا نہیں ہوتا۔جیسے مکھی، کھٹمل اور مچھر وغیرہ کا خون۔



### آثار کے اعتبار سے نجاست کی تقسیم :

نجاستِ غلیظہ اور نجاستِ خفیفہ میں سے وہ نجاستیں جو لگنے کے بعد نظر آتی ہیں "نجاستِ مرئیہ" کہلاتی ہیں جیسے خون، پاخانہ، بیٹ وغیرہ اور اگر نجاست لگنے کے بعد نظر نہ آئے تو ''نجاستِ غیر مرئیہ'' کہلاتی ہیں۔جیسے پیشاب وغیرہ۔



### نجاست لگی چیزوں کو پاک کرنیکا طریقہ :

جو چیزیں خود تو نجس نہیں ہیں لیکن نجاست لگنے سے ناپاک ہوگئیں ہیں ان کے پاک کرنے مختلف طریقے

ہیں بعض چیزیں دھونے سے ہی پاک ہوتی ہیں۔ بعض چیزیں پونچھنے رگڑنے یامٹی سے مانجھ ڈالنے سے پاک ہوجاتی ہیں ۔اسی طرح بعض چیزیں ملنے اور کھرچنے سے پاک اور صاف ہوجاتی ہیں۔ بعض چیزیں سوکھ جانے سے ہی پاک ہوجاتی ہیں۔ان تمام اشیاء کی تفصیل نمبر وار ذکر کی جاتی ہے تاکہ یادرکھنے میں سہولت ہو۔

## پاک کرنے کے طریقے :

(ا) دھونا : نجاست کو دور کرنے کیلئے سب سے بڑا طریقہ" دھونا" ہے۔اگر نجاست مرئیہ ہے (یعنی کپڑے یا جسم پر لگنے کے بعد اس کا وجود اور جسم نظر آتا ہے ) تو اس سے پاکی حاصل کرنیکا طریقہ یہ ہے کپڑے یا بدن وغیرہ کو اتنا دھودیا جائے جس سے اس نجاست کا عین اور جسم ختم ہوجائے۔ خواہ یہ مقصد ایک مرتبہ دھونے سے ہی حاصل ہوجائے یا کئی مرتبہ دھونا پڑے اگر نجاست ایک مرتبہ دھونے سے دھل جاتی ہے تو اگرچہ مقصود حاصل ہوجانے کی وجہ سے کپڑا پاک ہوجائیگا تاہم تین بار دھولینا افضل اور بہتر ہے۔

یہ بات خوب ذہن نشین رہے کہ دھونے میں محض اس نجاست کا عین اور وجود ختم کرنا ضروری ہے اگرچہ اس کا داغ دھبہ اور اسکی بدبو ختم نہ ہو۔ جیسے خون کا داغ اور دھبہ۔

نجاست کا عین یا وجود کو زائل کرنے کے بعد اگرچہ اس کا داغ دھبہ سرف یا صابن سے، یا گرم پانی سے دور کرنا ممکن ہو تب بھی شریعتِ مطہرہ اس بات کی تکلیف نہیں دیتی۔ تاہم اگر کوئی استعمال کرنا چاہے تو اچھا ہے۔

**ملاحظہ** : یادرہے کہ" نجاست مرئیہ" کے دور کرنے کیلئے جس طرح پانی استعمال کرنا درست ہے۔اسی طرح وہ مائع چیز ( جو بہنے والی ہو ) اور پانی کی طرح پتلی ہو تو استعمال کرنا جائز ہے جس سے اس نجاست کا عین زائل ہوسکتا ہے۔ جیسے سرکہ،اور عرقِ گلاب وغیرہ۔ یہ بات پہلے معلوم ہوچکی ہے سرکہ یا عرقِ گلاب وغیرہ ایسی پاک مائع چیزوں سے طہارتِ حکمیہ (وضو اور غسل ) حاصل نہیں ہوسکتی۔ تاہم طہارتِ حقیقہ حاصل ہوسکتی ہے۔

اگر کوئی مائع چیز ایسی ہو جو بذاتِ خود طاہر بھی ہو اور بہنے والی بھی ہو، لیکن اس سے نجاست کا عین اور اجزاء کو بدن اور کپڑے وغیرہ سے اچھی طرح چھڑانا اور صاف کرنا ممکن نہ ہو واس سے بھی طہارت حاصل کرنا جائز نہیں۔ جیسے گھی، تیل، دودھ وغیرہ۔ایسی چیزوں کے استعمال کے باوجود وہ چیز بدستور نجس رہے گی۔

یہ تو تھی تفصیل نظر آنے والی نجاست" نجاستِ مرئیہ" کے بارے میں، لیکن اگر وہ نجاست" نظر نہ آنے والی ہو جسے" نجاستِ غیر مرئیہ" کہتے ہیں جیسے پیشاب وغیرہ ( خواہ وہ نجاست غلیظہ کی اقسام میں سے ہو

یا نجاستِ خفیفہ کی) تو اس سے پاکی حاصل کرنے کیلئے پانی (یا پانی جیسی پتلی بہنے والی کسی بھی ایسی پاک چیز سے جس سے نجاست کا اثر زائل کرنا ممکن ہو) سے تین مرتبہ اس طرح دھونا ضروری ہے:

(۱) تیسری مرتبہ دھونے کے بعد اتنا نچوڑا جائے کہ اس سے قطرے آنے بند ہو جائیں۔

(۲) اور ہر دفعہ نیا پاک پانی استعمال کیا جائے۔

◉ تین مرتبہ دھونے اور نچوڑنے وغیرہ کا مسئلہ اس وقت ہے جب پانی جاری نہ ہو۔ اگر پانی جاری ہو مثلاً کھلے نل کے نیچے ناپاک کپڑے کو رکھ دیا جائے، یا نہر یا دریا میں ڈال دیا جائے۔ یا سمندری لہر کے سامنے کر دیا جائے اور اس کپڑے پر اتنا پانی بہہ جائے کہ نجاست دور ہو جانے کا اطمینان ہو جائے تو کپڑا پاک ہو جائیگا۔ نچوڑنے کی بھی ضرورت نہیں۔

اسی طرح واشنگ مشین میں اس طرح کپڑے ڈالے جائیں کہ مشین چل رہی ہو۔ مشین کے اوپر نل کھولدیا ہو اور نیچے سے گندا پانی باہر نکل رہا ہو اس صورت میں بھی نجاست کے دور ہو جانے کا اطمینان ہو جانے پر کپڑا پاک ہو جائیگا، نچوڑنے کی بھی ضرورت نہیں۔

(۲) پونچھنا:

جس طرح پانی کے استعمال کرنے سے ہر قسم کی نجاست دور ہو جاتی ہے اسی طرح بعض چیزیں ایسی بھی ہیں جو پونچھنے سے پاک ہو جاتی ہیں۔ جیسے آئینہ کا شیشہ، چھری، چاقو، چاندی سونا اور ان کے زیورات، پیتل تانبے لوہے، شیشے وغیرہ کی چیزیں اگر نجس ہو جائیں تو ان کی دو صورتیں ہیں:

(ا) ان پر ایسی پتلی نجاست لگی ہوگی جو سوکھنے کے بعد نظر نہیں آتی ہے۔ جیسے پیشاب وغیرہ۔

(ب) یا ان پر ایسی گاڑھی نجاست لگی ہوگی جو سوکھنے کے بعد نظر آتی ہے۔ جیسے پاخانہ، خون وغیرہ۔

اگر پہلی صورت ہو (یعنی پتلی نجاست لگی ہو) تو اشیاء کے پاک کرنے کا واحد راستہ یہی ہے کہ ان کو تین مرتبہ پانی سے دھوئے اور ہر مرتبہ دھو کر اتنی دیر ٹھہرے کہ برتن وغیرہ یا ان اشیاء سے پانی ٹپکنا بند ہو جائے۔

اور اگر نجاست لگنے کی دوسری صورت ہو (یعنی گاڑھی نجاست، پاخانہ وغیرہ لگا ہو) اور دوسری طرف برتنوں کی صورتحال ایسی ہو کہ وہ کھردرے اور نقش ونگار والے ہوں تب بھی ان کو پاک کرنے کیلئے پانی سے اس طرح دھونا ضروری ہے کہ نجاست بالکل دور ہو جائے اور اس کے ذرّات نظر نہ آئیں۔ ایسے برتنوں کو اور زیور وغیرہ کو پونچھنا مفید نہیں ہے کیونکہ نجاست ان کے کھردرے پن اور نقوش کی وجہ سے ان کے ریخوں کے درمیان جم جاتی ہے۔ پونچھنے

سے نجاست سے مکمل آزادی حاصل نہیں ہوتی۔

لیکن اگر یہ چیزیں اوران سے بننے والے برتن اور زیور وغیرہ ہموار ہوں تو کپڑے مٹی اور ٹشو پیپر وغیرہ سے خوب پونچھنے سے بھی پاک ہو جاتی ہے۔

(۳) خشک ہوکراثر جاتے رہنا :

اگر زمین نجاست گرنے کی وجہ سے ناپاک ہوگئی تو اسکے پاک کرنے کا یہ طریقہ ہے۔کہ زمین ایسی خشک ہوجائے کہ نجاست کا نشان بالکل نہ رہے۔نجاست کا دھبہ باقی رہے نہ بدبو آئے اس طرح زمین کے خشک ہوجانے سے زمین پاک ہوجاتی ہے۔اس زمین پرنماز پڑھنا درست ہے۔

یہ یاد رہے کہ اسطرح خشک ہوجانے سے زمین خود تو طاہر اور پاک ہوتی ہے مگر مطہر نہیں ہوتی (دوسروں کو پاک کرنے کی صلاحیت نہیں رکھتی)۔لہٰذا ایسی زمین پر تیمم کرنا درست نہیں ہے۔کیونکہ تیمم میں زمین سے پاکی حاصل کرنا مقصود ہوتا ہے۔

ملاحظہ : یہ بات ذہن نشین رہے کہ پاکی اور ناپاکی میں جو حکم زمین کا ہے وہی حکم ان چیزوں کا ہے جوزمین سے ایسی متصل ہوجائیں کہ بغیر کھودے ان کو زمین سے جدا کرنا ممکن نہ ہو۔

مثال : جیسے اینٹیں اور پتھر اگر زمین پر گارے یا سیمنٹ سے جوڑ دئے جائیں تو چونکہ کھودے بغیر ان کو زمین سے جدا کرنا ممکن نہیں ہے لہٰذا یہ زمین کے حکم میں سمجھے جائیں گے چنانچہ ایسی اینٹوں اور پتھر پر نجاست گر جائے اور وہ اسطرح خشک ہوجائے کہ ان پر نجاست کا اثر باقی رہے نہ داغ دھبہ اور بدبُو تو یہ "پاک" ہوجائیں گے۔

مذکورہ بالا تفصیل سے معلوم ہوگیا کہ اگر اینٹیں یا پتھر زمین پر فقط بچھائے گئے ہیں ان کو گارے اور سیمنٹ وغیرہ کے ذریعہ زمین سے جوڑا نہیں گیا تو ان کے ناپاک ہونے کی صورت میں محض خشک ہونا کافی نہیں ہے بلکہ پانی وغیرہ سے دھونا ضروری ہے۔

اوپر بیان کردہ اصول کی روشنی میں پودوں یا گھاس وغیرہ کی ناپاکی کی صورت میں ان کے پاک ہونیکا حکم بھی معلوم ہوگیا چنانچہ گھاس وغیرہ اگر زمین پر اگی ہوئی ہے تو محض خشک ہوجانے اور نجاست کا نشان وغیرہ ختم ہوجانے سے پاک ہوجاتی ہے۔اور اگر گھاس کٹی ہوئی ہے تو محض خشک ہوجانے سے پاک نہیں ہوگی بلکہ پانی وغیرہ سے دھونا ضروری ہوگا۔

(۴) جلانا :

اگر کوئی چیز نجاست کے لگنے سے ناپاک ہوجائے اور اسکو آگ میں ڈالدیا جائے جس کے نجاست کے اثرات ختم ہوجائیں۔اور اس نجاست کے ذرات جل جائیں تو بھی وہ چیز پاک ہوجاتی ہے۔

مثال ۱ : ناپاک چاقو، چھری، مٹی یا تانبے اور اسٹیل وغیرہ کے برتن اگر دھکتی آگ میں ڈالدیئے جائیں تو بھی پاک ہوجاتے ہیں۔

مثال ۲ : ناپاک مٹی سے برتن یا اینٹیں وغیرہ بنائی گئیں تو جب تک وہ اشیاء کچی ہیں ناپاک ہیں۔اگر انھیں بھٹی میں ڈال کر پکالیا جائے تو پاک ہوجائیں گی۔

مثال ۳ : اگر تنور وغیرہ نجس پانی یا پیشاب لگنے سے ناپاک ہوجائے اور اس میں آگ لگادی جائے جس سے اس کی تری خشک ہوجائے تو تنور پاک ہوجائیگا۔اب روٹی پکانے سے روٹی ناپاک نہیں ہوگی۔

مثال ۴ : بکری وغیرہ کی ایسی سری یا ران کو جو خون میں لت پت تھی اس کو آگ پر اس طرح بھون لیا گیا کہ اس پر لگا ہوا خون جل گیا اور اس پر خون کا کچھ بھی اثر باقی نہ رہے تو وہ سری اور ران پاک ہوجائیگی۔

(۵) حقیقت کا بدل جانا :

اگر کسی چیز کو اس طرح جلادیا جائے یا اس کو کسی کیمیائی عمل سے اسطرح گذار دیا جائے کہ اس شے کی حقیقت بدل جائے تب بھی وہ چیز پاک ہوجاتی ہے۔

مثال ۱ : گوبر وغیرہ کے اوپلے اور لید وغیرہ اگر آگ میں جل کر راکھ بن جائے تو یہ راکھ پاک ہے کیونکہ آگ میں جلنے کی وجہ اس کی حقیقت تبدیل ہوگئی ہے لہٰذا اگر یہ راکھ وغیرہ کھانے کی چیز میں لگ جائے تو کچھ حرج نہیں ہے۔

مثال ۲ : شراب جو کہ ناپاک ہوتی ہے اگر پڑے پڑے خود بخود سرکہ بن جائے یا کسی کیمیائی عمل کے ذریعے سرکہ بنالیا جائے تو چونکہ سرکہ بن جانے کی وجہ سے اس کی حقیقت تبدیل ہوچکی ہے لہٰذا وہ پاک ہوجاتی ہے۔جس کا استعمال اب ہر طرح سے صحیح ہے۔

مثال ۳ : ناپاک تیل یا ناپاک چربی کو کسی کیمیائی عمل سے گذار کر صابن بنالیا جائے تو چونکہ صابن بن جانے سے ان اشیاء کی حقیقت بدل جاتی ہے۔لہٰذا ایسا صابن پاک ہے۔

مثال ۴ : کوئی جانور مثلاً گدھا وغیرہ نمک کی کان میں گر کر نمک بن جائے یا پانی کے کنویں میں گر کر کچھ عرصے بعد مٹی بن جائے تو ایسی کان اور کنواں اس گرنے والے جانور کی حقیقت بدل جانے کی وجہ سے پاک ہے۔

(٦) ذبح سے پاک ہونا :

کسی بھی جانور کو ذبح کر دیا جائے تو بہنے والے خون کے نکل جانے کی وجہ سے کھال پاک ہو جاتی ہے۔ایسی کھال کی رطوبات وغیرہ کپڑے یا بدن کو لگ جانے سے کپڑا یا بدن ناپاک نہیں ہوں گے۔

(٧) چمڑے کا دباغت سے پاک ہونا :

اگر کوئی جانور شرعی طور پر ذبح نہ کیا جاسکا اور ایسے ہی مُردار ہو گیا اور اسکی کھال اتار لی گئی تو یہ کھال ناپاک ہے۔مردہ جانور کی کھال کو پاک کرنے کے عمل کا نام" دباغت" ہے۔" دباغت" کے ذریعے ایسی کھال پاک ہو جاتی ہے۔

" دباغت" کا طریقہ :

دباغت کا طریقہ یہ ہے کہ

(١) کھال کو دھوپ میں رکھدیا جائے جس کی وجہ سے اس کی تمام نجس رطوبات خشک ہو جائیں۔اور کھال میں کچھ بھی پانی باقی نہ رہے۔

(٢) کھال کو نمک یا کسی بھی کیمیکل سے اسطرح صاف کر دیا جائے کہ اس کا نجس پانی اور نجس رطوبات خشک ہو جائیں۔

ملاحظہ : اوپر ذکر کردہ مسئلہ آدمی اور خنزیر کے علاوہ تمام مردہ جانوروں کی کھال کے بارے میں ہے۔آدمی اور خنزیر کی کھال دباغت سے بھی پاک نہیں ہوتی۔آدمی کی کھال تو اس کے احترام واکرام کی وجہ سے۔اور خنزیر کی کھال اس وجہ سے کہ خنزیر نجس العین ہوتا ہے۔ہر طرح کی صفائی اور دباغت کے باوجود وہ نجس ہی رہتا ہے۔

(٨) ملنا اور کھرچنا :

اگر کسی شخص کے کپڑے کو منی لگ جائے تو اس کے پاک کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ دیکھا جائے گا کہ کپڑے کو لگنے والی منی خشک ہے یا تر۔اگر منی تر ہے تو اسے پانی سے دھونا واجب ہے۔کھرچنے سے کچھ بھی فائدہ نہیں۔اور اگر منی خشک ہو چکی ہے تو اسکو مل کر کھرچ دینا بھی کافی ہے۔

منی اگر بدن کو لگ جائے تو اس کا بھی یہی حکم ہے کہ تر ہو تو دھونا ضروری ہے اور اگر خشک ہو چکی ہو تو کھرچ دینے سے بدن پاک ہو جاتا ہے۔

کھرچنے کی صورت میں صرف منی کے اجزاء کا دور ہو جانا کافی ہے۔ منی کے داغ اور بدبو کو ختم کرنا ضروری نہیں ہے۔

**ملاحظہ:** چونکہ طبعی کمزوری کی وجہ سے آج کل منی پتلی ہوتی ہے۔ جو کپڑے کے اندر جذب ہو جاتی ہے۔ لہٰذا صرف کھرچنے سے منی کے اجزاء سے چھٹکارا حاصل نہیں ہوتا بلکہ دھونا بھی ضروری ہے۔

**(۹) رگھسنا اور رگڑنا:**

چمڑے کے موزے اور جوتے پر نجاست لگ جائے تو اس کو پاک کرنے میں یہ تفصیل ہے:

(۱) اگر ایسی نجاست لگے جو گاڑھی اور جسم دار ہے جیسے پاخانہ، گوبر اور منی وغیرہ۔ تو اب اگر

(ا) ایسی نجاست خشک ہو جائے تو زمین وغیرہ پر گھسنے اور اس طرح رگڑنے سے موزہ اور جوتا وغیرہ پاک ہو جائیگا۔ کہ نجاست کے اثرات ختم ہو جائیں۔

(ب) اور اگر ایسی نجاست کو خوب اچھی طرح زمین پر گھس دیا جائے یا خوب اچھی طرح پونچھ دیا جائے کہ نجاست کا کچھ بھی اثر یعنی رنگ اور بُو باقی نہ رہے تو پاک ہو جائیگا۔

(یہ تو تھی تفصیل نجاست کے گاڑھے ہونے کی صورت میں)

(۲) اور اگر نجاست پتلی ہو جو سوکھنے کے بعد نظر نہیں آتی تو اگر گیلے موزے اور جوتے پر مٹی، ریت یا راکھ وغیرہ ڈال کر رگڑ دیں اور اچھی طرح پونچھ لیں تو یہ پاک ہو جائیں گے۔





# عملی مشق

## سوال نمبر ۱

ذیل میں کچھ الفاظ دیئے گئے ہیں۔ ان میں سے مناسب لفظ چن کر خالی جگہ پر کریں۔

حدث اکبر، نجاست خفیفہ، نجاست مرئیہ، نجاست غلیظہ، نجاست غیر مرئیہ، نجاست حکمیہ، نجاست حقیقیہ، حدث اصغر، نجاست۔

(۱) بدن، کپڑے یا جگہ کا ایسی حالت میں ہونا کہ شریعت اسے گندہ خیال کرتے ہوئے پاکی کا حکم دے..........کہلاتا ہے۔

(۲) ..........حدث کی صورت میں صرف وضو کر لینے سے پاکی حاصل ہو جاتی ہے۔

(۳) ہر وہ نجاست جو ایسی دلیل سے ثابت ہو جائے جس کو دلیل میں شبہ پائے جانے کی وجہ سے یقینی طور پر نجاست کہنا مشکل ہو..........کہلاتا ہے۔

(۴) ..........وہ نجاست ہوتی ہے جو لگنے کے بعد نظر نہ آئے۔

(۵) انسان پر ایسی حالت طاری ہو جانا جس میں اس پر غسل واجب ہو..........کہلاتا ہے۔

(۶) ..........اگر ایک درہم کے برابر یا اس سے کم جگہ پر لگی ہو تو معاف ہے۔

(۷) ..........میں نجاست کے عین (جسم) کو زائل کرنا ضروری ہے، خواہ اس کا داغ اور دھبہ ختم نہ ہو۔

(۸) جو نجاست کسی چیز پر لگی محسوس نہ ہو، لیکن شریعت کے حکم سے ثابت ہو..........کہلاتی ہے۔

(۹) نجاست غلیظہ اور خفیفہ حکم کے اعتبار سے..........کی اقسام ہیں۔

(۱۰) ..........لاحق ہونے کی صورت میں غسل فرض ہو جاتا ہے۔

## سوال نمبر ۲

درجِ ذیل فہرست میں غور کر کے نیچے دیئے گئے کالم پُر کریں۔ یہ بات واضح رہے کہ ایک ہی لفظ مختلف کالموں میں بھی آ سکتا ہے۔ اور یہ بھی ممکن ہے کہ کوئی لفظ کسی کالم میں بھی نہ آئے۔

{خون، دودھ پیتے بچے کا پیشاب، حرام پرندوں کی بیٹ، حلال جانوروں کا پیشاب، حرام جانوروں کا پیشاب، کتے کا لعاب، زخم کا پانی، گائے بھینس کا گوبر، جنابت کا طاری ہونا، حیض کا خون، مکھی یا مچھر کا خون، ریح کا نکلنا، پیشاب جو سوکھ جائے، منی، نفاس کی حالت، تھوڑی سی قے، حلال پرندوں کی بیٹ}

| نجاست حکمیہ | نجاست حقیقیہ | نجاست غلیظہ | نجاست خفیفہ | نجاست مرئیہ | نجاست غیر مرئیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| .................. | .................. | .................. | .................. | .................. | .................. |
| .................. | .................. | .................. | .................. | .................. | .................. |
| .................. | .................. | .................. | .................. | .................. | .................. |
| .................. | .................. | .................. | .................. | .................. | .................. |

سوال نمبر ۴

پہلی مثال کی روشنی میں درجِ ذیل جدول مکمل کریں۔ پہلے پاک کرنے کے طریقے نمبروار ذکر کیجئے۔ پھر مثال سے ان کی وضاحت کریں

| پاک کرنے کا طریقہ | مثال سے وضاحت |
|---|---|
| مثال: دھونا | کپڑے پر پیشاب لگ جائے تو دھونے سے پاک ہو جاتا ہے۔------- |
| (۱) ............ | .................................................. |
| (۲) ............ | .................................................. |
| (۳) ............ | .................................................. |
| (۴) ............ | .................................................. |
| (۵) ............ | .................................................. |
| (۶) ............ | .................................................. |

| | |
|---|---|
| (۷) | ........................................ |
| (۸) | ........................................ |

## سوالنمبر۵

درجِ ذیل میں سے صحیح اور غلط جملوں کی ( ✓ ) کے نشان سے نشاندہی کریں۔ صحیح/غلط

(۱) بچے کا پیشاب اگر ہتھیلی کے گہراؤ (پونے تین 1/4 2 سینٹی میٹر) کے برابر ہو، یا کم لگا ہو تو نماز ہو جاتی ہے۔ ☐ ☐

(۲) نجاست خفیفہ ایک درہم یا اس سے کم مقدار میں معاف ہے۔ اتنی نجاست کے ساتھ نماز پڑھنے سے نماز ہو جاتی ہے۔ ☐ ☐

(۳) پاک کرنے میں پانی اور ہر ایسی بہنے والی چیز کا حکم ایک ہی ہے جس سے نجاست کا ازالہ ممکن ہو۔ ☐ ☐

(۴) خون یا نجاست وغیرہ دور کرنے کے بعد صابن یا بلیچ وغیرہ سے اس کا داغ دھبہ دور کرنا بھی ضروری ہے۔ ☐ ☐

(۵) نقش و نگار والے برتن صرف پونچھنے سے صاف ہو جاتے ہیں۔ ☐ ☐

(۶) خون آلود کپڑا پانی کے ساتھ دھونے سے پاک ہو جاتا ہے، مگر عرقِ گلاب وغیرہ سے پاک نہیں ہوتا۔ ☐ ☐

(۷) نجاست غیر مرئیہ اگر ایسی چیز کو لگے، جنہیں نچوڑنا ممکن نہیں ہوتا، جیسے برتن تو اسے دھو لینا کافی ہوتا ہے، قطرے بند ہونا ضروری نہیں۔ ☐ ☐

(۸) اگر نجس چیز کو کیمیائی عمل سے اس طرح گزارا جائے کہ اس کی حقیقت یا ماھیت بدل جائے تو وہ پاک ہو جاتی ہے۔ ☐ ☐

(۹) نجس چیز کو جاری پانی (دریا، نہر، نل وغیرہ کا پانی) میں پاک کرنے کے لئے ازالہ نجاست شرط ہے۔ تین مرتبہ دھونا اور نچوڑنا کوئی شرط نہیں ہے۔ ☐ ☐

(۱۰) فرش وغیرہ پر پیشاب گر کر خشک ہو جائے تو فرش پاک ہو جاتا ہے۔ ☐ ☐

❖❖❖❖❖

# حیض ونفاس کے احکام

## حیض (M ENSES) کسے کہتے ہیں؟

بالغ عورت کو ہر مہینے آگے کے راستے سے بغیر کسی بیماری کے جو معمول کا خون آتا ہے اس کو "حیض" کہتے ہیں۔

## حیض کی مدّت :

حیض کی کم سے کم مدّت تین دن اور تین راتیں ہیں اور زیادہ سے زیادہ مدّت دس دن اور دس راتیں ہیں۔ کسی عورت کو تین دن اور تین راتوں سے کم خون آیا تو وہ حیض نہیں ہے۔ بلکہ" استحاضہ" ہے (استحاضہ کی تعریف اور اسکا حکم آگے آرہا ہے)۔

اسی طرح اگر کسی عورت کو دس دن، ور دس راتوں سے زیادہ خون آیا تو جتنے دن دس دن سے زیادہ خون آیا تو وہ بھی استحاضہ ہے۔ البتہ دس دن اور دس راتیں حیض میں شمار ہوں گی۔

یاد رہے کہ اگر تین دن اور تین راتوں سے ذرا بھی کم خون آیا تو وہ بھی حیض نہیں ہے بلکہ استحاضہ ہے۔

## مثال :

جیسے جمعہ کے روز صبح سات بجے کسی عورت کو خون آنا شروع ہوا اور پیر کے دن صبح 55 : 6 بجے پر خون بند ہوگیا۔ تو یہ خون استحاضہ میں شمار ہوگا۔ اسے حیض کا خون نہیں کہیں گے۔

## حیض کی شرط :

نو برس سے پہلے حیض بالکل نہیں آتا، اسلئے نو برس سے چھوٹی لڑکی کو جو خون آئے وہ حیض نہیں بلکہ "استحاضہ" ہے۔

اور پچپن برس کے بعد عام طور پر جو عادت ہے وہ یہی ہے کہ حیض نہیں آتا، لیکن آنا ممکن ہے اسلئے اگر پچپن برس کے بعد خون نکلے تو وہ" استحاضہ" ہے۔ حیض نہیں ہے۔

لیکن اگر پچپن برس کے بعد ایسا خون آیا جس کا رنگ حیض والا ہے مثلاً خوب سرخ یا سیاہ رنگ کا خون ہے تو چونکہ پچپن برس کے بعد بھی حیض آنے کا امکان تو بہر حال رہتا ہے لہٰذا یہ خون بھی حیض میں شمار ہوگا۔

## حیض کے رنگ :

حیض کی مدّت کے اندر اندر سرخ، زرد، سبز، خاکی یا مٹیالا، سیاہ جس رنگ کا بھی خون آئے، سب حیض ہے۔

## "طُہر" (پاکی) کی مدّت

دو حیض کے درمیان پاکی کی مدّت کم از کم پندرہ دن ہے۔ یعنی ایک مرتبہ کے حیض کے بعد دوبارہ آنے والے خون کے اوپر حیض کے احکام تب جاری ہوں گے جب دونوں خونوں کے درمیان کم از کم پندرہ دن پاکی کے گذرے ہوں۔ چنانچہ ایک ماہواری کے بعد دوسرا خون اس وقت زیادہ کی کوئی حد نہیں لہٰذا اگر کسی وجہ سے عورت کو حیض آنا بند ہو جائے تو جتنے مہینے تک خون نہ آئے پاک رہے گی۔

اس مسئلہ کی وضاحت کیلئے یہ مثال سمجھ لیجئے: اگر کسی عورت کو تین دن اور تین رات خون آیا، پھر پندرہ دن پاک رہی، پھر تین دن اور تین رات خون آیا تو اس صورت میں پہلے تین دن ارر پندرہ دن پاکی کے بعد تین دن حیض شمار ہوں گے۔ اور بیچ میں پندرہ دن پاکی کا زمانہ ہے۔



## نِفاس (Delivery) کی تعریف:

بچہ پیدا ہونے کے بعد (خواہ بچہ بڑے آپریشن (Seazer) سے پیدا ہوا ہو۔ جو خون عورت کو آگے کے راستے آتا ہے" نفاس" کہلاتا ہے۔

بچہ اگر آدھے سے زیادہ باہر نکل آیا لیکن ابھی پورا نہیں نکلا اس وقت جو خون آئے وہ بھی "نفاس" کہلاتا ہے۔

## نفاس کی مدّت :

نفاس کی زیادہ سے زیادہ مدّت چالیس دن ہے اس سے زیادہ اگر خون آئے تو چالیس دن نفاس کے شمار ہوں گے۔ باقی خون استحاضہ شمار ہوگا۔ نفاس کی کم مدت کی کوئی حد نہیں۔

اگر عورت کو ولادت کے بعد آدھے گھنٹے تک خون آنے کے بعد رک گیا پھر چالیس دن کے اندر خون نہیں آیا تو وہ آدھا گھنٹہ" نفاس" شمار ہوگا۔



# حیض اور نفاس کے مسائل

پہلا حکم: حیض اور نفاس کے دنوں میں نماز پڑھنا اور روزے رکھنا جائز نہیں ہے۔ اتنا فرق ہے کہ نماز تو بالکل معاف ہو جاتی ہے پاک ہو جانے کے بعد بھی اس کی قضاء واجب نہیں ہوتی لیکن روزہ معاف نہیں ہوتا پاک ہونے کے بعد روزہ کی قضاء ضروری ہے۔

وجہ یہ ہے کہ نمازیں ہر روز پانچ فرض ہوتی ہیں اور حیض کے دنوں کی ساری نمازیں جمع کی جائیں، مثلاً حیض کے دس دنوں کی نمازیں جمع کی جائیں تو کل پچاس نمازیں بنتی ہیں اب اگر عورت کو ہر مہینے رواں فرض نمازوں کے ساتھ پچاس نمازیں پڑھنا پڑتیں تو بڑی مشقت لاحق ہوتی اللہ تعالیٰ نے اپنے کرم سے نوع انسان کی صنفِ نازک کو اتنی بڑی مشقت سے بچا کر سہولت عطا فرمادی۔ جبکہ روزہ سال بھر میں ایک ہی دفعہ آتا ہے اگر حیض کی وجہ سے دس دن روزہ چھوٹ بھی جائے تو رمضان شریف کے بعد اس کی قضاء کرنا کوئی مشکل نہیں ہوتا۔ روزہ کے عظیم ثواب میں شرکت کرنے کیلئے اللہ تعالیٰ نے اسکی قضاء کو لازم قرار دیا۔

دوسرا حکم: حیض اور نفاس کے دنوں میں مرد کو اپنی بیوی سے صحبت کرنا ناجائز ہے۔ اس کے علاوہ سب کام (بوس و کنار وغیرہ) درست ہیں۔ ایسی عورت کے ساتھ کھانا پینا وغیرہ سب درست ہے۔

تیسرا حکم: حیض اور نفاس کی حالت میں قرآن کریم کی تلاوت (دیکھ کر ہو یا زبانی) ممنوع ہے۔ تاہم ذکر، تسبیحات، درود شریف درس و تدریس وغیرہ سب جائز ہے۔

اگر کسی معلّمہ کو جو بچیوں کو قرآن کریم کی تعلیم دیتی ہے ماہواری کے ایام شروع ہو جائیں تو کیونکہ ان ایام میں تلاوتِ قرآنِ جائز نہیں ہوتی لہٰذا تعلیم کے دوران ایسا انداز اختیار کرنے کی حضراتِ فقہائے عظام ؒ نے اجازت دی ہے جسے ہمارے معاشرے میں تلاوت نہیں کہتے۔ مثلاً وہ حرف کو توڑ توڑ کر اس طرح پڑھائے کہ وہ تلاوت نہ بننے پائے۔

چوتھا حکم: حیض اور نفاس کے دنوں میں مسجد میں جانا درست نہیں ہے۔ لہٰذا ایسی عورت کیلئے نماز یا طواف کیلئے مسجدِ حرام میں جانا جائز نہیں ہے۔

❖❖❖❖❖

# عملی مشق

## سوال نمبر ا

درج ذیل مسائل میں سے صحیح اور غلط کی نشاندہی کریں: صحیح/غلط

(ا) بالغ عورت کو بچے کی پیدائش کے بعد جو معمول کا خون آتا ہے، اسکو حیض کہتے ہیں۔ ☐ ☐

(۲) اگر پانچ دن سے کم حیض آیا تو یہ استحاضہ ہے۔ ☐ ☐

(۳) نو برس سے پہلے حیض بالکل نہیں آتا۔ ☐ ☐

(۴) حیض ونفاس کے دنوں میں روزہ رکھنا جائز جبکہ نماز پڑھنا ناجائز ہے۔ ☐ ☐

(۵) حیض ونفاس کی حالت میں قرآن کی تلاوت کرنا ناجائز ہے۔ ☐ ☐

(٦) قرآن کی معلمہ کو حیض ونفاس کے دنوں میں مطلقاً تلاوت قرآن کی اجازت ہے۔ ☐ ☐

(۷) نفاس کی زیادہ سے زیادہ مدت چالیس دن ہیں۔ ☐ ☐

(۸) نفاس کے دنوں کی نماز کی قضاء ضروری ہے، جبکہ روزوں کی قضاء ضروری نہیں۔ ☐ ☐

## سوال نمبر ۲

مناسب الفاظ سے خالی جگہیں پُر کریں:

(ا) حیض کی کم سے کم مدت............ہے۔

(تین دن تین رات۔ پانچ دن پانچ رات)

(۲) اگر عورت کو نو برس سے پہلے خون آئے تو اسے............کہتے ہیں۔

(حیض، نفاس، استحاضہ)

(۳) حیض ونفاس کے دنوں میں مرد کا اپنی بیوی سے............ناجائز ہے۔

(صحبت، بوس وکنار)

(۴) حیض نفاس کی حالت میں ............ میں جانا ناجائز ہے۔

(اسکول، مسجد، مدرسہ)

(۵) دوحیضوں کے درمیانی پاکی کی مدت کم ازکم ............ ہے۔

(دس دن، پندرہ دن، ایک ماہ)

(۶) پچپن برس کے بعد عام عادت یہی ہے کہ ............ نہیں آتا۔

(استحاضہ، حیض، نفاس)

(۷) حیض کی مدت میں آنے والا ............ رنگ کا خون حیض شمار ہوگا۔

(سیاہ، نیلا)

(۸) نفاس کے دنوں میں ............ کی اجازت ہے۔

(تلاوت، ذکر وتسبیحات، نماز)

## سوال نمبر۳

ذیل کے جملوں میں عورت کو آنے والا خون کس قسم میں سے ہے متعلقہ خانے میں اس کی نشاندہی کریں:

| | حیض | نفاس | استحاضہ |
|---|---|---|---|
| (۱) نوبرس سے پہلے آنے والا خون۔ ............ | | | |
| (۲) تین دن سے کم آنے والا خون۔ ............ | | | |
| (۳) تین دن خون آنے کے بعد پندرہ دن وقفہ رہا۔ پھر تین دن بعد آنے والا خون۔ ...... | | | |
| (۴) بچے کی پیدائش کے دوران آنے والا خون۔ ............ | | | |
| (۵) بچے کی پیدائش کے پچاس روز بعد آنے والا خون جب کہ نفاس ایک مہینے کے بعد بند ہوگیا تھا۔ ............ | | | |
| (۶) طہر کے پندرہ دن گزرنے کے بعد صرف دو دن خون آیا۔ ............ | | | |
| (۷) پچپن برس کے بعد خاص سرخ رنگ کا خون آیا۔ ............ | | | |



(۸) مٹیالے رنگ والا خون..........................

# معذور کا حکم

## معذور کی تعریف :

شریعتِ مطہرہ کی نظر میں ہر وہ شخص معذور ہے جسے ایسا کوئی عذر لاحق ہو۔جس کے ہوتے ہوئے اس کا وضو برقرار نہیں رہتا اور اس کو پاکی کا اتنا وقت بھی نہیں ملتا کہ وہ وضو کر کے فرض نماز پڑھ سکے۔لہٰذا اگر اسے نماز کے پورے وقت میں اتنا وقت مل جاتا ہے کہ پاکی کی حالت میں وضو کر کے صرف فرض نماز ادا کر سکتا ہے تو یہ شخص شریعت کی نظر میں معذور نہیں ہے۔

## عذر کی مثالیں

مثلاً کوئی عورت ایسی ہے کہ جسے استحاضہ کا خون آتا رہتا ہے اور مذکورہ بالا تفصیل کے مطابق اسے وضو اور نماز کا وقت بھی پاکی کی حالت میں نہیں ملتا، یا کسی شخص کو مسلسل نکسیر آرہی ہے کہ خون کسی طرح بند ہی نہیں ہوتا، یا کسی شخص کو مسلسل پیشاب کے قطرے آتے رہتے ہیں یا کسی کو دائمی دست لگے ہیں۔یا کوئی ایسا زخمی ہے کہ مسلسل اس کے زخم سے خون رستا رہتا ہے۔وغیرہ وغیرہ۔

## معذور کا حکم :

اگر کوئی شخص (مذکورہ بالا تفصیل کی روشنی میں) شریعت کی نظر میں معذور ہے تو اسکا حکم یہ ہے کہ وہ نماز کے وقت آنے پر ایک دفعہ وضو کر لے۔اور اس وضو سے اس نماز کے اندر فرض، نفل، تلاوت وغیرہ سب کچھ جائز ہے۔ایسی حالت میں ایک دفعہ وضو کرنے سے وہ شخص باوضو ہو جائے گا۔خواہ باقی وقت اسے مسلسل خون یا پیشاب کیوں نہ آتا رہے۔شریعت کی نظر میں معذور ہونے کے بعد یہ چیزیں اسکے لئے ناقض وضو نہیں رہتیں۔تاہم ان کے علاوہ کوئی دوسری ناقض وضو چیز پائی گئی اور اس چیز میں یہ معذور نہیں ہے تو اس سے وضو ٹوٹ جائے گا۔

جب اس نماز کا وقت ختم ہو جائے گا تو اس شخص کا وضو خود بخود ختم ہو جائیگا۔گویا معذور کے وضو کیلئے ناقض فرض نماز کا وقت ختم ہو جانا ہے۔پھر اگلی نماز کے وقت کیلئے وضو کر لے اور وہ وضو اگلے سارے وقت کیلئے کافی ہوگا۔

## عذر کی مدت :

یہ یاد رہے کہ اگر ایک وقت نماز میں کوئی شخص شرعاً معذور ہو گیا تو وہ اس وقت تک معذور سمجھا جائیگا جب تک

اس پر کسی نماز کا مکمل وقت اس طرح نہ گزر جائے کہ اس میں وہ عذر لاحق نہ ہو۔ اگر کسی نماز کا مکمل وقت پاکی کی حالت میں گزر گیا تو ایسا شخص شریعت کی نظر میں معذور ہونے سے نکل جائے گا۔

یہ بھی خوب ذہن نشین رہے کہ ایک دفعہ معذور شرعی ہونے کے بعد یہ ضروری نہیں ہے کہ باقی نمازوں کے اوقات بھی مکمل طور پر اسی عذر کے ساتھ گزریں۔ ایک دفعہ معذور ہونے کے بعد اگلے وقت میں اگر ایک دفعہ بھی وہ عذر لاحق ہو گیا تب بھی وہ معذور سمجھا جائیگا۔ اس سے اگلے وقت میں پھر ایک دفعہ وہ عذر لاحق ہو گیا تب بھی شریعت کی نظر میں ابھی وہ مسلسل معذور ہے خواہ باقی وقت پاکی کی حالت میں ہی کیوں نہ گزرے۔



# عملی مشق

## سوال نمبر ۱

درج ذیل مسائل میں سے صحیح اور غلط کی متعلقہ خانہ میں نشاندہی کریں۔

☐ ہر وہ شخص معذور ہے جسے کوئی ایسا عذر لاحق ہے جس کے ہوتے ہوئے اس کا غسل باقی نہیں رہتا۔ اور اس کو پاکی کا اتنا وقت نہیں ملتا کہ وہ کر کے فرض نماز پڑھ سکے۔

☐ اگر کسی کے ناک سے مسلسل نزلہ بہہ رہا ہے تو ایسا شخص معذور ہے اور اس پر معذور والا حکم لگے گا۔

☐ شریعت کی نظر میں معذور جس بیماری میں مبتلا ہے تو وہ بیماری اس کی پاکی کے لئے ناقض نہیں ہے۔

☐ وقت ختم ہونے کے بعد معذور کا وضو خود بخود ختم ہو جائے گا۔

## سوال نمبر ۲

مناسب الفاظ سے خالی جگہیں پر کریں:

(۱) اگر..........نماز کا وقت مکمل پاکی میں گزر گیا تو ایسا شخص معذور کے حکم سے نکل جائے گا۔

(ایک، پانچ)

(۲) ایک دفعہ معذور ہونے کے بعد یہ ضروری..........کہ باقی نمازوں کے اوقات مکمل طور پر اسی

عذر کے ساتھ گزریں۔ (ہے، نہیں)

(۳) معذور کے وضو کے لئے ناقض ............... کا ختم ہو جانا ہے۔

(فرض نماز، فرض نماز کے وقت)

(۴) جس کے بدن سے مسلسل خون رس رہا ہے، تو ایسا شخص معذور ............ ۔ (ہے، نہیں)





# چند ضروری اِصطلاحات

فرضِ عین :

وہ فعل ہے جس کا کرنا ہر ایک پر ضروری ہے اور جو کوئی بغیر کسی عذر کے اس کو چھوڑ دے تو وہ فاسق ہے، مستحقِ عذاب ہے اور جو کوئی اس کا انکار کرے وہ کافر ہے۔

فرضِ کفایہ :

وہ فعل ہے جس کا کرنا ہر ایک پر ضروری نہیں ہے۔ بلکہ بعض لوگوں کے ادا کرنے سے ادا ہو جائیگا۔ اور اگر کوئی ادا نہ کرے تو سب گناہ گار ہوں گے۔

واجب :

وہ فعل ہے جو دلیلِ ظنّی سے ثابت ہو، اس کا بلا عذر ترک کرنے والا فاسق اور عذاب کا مستحق ہے، بشرطیکہ بغیر کسی تاٗ ویل اور شبہ کے چھوڑ دے اور جو اسکا انکار کرے وہ فاسق ہے کافر نہیں۔

سنّتِ موٴکدہ :

وہ فعل ہے جس کو نبی ﷺ نے یا صحابہ کرامؓ نے ہمیشہ کیا ہو اور بغیر عذر کے ترک نہ کیا ہو، لیکن ترک کرنے والے پر کسی قسم کا زجر اور تنبیہ نہ کی ہو، بلا عذر چھوڑنے والا اور ترک کی عادت بنانے والا فاسق اور گناہ گار ہے۔

سنّتِ غیر موٴکدہ :

وہ فعل ہے جس کو نبی ﷺ یا صحابہ کرامؓ نے کیا ہو اور بغیر کسی عذر کے ترک بھی کیا ہو اس کا کرنے والا ثواب کا مستحق اور چھوڑنے والا عذاب کا مستحق نہیں ہے۔

مستحب:

وہ فعل ہے جس کو نبی کریم ﷺ اور صحابہ کرامؓ نے کیا ہو، لیکن ہمیشہ اور اکثر نہیں بلکہ کبھی کبھی، اس کا کرنے والا ثواب کا مستحق ہے۔ اور نہ کرنے والے پر کسی قسم کا گناہ نہیں ہے۔

حرام :

وہ فعل ہے جو دلیلِ قطعی سے ثابت ہو اس کا منکر کافر اور اس کا بغیر عذر کرنیوالا فاسق اور عذاب کا مستحق ہے۔

مکروہِ تحریمی:

وہ فعل ہے جو دلیلِ ظنّی سے ثابت ہو، اور اسکا انکار کرنے والا فاسق ہے، بغیر عذر کرنے والا گناہ گار اور عذاب کا مستحق ہے۔

مکروہِ تنزیہی :

وہ فعل ہے جس کے نہ کرنے میں ثواب ہو اور کرنے میں عذاب نہ ہو۔

مباح:

وہ فعل ہے جس کے کرنے میں ثواب نہ ہو اور نہ کرنے میں عذاب نہ ہو۔



# عملی مشق

سوال نمبر ا

درجِ ذیل مسائل میں سے صحیح اور غلط کی ( ✓ ) اور (x) کے ساتھ نشاندہی کریں۔

- ☐ فرض عین کو بغیر عذر کے ترک کرنے والا فاسق ہے۔
- ☐ واجب کا انکار کرنے والا کافر ہے۔
- ☐ مستحب وہ فعل ہے جس کو نبی کریم ﷺ اور صحابہ کرام نے ہمیشہ کیا ہو۔
- ☐ مکروہ تحریمی وہ فعل ہے جو دلیل ظنی سے ثابت ہو۔
- ☐ مباح وہ فعل ہے جس کے کرنے میں ثواب اور نہ کرنے میں عذاب نہ ہو۔

## سوال نمبر۲

مناسب الفاظ چن کر خالی جگہیں پُر کریں:

(۱) ............وہ فعل ہے جس کا کرنا ہر ایک پر ضروری ہے۔

(فرض عین، فرض کفایہ)

(۲) واجب وہ فعل ہے جو............سے ثابت ہو۔

(دلیل قطعی، دلیل ظنی)

(۳) حرام کا منکر............ہوتا ہے۔

(فاسق، بدعتی کافر)

(۴) مکروہ تنزیہی وہ فعل ہے جس کے نہ کرنے میں............ہو۔

(عذاب، ثواب، گناہ)

(۵) حرام کا بغیر عذر کے ارتکاب کرنے والا............ہے۔

(فاسق، کافر)





# نماز کے احکام

- نماز کے اوقات و مسائل
- جماعت کے احکام
- نماز وتر کے احکام
- مسافر کی نماز کے احکام
- قضاء نمازوں کے احکام
- مریض کی نماز کے احکام
- سجدہ سہو کے احکام
- سجدہ تلاوت کے احکام
- نماز جمعہ کے احکام
- صلاۃ الاستسقاء کے احکام
- صلاۃ الکسوف کے احکام
- عیدین کے احکام

# نماز کے احکام

قال اللہ تعالیٰ: حَافِظُوا عَلَى الصَّلٰوتِ وَالصَّلَاةِ الْوُسْطٰى وَقُومُوا لِلّٰهِ قَانِتِيْنَ.

(البقرہ۔۲۳۸)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: تمام نمازوں اور بالخصوص درمیانی نماز کی محافظت (آداب وسنن کی رعایت) کرو اور اللہ کے حضور عاجز بن کر کھڑے ہوا کرو۔

وقال رسول اللہ ﷺ: اَرَاَيْتُمْ لَوْاَنَّ نَهْرًا بِبَابِ اَحَدِكُمْ يَغْتَسِلُ فِيْهِ كُلَّ يَوْمٍ خَمْسًا هَلْ يَبْقٰى مِنْ دَرَنِهٖ شَيْءٌ؟ قَالُوْا: لَا يَبْقٰى مِنْ دَرَنِهٖ شَيْءٌ. قَالَ: فَذٰلِكَ مَثَلُ الصَّلٰوتِ الْخَمْسِ يَمْحُو اللّٰهُ بِهِنَّ الْخَطَايَا. (رواہ البخاری ومسلم عن ابی ہریرۃؓ)

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: مجھے بتلاؤ کہ اگر تم میں سے کسی شخص کے دروازے پر نہر ہو جس میں وہ روزانہ پانچ مرتبہ غسل کرتا ہو تو اس کے بدن پر میل باقی رہے گا؟ صحابہؓ نے عرض کیا کہ کچھ بھی میل باقی نہیں رہے گا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یہی حال پانچوں نمازوں کا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کی وجہ سے گناہوں کو صاف فرما دیتے ہیں۔



# نماز کی قسمیں

نماز کی دو قسمیں ہیں:

(۱) وہ نماز جو رکوع اور سجدے والی ہو۔

(۲) وہ نماز جو رکوع اور سجدے والی نہیں ہے۔ جیسے نمازِ جنازہ وغیرہ۔

پھر ایسی نماز جو رکوع اور سجدے والی ہے اس کی تین قسمیں ہیں:

(۱) فرض نماز: ہر روز کی پانچ نمازیں۔ اور جمعہ کے دن ظہر کی جگہ نمازِ جمعہ ادا کرنا۔

(۲) واجب نماز : جیسے نمازِ وتر، نمازِ عیدین، ان نوافل کی قضاء کرنا جو شروع کرنے کے بعد توڑ دئے ہوں۔، اور طواف کے بعد دو رکعتیں پڑھنا اور وہ نفل جن کے پڑھنے کی نذر مان لی ہو۔

(۳) نفل : فرض اور واجب کے علاوہ باقی نمازیں، جیسے نمازِ تہجد (یہ نماز بڑی فضیلت اور برکت کی حامل ہے) اور نمازِ اشراق، نمازِ چاشت اور نمازِ زوال، نمازِ اوابین، نمازِ استخارہ، نماز حاجت، نمازِ توبہ، تحیۃ المسجد، تحیۃ الوضوء وغیرہ۔



فرضیّت نماز کی شرائط : نماز کے فرض ہونے کی تین شرطیں ہیں جس شخص میں یہ تینوں شرائط پائی جائیں اس پر نماز پڑھنا فرض ہے:

(۱) مسلمان ہونا : لہٰذا کافر پر نماز فرض نہیں۔

(۲) بالغ ہونا : لہٰذا نابالغ پر نماز فرض نہیں ہے۔

(۳) عقل مند ہونا : لہٰذا مجنون پر نماز فرض نہیں ہے۔

یہ یاد رہے کہ نابالغ بچے پر اگرچہ نماز فرض نہیں ہے تاھم والدین کو چاہئے کہ جب بچہ سات سال کی عمر کو پہنچ جائے تو اسے نماز پڑھنے کا حکم دیں۔ اور جب دس سال کی عمر کو پہنچ جائے تو اسے مار پیٹ کے ذریعے نماز پڑھوائیں تاکہ نماز فرض ہونے سے پہلے پہلے نماز کی عادت ہو جائے۔



## نمازوں کی تعداد (رکعات اور اوقات)

اللہ تعالیٰ نے دن رات میں پانچ نمازیں فرض کی ہیں جن کی رکعات اور ان کے اوقات کی تفصیل درج ذیل ہے۔

### (۱) نمازِ فجر :

نمازِ فجر میں دو رکعتیں پڑھنا فرض ہے۔ رات کے آخری حصّے میں صبح ہونے سے پہلے مشرق کی جانب افق (آسمان کا کنارہ) پر مشرق سے مغرب کی طرف اگر لمبی سفیدی دکھائی دے۔ جو کچھ دیر کے بعد ختم ہو جاتی ہے اس کو "فجرِ کاذب" کہتے ہیں اس وقت فجر کا وقت شروع نہیں ہوتا۔

پھر تھوڑی دیر بعد آسمان کے افق اور کنارے پر جب سورج اٹھارہ درجے زیرِ افق ہوتا ہے تو چوڑائی میں سفیدی نمودار ہوتی ہے اور جب سورج پندرہ درجے زیرِ افق رہ جاتا ہے تو وہ روشنی تیزی سے بڑھنا شروع ہو جاتی ہے اور تھوڑی دیر میں بالکل اجالا ہو جاتا ہے۔ تو جس وقت سے یہ چوڑی سفیدی دکھائی دے تو اس کو "فجرِ صادق" کہتے ہیں۔ فجر صادق کے طلوع ہونے سے فجر کی نماز کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ اور طلوعِ آفتاب تک باقی رہتا ہے۔ اور جب آفتاب کا ذرا سا کنارہ نکل آتا ہے۔ تو فجر کا وقت ختم ہو جاتا ہے۔

## (۲) نمازِ ظہر :

نمازِ ظہر میں چار رکعتیں پڑھنا فرض ہے۔ زوالِ شمس (دوپہر ڈھل جانے) کے بعد سے ظہر کا وقت شروع ہو جاتا ہے اور جتنا سایہ ٹھیک دوپہر کے وقت ہوتا ہے جسے سایہ اصلی بھی کہتے ہیں اسے چھوڑ کر جب تک ہر چیز کا سایہ دوگنا نہ ہو جائے ظہر کا وقت رہتا ہے۔ سایۂ اصلی چھوڑ کر جب ہر چیز کا سایہ دوگنا (مِثلِ ثانی) ہو جائے تو ظہر کا وقت ختم ہو جاتا ہے۔ اور عصر کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ یہ تفصیل حضرتِ امامِ ابوحنیفہؒ کے مذہب کے مطابق ہے۔ اور اسی بات پر فتویٰ دیا جاتا ہے۔

حضرتِ امامِ اعظم کے دونوں جلیل القدر شاگرد حضرت امام ابو یوسفؒ اور حضرت امام محمدؒ ارشاد فرماتے ہیں کہ سایۂ اصلی کو چھوڑ کر جب ہر چیز کا سایہ اس سے ایک گنا (مثل اول) ہو جائے تو ظہر کا وقت ختم ہو جاتا ہے اور عصر کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ چنانچہ احتیاط اس میں ہے کہ ظہر مثل اول سے پہلے پہلے پڑھ لی جائے۔ البتہ مسافر اس سہولت سے یہ فائدہ اٹھا سکتا ہے کہ ظہر کو مثلِ ثانی کے اخیر میں پڑھ لیں اور مثل ثانی کے پورا ہونے پر عصر اول وقت میں ادا کر لے۔ یوں جمع کرنے سے مسافر کو سہولت بھی حاصل ہو جاتی ہے اور نماز بھی اپنے اپنے وقت میں ادا ہو جاتی ہے۔

**سایۂ اصلی کا مطلب :** مشرق سے سورج نکل کر جتنا بلند ہوتا رہتا ہے اسی قدر مخالف سمت میں ہر چیز کا سایہ گھٹتا رہتا ہے یہاں تک کہ ٹھیک دوپہر کے وقت ایک وقت ایسا آتا ہے کہ سایہ گھٹنا موقوف ہو جاتا ہے۔ یہ ٹھیک زوال کا وقت ہوتا ہے۔ اس وقت جو سایہ بظاہر رکا ہوا محسوس ہوتا ہے اسے " سایۂ اصلی" کہتے ہیں۔ پھر سورج جب ہر چیز سے ڈھل کر مغرب کی سمت ہوتا ہے۔ تو چند منٹ سایہ رکنے کے بعد مشرقی جانب بڑھنا شروع ہو جاتا ہے۔

## (۳) نمازِ عصر :

نمازِ عصر میں چار رکعتیں پڑھنا فرض ہے۔ اوپر ذکر کردہ تفصیل کے مطابق جب ظہر کا وقت ختم ہو جاتا ہے تو عصر کی نماز کا وقت شروع ہو جاتا ہے اور سورج کے غروب ہونے تک رہتا ہے۔ سورج جب غروب کے قریب ہوتا ہے

تو اس کا رنگ بدل جاتا ہے اور دھوپ زرد پڑ جاتی ہے اور سورج پر نظریں جمانا آسان ہوتا ہے اس وقت نماز پڑھنا مکروہ ہے۔ تاہم اسی دن کی عصر اگر کسی وجہ سے رہ گئی تو ادا کرنے کی گنجائش ہے۔

(۴) نمازِ مغرب :

نمازِ مغرب میں تین رکعتیں پڑھنا فرض ہے۔ سورج غروب ہونے پر مغرب کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ پھر جب تک مغربی جانب آسمان کے کنارے پر سرخی (جسے شفق احمر کہتے ہیں) باقی رہے اس وقت تک مغرب کا وقت رہتا ہے۔ پھر جب سرخی ختم ہو جائے تو مغرب کا وقت ختم ہو کر عشاء کی نماز کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔

لیکن یاد رہے کہ مغرب کی نماز جلدی ادا کرنا مستحب ہے۔ اتنی دیر کرنا کہ خوب تارے نکل آئیں مکروہ ہے۔

مذکورہ بالا تفصیل صاحبین (حضرت امام ابو یوسف اور امام محمدؒ) کے نزدیک ہے۔

جبکہ امامِ اعظم ابو حنیفہؒ کا ارشاد گرامی یہ ہے کہ مغرب کی جانب سرخی کے غائب ہو جانے کے بعد شمالاً جنوباً جو سفیدی ظاہر ہوتی ہے (جسے شفقِ ابیض کہتے ہیں) اس وقت تک مغرب کی نماز کا وقت رہتا ہے۔ جب یہ سفیدی چھپ جائے تو عشاء کی نماز کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔

لہٰذا احتیاط اس میں ہے کہ مغرب کی نماز شفقِ احمر ختم ہونے سے پہلے پہلے پڑھ لے۔ اور عشاء کی نماز "شفقِ ابیض" کے غائب ہونے کے بعد پڑھے تا کہ تمام ائمہ کے ارشادات کے مطابق نماز صحیح ہو جائے۔

(۵) نمازِ عشاء :

نمازِ عشاء میں چار رکعتیں پڑھنا فرض ہے۔ شفق کے غروب ہونے کے بعد جب مغرب کا وقت ختم ہو جاتا ہے تو عشاء کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ جو صبح صادق کے طلوع ہونے تک رہتا ہے۔

نمازِ وتر :

نمازِ وتر واجب ہے اور اس کی ادائیگی کا وقت عشاء کا وقت ہے مگر یہ فرضوں کے تابع ہے۔ لہٰذا عشاء کے فرضوں سے پہلے وتر ادا کرنا جائز نہیں ہے اگر کسی نے ایسا کر لیا تو فرضوں کے بعد اس کا اعادہ کرنا لازم ہے۔



# عملی مشق

## سوال نمبرا

درجِ ذیل مسائل میں سے صحیح اور غلط کی ( ✓ ) اور ( × ) کے ساتھ نشاندہی کریں۔ صحیح/غلط

(۱) عیدین کی نماز ادا کرنا واجب ہے۔ ☐ ☐

(۲) نماز کے فرض ہونے کی چار شرائط ہیں۔ ☐ ☐

(۳) مجنون کے لئے نماز ادا کرنا فرض نہیں ہے۔ ☐ ☐

(۴) زوالِ شمس کے بعد جب ہر چیز کا سایہ اس کے برابر ہو جائے، تب ظہر کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ ☐ ☐

(۵) ہر چیز کے حجم کے برابر جو سایہ ہوتا ہے، اسے سایہ اصلی کہتے ہیں۔ ☐ ☐

(٦) فجر صادق کے طلوع ہونے سے فجر کی نماز کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ ☐ ☐

(۷) غروب شمس سے پہلے جب سورج کی رنگت بدل جائے تو نماز عصر کا وقت ختم ہو جاتا ہے۔ ☐ ☐

(۸) سورج غروب ہونے کے بعد سب سے پہلے آسمان کے کنارے پر چھانے والی سرخی کو شفق ابیض کہتے ہیں۔ ☐ ☐

(۹) نماز مغرب کا وقت شفق ابیض کے ختم ہونے سے تمام ائمہ کے نزدیک ختم ہو جاتا ہے۔ ☐ ☐

(۱۰) نماز عشاء کا وقت صبح صادق کے طلوع ہونے تک رہتا ہے۔ ☐ ☐

## سوال نمبر۲

مناسب الفاظ چن کر خالی جگہیں پُر کریں:

(۱) نماز وتر پڑھنا............ ہے۔

(فرض، واجب، سنت)

(۲) تحیۃ المسجد..........نمازوں میں سے ہے۔

(نفل،واجب،سنت)

(۳) سات سال کے بچے پر نماز فرض..........

(ہے،نہیں)

(۴) رات کے آخری حصہ میں صبح ہونے سے پہلے مشرقی افق پر جو سب سے پہلے روشنی نمودار ہوتی ہے اسے ........ کہتے ہیں۔

(شفقِ ابیض،فجر کاذب)

(۵) سایہ اصلی کے علاوہ جب ہر چیز کا سایہ..........ہوجائے تو ظہر کا وقت ختم ہوجاتا ہے۔

(دوگنا،تین گنا)

(٦) غروب شمس سے پہلے جب سورج کی رنگت بدل جائے تو اس وقت نماز پڑھنا..........ہے۔

(ناجائز،مکروہ)

(۷) مغرب کی نماز جلدی ادا کرنا..........ہے۔

(واجب،مستحب،سنت)

(۸) سات سال کے بچے پر نماز فرض..........۔

(ناجائز،مکروہ)

(۹) بہتر یہی ہے کہ مغرب کی نماز..........کے ختم ہونے سے پہلے پڑھ لے اور عشاء کی..........کے غائب ہونے کے بعد پڑھے۔

(شفقِ ابیض،شفق احمر)

(۱۰) نماز وتر عشاء کے وقت میں فرض نماز سے پہلے پڑھنا.......... ہے۔

(جائز،ناجائز)



# نمازوں کے مستحب اوقات

## نمازِ فجر کا مستحب وقت :

مردوں کیلئے مستحب ہے کہ فجر کی نماز ایسے وقت شروع کریں جب روشنی پھیل جائے۔اور اس قدر وقت باقی ہو کہ اگر نمازِ فجر میں چالیس پچاس آیات کی اچھی طرح تلاوت کی جائے اور نماز سے فراغت کے بعد اگر نماز کا اعادہ کرنا چاہیں تو طلوعِ آفتاب سے پہلے پہلے چالیس پچاس آیتیں نماز میں پڑھ سکیں۔

اور عورتوں کے لئے ہمیشہ "غلَس" یعنی اندھیرے میں فجر کی نماز پڑھنا مستحب ہے۔

## نمازِ ظہر کا مستحب وقت :

موسمِ گرما میں ظہر کی نماز اس قدر تاخیر سے پڑھنا مستحب ہے کہ گرمی کی تیزی کا وقت ختم ہو جائے۔

اور موسمِ سرما میں اوّل وقت پڑھ لینا مستحب ہے تاہم اگر آسمان پر بادل ہوں تو تاخیر سے پڑھنا مستحب ہے تاکہ سورج کے زوال کا مکمل یقین ہو جائے۔البتہ جمعہ کی نماز ہمیشہ اوّل وقت پڑھنا ہی مستحب ہے۔

## نمازِ عصر کا مستحب وقت :

عصر کی نماز کو دیر سے ادا کرنا مستحب ہے، تاہم اتنی دیر درست نہیں کہ دھوپ کا رنگ بدل جائے اور سورج میں زردی آجائے۔

## نمازِ مغرب کا مستحب وقت :

مغرب کی نماز میں جلدی کرنا اور سورج غروب ہوتے ہی پڑھنا مستحب ہے البتہ بادل والے دن تاخیر سے پڑھنا مستحب ہے۔

## نمازِ عشاء کا مستحب وقت :

عشاء کی نماز میں ایک تہائی رات تک تاخیر کرنا مستحب ہے اور اس کے بعد آدھی رات تک تاخیر مباح ہے اور آدھی رات کے بعد تاخیر مکروہِ تحریمی ہے۔

## نمازِ وتر کا مستحب وقت :

اگر کوئی شخص نمازِ تہجد کا عادی ہو اور اسے اخیر رات میں اٹھنے کا مکمل بھروسہ ہو تو اسکو وتر کی نماز تہجد کے نوافل کے بعد ادا کرنا مستحب ہے۔لیکن اگر آنکھ کھلنے کا اعتبار نہ ہو تو عشاء کے بعد سونے سے پہلے ہی وتر پڑھ لینا چاہیے۔

❖❖❖❖❖

### وہ اوقات جن میں نماز پڑھنا ممنوع ہے :

وہ اوقات جن میں سرے سے کوئی نماز پڑھنا جائز نہیں ہے۔ وہ تین اوقات ہیں ان میں فرض نماز پڑھنا جائز ہے اور نہ قضاء نماز پڑھنا۔ وہ اوقات مندرجہ ذیل ہیں:

(۱) عین طلوعِ شمس کے وقت۔

(۲) ٹھیک زوال کے وقت

(۳) عین غروبِ شمس کے وقت۔ البتہ اگر عصر کی نماز نہ پڑھی ہو تو سورج غروب ہوتے وقت بھی پڑھ سکتے ہیں۔ ان تینوں اوقات میں جس طرح کوئی نماز پڑھنا جائز نہیں ہے اسی طرح سجدۂ تلاوت بھی جائز نہیں ہے۔

اگر کوئی چیز ایسی ہے جو واجب ہی ان تینوں ممنوع اوقات میں ہوئی ہو تو پھر اسے کراہت کے ساتھ ادا کرنا جائز ہے۔ جیسے کسی شخص نے ان اوقات میں آیتِ سجدۂ تلاوت کی اور سجدہ بھی کرلیا تو سجدہ ادا تو ہوجائے گا مگر مکروہ ہوگا۔

اسی طرح اگر ان اوقات میں کوئی جنازہ آگیا تو اس پر نمازِ جنازہ پڑھنا جائز تو ہے مگر مکروہ ہے۔



### وہ اوقات جن میں نماز پڑھنا مکروہ ہے :

درج ذیل اوقات میں نماز پڑھنا مکروہ ہے۔

(۱) طلوعِ فجر کے بعد فجر کی دو سنت کے علاوہ نفل نماز پڑھنا۔ نمازِ فجر کے بعد طلوعِ آفتاب تک۔

(۲) نمازِ عصر کے بعد غروبِ آفتاب تک۔

(۳) جمعہ کے دن جب خطیب خطبہ دینے کیلئے نکلتا ہے اس کے فرض نماز سے فارغ ہونے تک۔

(۴) اقامت کے دوران۔ لیکن اس سے فجر کی سنتیں مستثنیٰ ہیں وہ اقامت کے دوران پڑھنا اور اقامت ہوچکنے کے بعد جماعت والی جگہ سے ہٹ کر دوسری جگہ پڑھنا جبکہ کہ جماعت فجر ملنے کا یقین ہو بلا کراہت جائز ہے کیونکہ ان کی بڑی اہمیت ہے اور احادیثِ مبارکہ میں ان کی بڑی تاکید آئی ہے۔

(۵) نمازِ عید سے پہلے کسی قسم کی نفل نماز پڑھنا مکروہ ہے۔ خواہ عیدگاہ میں ہو یا گھر میں البتہ نمازِ عید سے فراغت کے بعد عیدگاہ میں بدستور مکروہ ہے۔ تاہم گھر میں آکر پڑھنا جائز ہے۔

(۶) جب وقت اس قدر تنگ ہو کہ نفل نماز میں مشغولی کی وجہ سے فرض فوت ہوجانے کا اندیشہ ہو تو نفل نماز

درج ذیل شرائط کے ساتھ مقتدی کا امام کے پیچھے اقتداء کرنا درست ہے۔

(۱) مقتدی تکبیرِ تحریمہ کے وقت امام کی اتباع کی نیت کرے۔

(۲) امام کا مقتدی سے کم سے کم اس قدر آگے ہونا کہ امام کی ایڑھیاں مقتدی سے آگے ہوں۔

(۳) امام کی حالت کا مقتدی سے کم نہ ہونا، سو اگر امام نفل نماز پڑھ رہا ہو اور مقتدی فرض نماز، تو اقتداء صحیح نہیں لیکن اگر امام فرض نماز پڑھ رہا ہو اور مقتدی نفل نماز تو اقتداء صحیح ہوگی۔

(۴) امام اور مقتدی دونوں کا ایک ہی وقت میں نماز پڑھنا، لہٰذا امام اگر ظہر کی نماز پڑھ رہا ہے اور مقتدی اس کے پیچھے عصر کی نماز یا امام عصر کی پڑھ رہا ہے اور مقتدی ظہر کی تو اقتداء صحیح نہیں ہوگی۔

(۵) امام اور مقتدی کے درمیان عورتوں کی صف نہ ہو۔

(۶) امام اور مقتدی کے درمیان اس قدر بڑی نہر کا فاصلہ نہ ہو جس میں کوئی چھوٹی کشتی چل سکتی ہو۔

(۷) امام اور مقتدی کے درمیان اس قدر کشادہ راستہ نہ ہو جس میں سے گاڑی یا بیل گاڑی گزر سکے۔

(۸) امام اور مقتدی کے درمیان ایسی چیز نہ ہو جس کی وجہ سے مقتدی کو امام کے ایک رکن سے دوسرے رکن میں جانے کی خبر نہ ہو، اگر مقتدی امام کو دیکھ رہا ہو یا امام کی آواز سن رہا ہو جس سے اس کو امام کے ایک رکن سے دوسرے رکن میں جانے کی خبر ہو تو اقتداء صحیح ہے۔

◉ وضو سے پڑھنے والے مقتدی کی نماز تیمم سے پڑھنے والے امام کے پیچھے صحیح ہے، پاؤں کو دھونے والے مقتدی کی اقتداء موزوں پر مسح کرنے والے امام کے پیچھے صحیح ہے۔ کھڑے ہو کر نماز پڑھنے والے مقتدی کی نماز بیٹھ کر پڑھنے والے امام کے پیچھے جائز ہے۔

اشارہ سے پڑھنے والے کی نماز اشارہ سے پڑھنے والے امام کے پیچھے جائز ہے۔

ملاحظہ : اگر کسی وجہ سے امام کی نماز فاسد ہو جائے تو مقتدیوں کی نماز بھی فاسد ہو جائیگی۔ اس صورت میں امام پر لازم ہے کہ وہ دوبارہ نماز لوٹائے اور یہ اعلان کرے کہ میری نماز فاسد ہوگئی تا کہ مقتدی بھی اپنی نماز دوبارہ لوٹائیں۔



# عملی مشق

سوال نمبر ا

درجِ ذیل مسائل میں سے صحیح اور غلط کی ( ✓ ) کے ساتھ نشاندہی کریں۔ صحیح/غلط

(۱) جماعت میں کم سے کم تین مردوں یا دو مرد اور دو عورتوں کا باہم مل کر نماز پڑھنا ضروری ہے۔ ☐ ☐

(۲) سخت بارش کی صورت میں جماعت سے نماز پڑھنا ضروری نہیں ہے۔ ☐ ☐

(۳) امامت کے لئے امام کا اتنی قرأت پر قادر ہونا ضروری ہے جو نماز کے صحیح ہونے کے لئے ضروری ہے۔ ☐ ☐

(۴) ایک مقتدی ہونے کی صورت میں اُسے امام کے بائیں جانب ذرا پیچھے ہٹ کر کھڑا ہونا چاہئے۔ ☐ ☐

(۵) پہلی صف میں جگہ ہوتے ہوئے دوسری صف میں کھڑا ہونا سخت گناہ ہے۔ ☐ ☐

(۶) سب سے پہلے امامت کا حقدار بادشاہ ہے، اگرچہ وہ فاسق ہو۔ ☐ ☐

(۷) اقتداء کے صحیح ہونے کے لئے ضروری ہے کہ مقتدی تکبیر تحریمہ کے وقت امام کے اتباع کی نیت کرے۔ ☐ ☐

(۸) عالم کے ہوتے ہوئے جاہل کی امامت ناجائز ہے۔ ☐ ☐

(۹) اندھے کی امامت ناجائز ہے اگر وہ مقتدیوں میں سب سے زیادہ افضل ہو تو پھر جائز ہے۔ ☐ ☐

(۱۰) امامت کے صحیح ہونے کے لئے شرط ہے کہ امام حروف کے مخارج صحیح ادا کرنے پر قدرت رکھتا ہو۔ ☐ ☐

(۱۱) اندھیری رات اور سخت ترین آندھی ترک جماعت کا عذر ہے۔ ☐ ☐

(۱۲) نماز میں اگر چہرہ قبلے سے پھر گیا تو نماز ٹوٹ جائے گی۔ ☐ ☐

## سوال نمبر۲

مناسب الفاظ چن کر خالی جگہیں پُر کریں:

(۱) مردوں کے لئے جماعت کے ساتھ نماز پڑھنا اکثر کے نزدیک...........اور بعض کے نزدیک ...........ہے۔

(واجب، سنت مؤکدہ، مستحب)

(۲) عاقل، بالغ آدمیوں پر جماعت سے نماز پڑھنا ضروری ہے جن کو کوئی...........نہ ہو۔

(مشقت، عذر، تھکاوٹ)

(۳) جماعت کے ہونے میں یہ ضروری...........کہ وہ فرض نماز ہو۔

(نہیں، ہے)

(۴) مسجد جانے میں مال واسباب لوٹ جانے کا خطرہ ہو، تو یہ...........کا عذر ہے۔

(ترکِ نماز، ترکِ جماعت)

(۵) اگر مقتدی صرف عورت ہو تو وہ امام کے...........کھڑی ہو۔

(دائیں جانب، بائیں جانب، پیچھے)

(٦) تنہا ایک شخص کا صف کے پیچھے کھڑا ہونا...........ہے۔

(ناجائز، مکروہ، جائز)

(۷) تقویٰ اور پرہیز گاری میں اگر سب لوگ برابر ہوں تو امامت کا حقدار وہ شخص ہے...........

(جس کی عمر زیادہ ہو، جو نماز کے مسائل جانتا ہو)

(۸) بدعتی کی امامت...........................ہے۔

(مکروہ تنزیہی، مکروہ تحریمی، جائز)

(۹) امامت کے صحیح ہونے کے لئے شرط ہے کہ امام اور مقتدیوں کے درمیان...........کی صف نہ ہو۔

(عورتوں، بچوں)

(۱۰) مسنون مقدار سے زیادہ لمبی نماز پڑھانے والے کی امامت............ ہے۔

(ناجائز، مکروہ، مباح)

(۱۱) وضو سے پڑھنے والے مقتدی کی نماز تیمم سے پڑھنے والے امام کے پیچھے صحیح............۔

(نہیں، ہے)

(۱۲) فاسق کی امامت........................ ہے۔

(مکروہ تحریمی، مکروہ تنزیہی، جائز)

(۱۳) فرض پڑھنے والے کی اقتداء نفل پڑھنے والے کے پیچھے صحیح............۔

(نہیں، ہے)



# نماز میں مکروہات کا بیان

حضرات فقہائے کرام نے فقہی کتابوں میں نماز کے مکروہات سے متعلق جو تفصیل ذکر فرمائی ہے ان میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض مکروہات کا تعلق لباس اور بعض کا تعلق جاندار کی تصویر، بعض کا تعلق دلی تشویش، بعض کا تعلق قرأتِ قرآنِ کریم، بعض کا تعلق جگہ، بعض کا تعلق نماز کے دوران عملِ قلیل اور بعض کا تعلق جماعت کے تقاضے کے خلاف کرنے سے ہے۔

ذیل میں ان مکروہات کی ترتیب کے ساتھ تفصیل تحریر کی جاتی ہے تاکہ اس کو یاد رکھنے میں سہولت ہو:

## لباس سے متعلق مکروہات:

- حالتِ نماز میں کپڑے کا خلافِ دستور پہننا یعنی جو طریقہ اس کے پہننے کا ہو اور جس طریقے سے اسکو اہلِ تہذیب پہنتے ہوں اس کے خلاف اس کا استعمال مکروہِ تحریمی ہے مثلاً کوئی شخص چادر اوڑھے اور اس کا کنارہ شانہ پر نہ ڈالے یا کرتہ پہنے اور آستینوں میں ہاتھ نہ ڈالے اس سے نماز مکروہ ہو جاتی ہے۔
- کندھے پر رومال ڈال کر نماز پڑھنا مکروہِ تحریمی ہے یعنی جبکہ اس کو لپیٹے نہیں۔
- بہت بُرے اور میلے کچیلے کپڑے پہن کر نماز پڑھنا مکروہِ تنزیہی ہے اور دوسرے کپڑے نہ ہوں تو جائز ہے۔

◉ مردوں کیلئے برہنہ سر نماز پڑھنا مکروہ ہے ہاں اگر تذلل اور خشوع کی نیت ہے تو کچھ مضائقہ نہیں لیکن بہتر یہ ہے کہ سر ڈھانپ کر نماز پڑھے اور دل کے ساتھ خشوع اور خضوع کرے۔

◉ عمامہ یا رومال اس طرح باندھنا کہ درمیان میں سر کھلا رہے مکروہِ تحریمی ہے نماز کے علاوہ بھی اس طرح عمامہ باندھنا مکروہِ تحریمی ہے۔

◉ نماز میں ناک اور منہ ڈھانپ لینا مکروہِ تحریمی ہے۔

◉ کسی کے پاس کرتہ موجود ہو اور وہ صرف شلوار یا تہہ بند باندھ کر نماز پڑھے تو مکروہِ تحریمی ہے۔

◉ سجدہ میں جاتے وقت کپڑا سمیٹنا یا شلوار کے پائنچے اوپر اٹھانا مکروہِ تحریمی ہے۔

◉ ایسا چست لباس مثلاً چست پتلون یا پاجامہ جس سے مخفی اعضاء کی شکل نظر آئے اور اوپر سے کوئی چادر بھی نہ اوڑھی ہو جس میں وہ اعضاء چھپ گئے ہوں تو ایسے لباس میں نماز پڑھنا مکروہِ تحریمی ہے۔

◉ نماز پڑھنے کیلئے آستین کو چڑھانا مکروہِ تحریمی ہے خواہ کہنیوں تک ہو یا اس سے نیچے ہو اگر نماز شروع کرنے سے پہلے کسی کام کیلئے یا وضو کرنے کیلئے آستین چڑھائی تھی اور اسی طرح نماز پڑھنے لگا تو یہ بعض کے نزدیک مکروہِ تحریمی ہے اور بعض کے نزدیک نہیں ہے۔ اگر آستین چڑھائی ہوئی تھی اور نماز میں جلدی ہونے کی وجہ سے آستین نہ اتاری تب بھی یہی حکم ہے اور افضل یہ ہے کہ نماز کے اندر عملِ قلیل سے آستین اتار لے۔

اگر ایسی قمیض یا کرتہ وغیرہ پہن کر نماز پڑھی جس کی آستین کہنیوں سے اوپر تک ہی ہو تو اس صورت میں بھی کراہتِ تحریمی ہے۔



## جاندار کی تصویر سے متعلق مکروہات :

◉ جس چادر پر جاندار کی تصویر بنی ہو اس پر نماز ہو جاتی ہے لیکن تصویر پر سجدہ نہ کرے۔ اور تصویر دار جائے نماز رکھنا مکروہ ہے۔

◉ اگر تصویر سر کے اوپر ہو یعنی چھت میں یا چھت گیری میں تصویر بنی ہوئی ہے یا آگے کی طرف ہو یا دائیں بائیں طرف ہو یا پیچھے کی طرف ہو تو نماز مکروہ ہے اور اگر پیر کے نیچے ہو تو نماز مکروہ نہیں لیکن اگر بہت چھوٹی تصویر ہو کہ اگر زمین پر رکھ دیں تو کھڑے ہو کر دکھائی نہ دے یا پوری تصویر نہ ہو بلکہ سر کٹا ہوا ہو اور منہ مٹا ہوا ہو تو اس میں کچھ حرج نہیں ایسی تصویر سے کسی صورت میں نماز مکروہ نہیں ہوتی چاہے جس طرف ہو۔

◉ جاندار کی تصویر والا کپڑا پہن کر نماز پڑھنا مکروہِ تحریمی ہے۔

◉ درخت یا مکان وغیرہ کسی بے جان چیز کا نقشہ بنا ہو تو مکروہ نہیں ہے۔



## قلبی تشویش سے متعلق مکروہات :

◉ جس وقت پیشاب پاخانہ زور کا لگا ہو، ایسے وقت نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے لیکن اگر وقت کے نکل جانے کا اندیشہ ہو تو ایسے ہی پڑھ لے۔

◉ جب بھوک بہت لگی ہو اور کھانا تیار ہو تو پہلے کھانا کھا لے تب نماز پڑھ لے بغیر کھانا کھائے نماز پڑھنا مکروہ ہے۔ البتہ اگر وقت تنگ ہونے لگے تو پہلے نماز پڑھ لے۔

◉ آنکھیں بند کر کے نماز پڑھنا بہتر نہیں ہے، لیکن اگر آنکھیں بند کرنے سے نماز میں دل خوب لگے تو بند کر کے پڑھنے میں برائی نہیں۔

◉ جس جگہ یہ ڈر ہو کہ کوئی نماز میں ہنسائے گا یا خیال بٹ جائے گا اور نماز میں بھول چوک ہو جائیگی، ایسی جگہ نماز پڑھنا مکروہ ہے۔



## قرأت سے متعلق مکروہات :

◉ دوسری رکعت کو پہلی رکعت سے تین آیتوں سے زیادہ لمبا کرنا مکروہ تنزیہی ہے جن سورتوں کا پڑھنا سنت سے ثابت ہے ان میں مکروہ نہیں۔

◉ ابھی سورت پوری ختم نہیں ہوئی ایک دو کلمے رہ گئے تھے کہ جلدی کے مارے رکوع میں چلا گیا اور سورت کو رکوع میں جا کر ختم کیا تو نماز مکروہ ہوئی۔

◉ آیتوں یا سورتوں یا سبحان اللہ وغیرہ کو انگلیوں پر یا تسبیح ہاتھ میں لیکر گننا نماز کے اندر مکروہِ تنزیہی ہے، خواہ فرض نماز ہو یا نفل نماز اگر گننے کی ضرورت ہو جیسے صلوٰۃ التسبیح میں ضرورت ہوتی ہے تو انگلیوں کے سرے یعنی پوروں کو دبا کر شمار کرے۔



## جگہ سے متعلق مکروہات:

صرف امام کا بلاضرورت کسی اونچے مقام پر کھڑے ہونا جس کی بلندی ایک ہاتھ (ڈیڑھ فٹ) یا اس سے زیادہ ہو مکروہِ تنزیہی ہے اگر امام کے ساتھ چند مقتدی بھی ہوں تو مکروہ نہیں اگر صرف ایک مقتدی ہے تو مکروہ ہے اور بعض نے کہا ہے کہ اگر بلندی ایک ہاتھ (ڈیڑھ فٹ) سے کم ہو اور سرسری نظر سے اس کی اونچائی ممتاز معلوم ہوتی ہو تب بھی مکروہ ہے۔

تمام مقتدیوں کا امام سے بلاضرورت کسی اونچے مقام پر کھڑے ہونا مکروہِ تنزیہی ہے۔ ہاں اگر کوئی ضرورت ہو مثلاً جماعت زیادہ ہو اور جگہ کافی نہ رہے تو مکروہ نہیں اسی طرح اگر بعض مقتدی امام کے برابر ہوں اور بعض اونچی جگہ پر ہوں تب بھی جائز ہے۔

امام کا محراب میں کھڑا ہونا مکروہِ تنزیہی ہے ہاں اگر محراب سے باہر کھڑا ہو مگر سجدہ محراب میں ہوتا ہو تو مکروہ نہیں۔

اگر سجدہ کی جگہ پیر سے اونچی ہو جیسے کوئی دہلیز پر سجدہ کرلے تو دیکھو کتنی اونچی ہے اگر ایک بالشت سے زیادہ اونچی ہو تو نماز درست نہیں ہے اگر ایک بالشت یا اس سے کم ہے تو نماز درست ہے لیکن بلاضرورت ایسا کرنا مکروہ ہے۔

اگر کوئی آگے بیٹھا باتیں کر رہا ہو یا کسی اور کام میں لگا ہوا ہو تو اس کے پیچھے اس کی پیٹھ کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنا مکروہ نہیں ہے لیکن اگر بیٹھنے والے کو اس سے تکلیف ہو اور وہ اس رک جانے سے گھبرائے تو ایسی حالت میں کسی کے پیچھے نماز نہ پڑھے یا وہ اتنی زور زور سے باتیں کر رہا ہو کہ نماز میں بھول جانے کا ڈر ہو تو وہاں نماز نہیں پڑھنا چاہئے یہ مکروہ ہے اور کسی کے منہ کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنا مکروہ تحریمی ہے۔



## بلاضرورت عملِ قلیل کرنے سے متعلق مکروہات:

بلاضرورت نماز میں تھوکنا اور ناک صاف کرنا مکروہ ہے اور اگر ضرورت پڑے تو درست ہے۔ جیسے کسی کو کھانسی آئی اور منہ میں بلغم آ گیا تو اپنے بائیں طرف تھوک دے (جب میدان میں نماز پڑھ رہا ہو) یا کپڑے میں لیکر مل ڈالے اور داہنی جانب اور قبلے کی جانب نہ تھوکے۔

نماز میں کھٹمل نے کاٹ لیا تو اس کو پکڑ کر چھوڑ دے نماز پڑھنے میں مارنا اچھا نہیں ہے۔ اور اگر کھٹمل

نے ابھی کاٹا نہیں ہے تو اس کو نہ پکڑے بلا کاٹے پکڑنا بھی مکروہ ہے۔

- فرض نمازوں میں بلا ضرورت دیوار وغیرہ یا کسی چیز کے سہارے پر کھڑا ہونا مکروہ ہے۔
- اپنے کپڑے یا بدن یا زیور سے کھیلنا، کنکریوں کو ہٹانا مکروہِ تحریمی ہے۔ البتہ اگر کنکریوں کی وجہ سے سجدہ نہ کر سکے تو ایک مرتبہ ہاتھ سے برابر کر دینا اور ہٹانا درست ہے۔
- نماز میں انگلیاں چٹخانا اور کولہے پر ہاتھ رکھنا اور دائیں بائیں منہ موڑ کر دیکھنا یا اوپر کی طرف آنکھیں اٹھا کر دیکھنا یہ سب مکروہِ تحریمی ہے۔ البتہ اگر کن انکھیوں سے کچھ دیکھے اور گردن نہ پھیرے تو اس طرح کرنا مکروہ تو نہیں لیکن بلا ضرورت شدیدہ ایسا کرنا اچھا نہیں ہے۔
- نماز میں انگڑائی لینا مکروہِ تنزیہی ہے۔
- نماز میں چار زانوں بیٹھنا مکروہِ تنزیہی ہے۔ جبکہ پیر کھڑے رکھ کر بیٹھنا یا کتے کی طرح بیٹھنا مکروہِ تحریمی ہے ہاں دکھ، بیماری کی وجہ سے جس طرح بیٹھ سکے بیٹھے۔ اس وقت کچھ مکروہ نہیں۔
- سلام کے جواب میں ہاتھ اٹھانا اور ہاتھ سے سلام کا جواب دینا مکروہِ تنزیہی ہے اور اگر زبان سے جواب دیا تو نماز ٹوٹ گئی۔
- نماز میں ادھر ادھر سے اپنے کپڑے کو سمیٹنا اور سنبھالنا کہ مٹی سے نہ بھرنے پائے مکروہِ تحریمی ہے۔



## ان امور کا بیان جو نماز میں مکروہ نہیں ہیں:

درجِ ذیل امور نماز میں مکروہ نہیں ہیں:

(۱) کن انکھیوں سے ادھر ادھر دیکھنا بشرطیکہ چہرہ نہ پھرے۔

(۲) ایسی حالت میں نماز پڑھنا کہ قرآن کریم سامنے ہو۔

(۳) ایسے آدمی کی پشت کی طرف منہ کر کے نماز پڑھنا کہ جو بیٹھا ہوا باتیں کر رہا ہو۔

(۴) ایسی حالت میں نماز پڑھنا کہ سامنے چراغ یا دیا رکھا ہوا ہو۔

(۵) نوافل میں ایک ہی سورت کو دو رکعتوں میں پڑھنا۔

(۶) نماز سے فارغ ہونے کے بعد اپنی پیشانی سے گھاس پھونس اور مٹی کو جھاڑ دینا۔ چہرے اور پیشانی پر مٹی اور گھاس وغیرہ لگا ہوا ہو اور اس سے نماز میں تشویش ہو رہی ہو تو دورانِ نماز ہی اسکا صاف کرنا مکروہ نہیں ہے۔

(۷) نماز کے دوران سانپ یا بچھو کو مار ڈالنا جبکہ ان کے ڈس لینے کا خطرہ ہو لیکن سانپ بچھو مارنے میں اگر عملِ کثیر ہو گیا تو نماز ٹوٹ جائے گی۔ اگرچہ مکروہ نہ ہونے کی وجہ سے گناہ نہ ہوگا۔

(۸) رکوع یا سجدے سے اٹھتے ہوئے اپنے کپڑے کو ایک ہاتھ سے ٹھیک کر لینا تاکہ وہ جسم سے نہ چپکے۔

(۹) ایسی جائے نماز، چٹائی یا قالین پر سجدہ کرنا جس پر کسی جاندار کی تصویر بنی ہوئی ہو۔ بشرطیکہ تصویر پر سجدہ نہ کرے۔

(۱۰) ایسی حالت میں نماز پڑھنا کہ سامنے تلوار لٹکی ہوئی ہو۔



# عملی مشق

## سوال نمبرا

درجِ ذیل مسائل میں سے صحیح مسئلہ کی ( ✓ ) کے ساتھ اور غلط مسئلہ کی (×) کے ساتھ متعلقہ خانہ میں نشاندہی کریں۔

(۱) نماز میں بھول کر بات چیت کرنے سے سجدہ سہو واجب ہو جاتا ہے۔ ☐

(۲) نماز کے دوران وساوس آنے سے نماز کی صحت پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ ☐

(۳) عملِ قلیل سے نماز ٹوٹ جاتی ہے اور عملِ کثیر سے نماز مکروہ ہو جاتی ہے۔ ☐

(۴) نماز میں چھینک آنا عملِ قلیل ہے اس سے نماز مکروہ ہو جاتی ہے۔ ☐

(۵) بلا ضرورت کھنکارنے اور گلا صاف کرنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔ ☐

(۶) نماز میں کوئی شرط فوت ہو جائے تو سجدہ سہو سے تدارک ہو جاتا ہے۔ ☐

(۷) قرأت میں ایسی غلطی کرنے سے جس سے معنی بگڑ جائیں، نماز فاسد ہو جاتی ہے۔ ☐

(۸) قعدہ میں آنکھ لگ جانے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔ ☐

(۹) پوری نماز کے مختلف مراحل میں دو چار مرتبہ کھجلانے سے نماز فاسد نہیں ہوتی۔ ☐

(۱۰) نماز کے دوران کسی چیز کو دیکھ کر مسکرانے سے نماز مکروہ تحریمی ہو جاتی ہے۔ ☐

## سوال نمبر۲

ذیل میں کچھ افعال ذکر کیے جاتے ہیں۔ متعلقہ خانے میں ان کے حکم کی نشاندہی کریں:

| | شرط | رکن | مفسد | مباح | مکروہ تحریمی | مکروہ تنزیہی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| (۱) انگلیاں چٹخانا۔ ........ | | | | | | |
| (۲) کپڑے یا بدن سے کھیلنا۔ ........ | | | | | | |
| (۳) قبلہ رخ ہونا۔ ........ | | | | | | |
| (۴) امام کا محراب میں کھڑا ہونا۔ ........ | | | | | | |
| (۵) میلے کچیلے کپڑے پہن کر نماز پڑھنا۔ ........ | | | | | | |
| (٦) چست پتلون یا پاجامہ کے ساتھ نماز پڑھنا۔ ........ | | | | | | |
| (۷) ننگے سر نماز پڑھنا۔ ........ | | | | | | |
| (۸) بدعتی امام کی اقتداء میں نماز پڑھنا۔ ........ | | | | | | |
| (۹) كَلَّا لَيُنْبَذَنَّ فِي الْحُطَمَةِ کی جگہ كَلَّا لَا لَيُنْبَذَنَّ پڑھنا ........ | | | | | | |
| (۱۰) نماز کے دوران عورت کا سر سے دوپٹہ اتر جانا۔ ........ | | | | | | |
| (۱۱) تین صفوں کی مقدار لگاتار چلنا۔ | | | | | | |
| (۱۲) معمولی درد سے آہ یا اُف کہہ دینا۔ | | | | | | |
| (۱۳) ریح خارج ہو جانا۔ ........ | | | | | | |
| (۱۴) قطرہ نکلنے کا خیال آنا۔ ........ | | | | | | |

(۱۵) قعدہ اخیر میں بیٹھنا۔.................

(۱۶) فجر کی نماز میں سورج نکلنا۔..........

(۱۷)اشارے سے دوسرے کے سلام کا جواب دینا۔.........................

(۱۸)سخت بھوک یاپیشاب کی حالت میں نماز پڑھنا۔..........................

(۱۹) انگڑائی لینا۔..........................

(۲۰) عمامہ کے بغیر نماز پڑھنا۔..........

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | |
| | | | | | |
| | | | | | |
| | | | | | |
| | | | | | |
| | | | | | |

## سوال نمبر ۳

زبانی بتلایئے:

(۱) دوصورتیں ایسی بتلائیں کہ نمازی کچھ لفظ بول دے مگر نماز نہ ٹوٹے؟

(۲) ایسی صورت بتلائیں کہ منہ سے ایک حرف ادا ہونے سے بھی نماز ٹوٹ جاتی ہو؟

(۳) کوئی ایسا عمل بتلائیں جو نماز کی اصلاح کے لئے ہو مگر اس سے نماز فاسد ہو جاتی ہو؟

(۴) وہ کون سے چیز ہے جس کے کھانے سے نماز نہیں ٹوٹتی؟

(۵) وہ صورت بتلائیں کے چھ صفوں تک چلنے سے بھی نماز نہ ٹوٹے؟

(۶) وہ دو حرف کون سے ہیں جن کے بڑھانے یا گھٹانے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے؟

(۷) کوئی ایسی صورت ہے کہ چست پتلون پہنے کے باوجود نماز مکروہ نہ ہو؟

(۸) وہ کون سی ایسی صورت ہے جس میں ایک لفظ بڑھانے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے؟

(۹) وہ کون سی صورت ہے جو نماز کے لئے جائز بھی ہے اور مفسد بھی؟

(۱۰) وہ کون سی صورتیں ہیں کہ آدمی قرآن کے کلمات اور آیات صحیح پڑھے مگر پھر بھی نماز ٹوٹ جائے؟

❖❖❖❖

# سترہ کے احکام

قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: اِذَاصَلّٰی اَحُدُکُم فَلْیُصَلِّ اِلٰی سُتْرَةٍوَلْیَدْنُ مِنْهَا. (رواہ ابوداؤد)

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھنے کا ارادہ کرے تو اسے چاہئے کہ سترہ کی حالت میں نماز پڑھے اور اس کے قریب کھڑا ہو۔

◉ امام اور منفرد کو جبکہ گھر میں یا میدان میں نماز پڑھ رہے ہوں مستحب ہے کہ اپنی ابرو کے سامنے خواہ دائیں جانب یا بائیں جانب کوئی ایسی چیز کھڑی کرلے جو ایک ہاتھ یا اس سے اونچی اور ایک انگلی کے برابر موٹی ہو اسے فقہی اصطلاح میں "سُترہ" کہا جاتا ہے۔ ہاں اگر مسجد میں نماز پڑھ رہے ہوں یا ایسے مقام میں جہاں لوگوں کا نمازی کے سامنے سے گزر نہ ہوتا ہو تو کچھ ضرورت نہیں اور امام کا سترہ تمام مقتدیوں کی طرف سے کافی ہے سترہ قائم ہو جانے کے بعد سترہ کے آگے سے گزرنا گناہ نہیں ہے لیکن اگر سترہ اور نمازی کے درمیان سے کوئی شخص نکلے گا تو وہ گناہگار ہوگا۔

اگر لکڑی لاٹھی وغیرہ کا گاڑنا ممکن نہ ہو تو اس کو زمین پر رکھدے اور سامنے لمبائی میں رکھے چوڑائی میں نہ رکھے۔



## نمازی کے آگے سے گزرنا:

◉ اگر کوئی شخص اتنی چھوٹی مسجد یا صحن میں نماز پڑھ رہا ہو جس کا کل رقبہ 1600 ہاتھ (334.451 مربع میٹر) سے کم ہے تو نمازی کے سامنے سے گزرنا مطلقاً ناجائز ہے خواہ قریب سے گذرے یا دور سے۔ایسی مسجد اصطلاح میں **مسجد صغیر** کہلاتی ہے۔البتہ اگر کھلی فضا میں یا 334.451 مربع میٹر یا اس سے بڑی مسجد، بڑے ہال یا بڑے صحن میں نماز پڑھ رہا ہو تو نمازی سے اتنے فاصلے پر گزرنا جائز ہے کہ نمازی کی نظر جب سجدے کی جگہ پر ہو تو گزرنے والے پر نظر نہ پڑے اس کا عام اندازہ یہ ہے کہ نمازی کے کھڑے ہونے کی جگہ سے دو صف (تقریباً آٹھ فٹ یعنی 2.44 میٹر) چھوڑ کر آگے سے گزر سکتا ہے۔ایسی مسجد اصطلاح میں **مسجد کبیر** کہلاتی ہے۔

◉ چبوترہ یا تخت وغیرہ یا اونچی جگہ پر نماز پڑھنے والے کے آگے سے گزرنا جبکہ گزرنے والے کا کوئی عضو نمازی کے کسی عضو کے سامنے ہوتا ہو تو بھی گزرنا مکروہ تحریمی ہے البتہ وہ جگہ اتنی بلند ہو کہ نمازی کے قدم گزرنے والے

کے سر سے اونچے ہوں یعنی وہ جگہ گزرنے والے کے قد سے اونچی ہو تو مکروہ نہیں۔

اسی طرح اگر نماز پڑھنے والا نیچے ہو اور سامنے سے گزرنے والا کسی اونچی جگہ پر ہو لیکن گزرنے والے کے پاؤں بھی اگر نمازی کے سر کے سامنے ہوتے ہوں تو گزرنا جائز نہیں۔

- اگر اگلی صف میں خالی جگہ چھوڑ کر کوئی شخص پیچھے صف میں کھڑا ہو گیا تو بعد میں آنیوالے شخص کیلئے جائز ہے کہ وہ اگر کوئی اور جگہ نہ پائے تو نمازی کے سامنے سے گزر کر اگلی صف میں جگہ کو پر کرے۔
- جو شخص نمازی کے بالکل سامنے بیٹھا ہو وہ دائیں بائیں کو ہو کر نکل سکتا ہے جو منع ہے وہ نمازی کے سامنے سے آر پار ہونا ہے۔
- اگر کوئی اکیلا شخص نمازی کے سامنے سے گزرنا چاہتا ہے اور اس کے پاس کوئی ایسی چیز ہو جو سترہ کے قابل ہو مثلاً کرسی وغیرہ تو اسے نمازی کے سامنے رکھ کر اس کے پرے سے گزر جائے اور پھر اس چیز کو اٹھا لے۔
- نمازی کے سامنے کوئی شخص پیٹھ کئے بیٹھا ہو تو بیٹھے ہوئے شخص کے سامنے سے اور لوگ گزر سکتے ہیں اور بیٹھا ہوا شخص بمنزلہ سترہ کے ہے۔



# عملی مشق

## سوال نمبر ۱

درج ذیل مسائل میں سے صحیح اور غلط کی ( ✓ ) کے ساتھ نشاندہی کریں۔ صحیح/غلط

(۱) امام یا منفرد جب میدان میں نماز پڑھ رہے ہوں تو سامنے سُترہ رکھنا سنت ہے۔ ☐ ☐

(۲) اگلی صف کی جگہ چھوڑ کر پیچھے کھڑے ہونے والے نمازی کے سامنے سے گزر کر اگلی صف کی خالی جگہ پُر کی جا سکتی ہے۔ ☐ ☐

(۳) اکیلے شخص کے لئے جائز ہے کہ وہ نمازی کے سامنے سُترہ کے قابل کوئی چیز رکھ کر گزر جائے اور پھر اسے اٹھا لے۔ ☐ ☐

(۴) نمازی کے سامنے بیٹھنے والے شخص کے سامنے سے گزرنا بھی جائز نہیں ہے۔ ☐ ☐

(۵) نمازی کے بالکل سامنے بیٹھنے والا شخص دائیں جانب یا بائیں جانب سے نکل سکتا ہے۔ ☐ ☐

## سوال نمبر۲

مناسب الفاظ چن کر خالی جگہیں پُر کریں:

(۱) سُترہ کم از کم ........... یا اس سے زیادہ اونچا ہونا چاہئے۔

(ایک میٹر، ایک ہاتھ)

(۲) اگر لکڑی کا گاڑنا ممکن نہ ہو تو اس کو ........... میں زمین پر رکھ دے۔

(چوڑائی، لمبائی)

(۳) عام اندازے کے مطابق گزرنے والا نمازی کے سامنے کی ........... چھوڑ کر آگے سے گزر سکتا ہے۔

(ایک صف، دو صفیں، تین ذراع)

(۴) امام کا سُترہ مقتدیوں کی طرف سے ........... ہے۔

(کافی، ناکافی)

(۵) جہاں لوگوں کا نمازی کے سامنے سے گزر نہ ہوتا ہو تو وہاں سترہ گاڑنے کی ضرورت ........... ۔

(ہے، نہیں)





# وتر کے احکام

قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: اَلْوِتْرُ حَقٌّ فَمَنْ لَّمْ يُوْتِرْ فَلَيْسَ مِنَّا. (رواہ ابوداؤد)

رسول اللہ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے وتر کی نماز حق ہے، جو شخص وتر نہ پڑھے وہ ہم میں سے نہیں ہے۔

## وتر کا حکم :

◉ وتر کی نماز واجب ہے اور واجب کا مرتبہ قریب فرض نماز کے ہے، چھوڑ دینے سے بڑا گناہ ہوتا ہے اگر کبھی چھوٹ جائے تو جب موقع ملے تو فوراً اس کی قضاء پڑھنا چاہیے۔

◉ وتر کی نماز کا وقت عشاء کی نماز کے بعد سے صبح صادق سے پہلے تک بلا کراہت ہے۔

◉ وتر کی تین رکعتیں ہیں جن کے ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ دو رکعتیں پڑھ کر بیٹھے اور التحیات پڑھے اور درود شریف بالکل نہ پڑھے بلکہ التحیات پڑھنے کے بعد فوراً اٹھ کھڑا ہو اور الحمد اور کوئی دوسری سورت پڑھکر اللہ اکبر کہے اور مرد کانوں کی لو تک ہاتھ اٹھائے جبکہ عورت کندھے تک ہاتھ اٹھائے اور پھر باندھ لے پھر دعائے قنوت پڑھ کر رکوع کرے اور تیسری رکعت پر بیٹھ کر التحیات، درود شریف اور دعا پڑھ کر سلام پھیر دے۔



◉ دعائے قنوت یہ ہے :

"اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَعِيْنُكَ وَنَسْتَغْفِرُكَ وَنُؤْمِنُ بِكَ وَنَتَوَكَّلُ عَلَيْكَ وَنُثْنِي عَلَيْكَ الْخَيْرَ وَنَشْكُرُكَ وَلَا نَكْفُرُكَ وَنَخْلَعُ وَنَتْرُكُ مَنْ يَّفْجُرُكَ. اَللّٰهُمَّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَلَكَ نُصَلِّي وَنَسْجُدُ وَاِلَيْكَ نَسْعٰى وَنَحْفِدُ وَنَرْجُوْ رَحْمَتَكَ وَنَخْشٰى عَذَابَكَ ط اِنَّ عَذَابَكَ بِالْكُفَّارِ مُلْحِقٌ" ط ـ

◉ جس کو دعائے قنوت یاد نہ ہو وہ یہ پڑھ لیا کرے:

"رَبَّنَا اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّار.

یا تین دفعہ یہ پڑھ لے " اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ " تو نماز ہو جائیگی۔

- وتر کی تینوں رکعتوں میں الحمد کے ساتھ سورت ملانا چاہئے۔
- وتروں میں کوئی خاص سورت پڑھنا مقرر نہیں ہے بلکہ جہاں سے چاہے پڑھ لے لیکن نبی کریم ﷺ سے پہلی رکعت میں "**سبح اسم ربک الا علیٰ**" اور دوسری رکعت میں "**قل یا ایھا الکفرون**" اور تیسری رکعت میں "قل ھو اللہ احد" پڑھنا حدیثوں میں آیا ہے اسلئے ان کا پڑھنا مستحب ہے البتہ آپ کبھی کبھی اور سورتیں بھی پڑھتے تھے۔
- رمضان المبارک میں وتر کی نماز جماعت سے پڑھنا افضل ہے، رمضان المبارک کے علاوہ اور دنوں میں جماعت سے نہ پڑھے۔
- اگر تیسری رکعت میں دعائے قنوت پڑھنا بھول گیا اور رکوع میں چلا گیا تب یاد آیا تو اب نہ پڑھے بلکہ نماز کے ختم پر سجدۂ سہو کرے اور اگر رکوع چھوڑ کر اٹھ کھڑا ہوا اور دعائے قنوت پڑھ لے تو اب رکوع کا اعادہ نہ کرے اور سجدۂ سہو کرے لیکن اگر رکوع کا اعادہ کر لیا تب بھی خیر نماز ہوگئی، لیکن ایسا نہ کرنا چاہئے تھا کیونکہ پہلا رکوع ثابت ہے اور دوسرا رکوع لغو ہوا اور سجدۂ سہو کرنا اس صورت میں بھی واجب ہے۔
- اگر بھولے سے پہلی یا دوسری رکعت میں دعائے قنوت پڑھ لی تو اس کا کچھ اعتبار نہیں ہے تیسری رکعت میں پھر پڑھنا چاہئے اور سجدۂ سہو بھی کرنا پڑے گا۔
- مسبوق کو چاہئے کہ امام کے ساتھ قنوت پڑھے پھر بعد میں نہ پڑھے اور اگر مسبوق تیسری رکعت کے رکوع میں شامل ہوا اور امام قنوت پڑھ چکا تھا تو مسبوق اپنی بقیہ نماز میں قنوت نہ پڑھے کیونکہ اس کو تیسری رکعت مل گئی اور امام کا قنوت اسکی قرأت کی طرح مقتدی کیلئے کافی ہوگا۔
- اگر وتر کسی ایسے امام کے پیچھے پڑھے جو دوسرے فقہی مذہب کے مطابق رکوع کے بعد قومہ میں قنوت پڑھتا ہے تو امام کی متابعت کرے اور قومہ میں اسکے ساتھ قنوت پڑھے۔



# عملی مشق

## سوال نمبر۱

درجِ ذیل مسائل میں سے صحیح اور غلط کی ( ✓ ) کے ساتھ نشاندہی کریں۔ صحیح / غلط

(۱) واجب کا مرتبہ فرض کے قریب قریب ہے۔ ☐ ☐

(۲) وتر کی نماز کا وقت عشاء کی نماز کے بعد سے فجر کی نماز تک ہے۔ ☐ ☐

(۳) وتر کی نماز میں دعائے قنوت کے علاوہ کوئی اور دعا پڑھنا جائز نہیں ہے۔ ☐ ☐

(۴) تیسری رکعت میں اگر دعائے قنوت بھول گیا اور رکوع کے بعد یاد آیا تو اب سجدہ سہو کرلے۔ ☐ ☐

(۵) رمضان المبارک میں وتر کی نماز جماعت سے پڑھنا افضل ہے۔ ☐ ☐

## سوال نمبر۲

مناسب الفاظ چن کر خالی جگہیں پُر کریں:

(۱) وتروں کی پہلی رکعت میں عام طور پر نبی کریم ﷺ سورۃ............ پڑھا کرتے تھے۔

(الاخلاص، الاعلیٰ، الکوثر)

(۲) مسبوق کو چاہئے کہ قنوت امام............ پڑھے۔

(کے ساتھ، کے بعد)

(۳) وتر کی نماز............ ہے۔

(مستحب، سنت مؤکدہ، واجب)

(۴) وتر کی دو رکعتیں پڑھنے کے بعد التحیات پڑھے اور بعد میں درود شریف............

(پڑھے، نہ پڑھے)

(۵) مسبوق اگر وتر کی جماعت میں تیسری رکعت کے رکوع میں شامل ہوا تو وہ قنوت کے بعد میں۔۔۔۔۔

(نہ پڑھے، پڑھے)





# مسافر کی نماز کے احکام

قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی: وَاِذَا ضَرَبْتُمْ فِی الْاَرْضِ فَلَیْسَ عَلَیْکُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَقْصُرُوْا مِنَ الصَّلٰوۃِ. (النساء۔۱۰۱)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: اور جب تم زمین میں سفر کرو تو تم پر کوئی گناہ نہیں ہے اگر تم نماز میں قصر کرو۔

وَرَوَی الْبُخَارِیُّ وَمُسْلِمٌ عَنْ اَنَسٍ اَنَّہٗ قَالَ: خَرَجْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ مِنَ الْمَدِیْنَۃِ اِلٰی مَکَّۃِ فَکَانَ یُصَلِّی رَکْعَتَیْنِ رَکْعَتَیْنِ حَتّٰی رَجَعْنَا اِلَی الْمَدِیْنَۃِ.

(بخاری و مسلم)

بخاریؒ و مسلمؒ نے حضرت انسؓ سے روایت کیا ہے کہ آپ نے فرمایا کہ ہم نے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ مدینے سے مکہ کے ارادے سے کوچ کیا تو آنحضرت ﷺ سفر میں دو دو رکعتیں ادا فرماتے رہے یہاں تک کہ ہم واپس مدینے پہنچ گئے۔



چونکہ شریعتِ مطہرہ میں مسافر کی نماز کے خاص احکامات ہیں اور انہیں دیگر مسائل کی طرح بڑی اہمیت حاصل ہے، تو عزیز طلباء کی سہولت کے پیشِ نظر ان تمام مسائل کو ایک ترتیب سے بیان کیا جاتا ہے تاکہ انہیں ذہن نشین کرنے میں آسانی ہو، اس ترتیب میں یہ بات پیشِ نظر ہے کہ ایک مسافر جب سفر کا ارادہ کرتا ہے اور اس ارادے کے نتیجے میں سفر سے لوٹ کر واپس آجاتا ہے تو ارادے سے لیکر دوبارہ واپس آنے تک بالترتیب احکامِ شریعت کا معلوم ہونا ضروری ہے۔

مسافر جب سفر کے ارادے سے نکلتا ہے تو دیکھا جائیگا کہ وہ سفر کی نیت کا اہل ہے یا نہیں۔

## نیتِ سفر صحیح ہونے کی شرائط :

نیتِ سفر کے صحیح ہونے کیلئے درجِ ذیل شرائط ہیں :

(۱) بالغ ہو۔ چنانچہ اگر سفر کی نیت کرنے والا شخص نابالغ ہے تو اسکی نیت کا اعتبار نہیں لہٰذا اس پر قصر واجب نہیں۔

(۲) سفر کی نیت کرنے والا خود مستقل بالذات ہو اسکی نیت اور ارادہ کسی کے تابع نہ ہو اگر اپنے ارادے اور نیت میں دوسرے کا تابع ہو تو اسکی نیتِ سفر کا کچھ اعتبار نہیں۔ چنانچہ:

(ا) اگر شوہر نے سفر کی نیت نہ کی تو اسکی بیوی کی نیت سفر کا کوئی اعتبار نہیں ہے اس لئے کہ بیوی اپنے شوہر کے تابع ہوتی ہے۔

(ب) قیدی کی اپنی نیت کا اعتبار نہیں ہے بلکہ اس شخص کی نیت کا اعتبار ہوگا جس نے اسے قید کر رکھا ہے۔

(ج) جس شاگرد کا کھانا پینا استاد کے ذمہ ہو تو اس استاد کیساتھ سفر کرنے کی صورت میں اسکی اپنی نیت کا اعتبار نہ ہوگا اسلئے کہ اب شاگرد استاد کے تابع ہے۔

(د) حاضر سروس فوجی کی نیت کا اعتبار نہیں ہوگا بلکہ ان کے کمانڈر کی نیت کا اعتبار ہوگا اسلئے کہ فوجی اپنے کمانڈر کے تابع ہوتے ہیں۔

## نیتِ سفر کے مسائل :

خود مسافر کی اہلیت کے ثابت ہونے کے بعد دیکھا جائیگا کہ وہ کتنے سفر کی نیت کریگا تو قصر کرنا واجب ہوگا۔

## سفر شرعی کی مقدار :

اکثر پیدل چلنے والے یا اونٹ سوار قافلے آرام وطعام کیساتھ درمیانی رفتار سے چلتے ہوئے تین دن یا تین رات کی مسافت کی نیت کر کے سفر کریں تو یہ سفر شرعی کی کم از کم مقدار ہے جس کا تخمینہ انگریزی میل کے اعتبار سے ۴۸ میل لگایا گیا ہے اور موجودہ حساب سے تقریباً ۷۷ کلو میٹر بنتے ہیں چنانچہ اگر کوئی شخص تقریباً ۷۷ کلو میٹر دور کسی علاقے کی نیت سے سفر شروع کرے تو یہ شخص شرعاً مسافر شمار ہوگا یاد رہے کہ شرعی مسافت کا اعتبار اپنے گھر سے نہیں بلکہ اپنے شہر یا بستی اور اسکے فناء کے بعد سے ہوگا۔ (فناء کی تعریف آگے آرہی ہے)

۷۷ کلو میٹر کی مسافت اگر کوئی تیز رفتار سواری جہاز یا ریل گاڑی وغیرہ پر خواہ کتنا ہی جلدی طے کیوں نہ کرلے تب بھی اتنی مسافت کے ارادے سے نکلنے والے کو شرعاً مسافر ہی شمار کریں گے۔

**ضروری وضاحت:** شریعت کی نظر میں مسافر بننے کے لئے تین چیزوں کا اکٹھے پایا جانا ضروری ہے۔

(۱) تین دن اور تین رات کی مسافت ہونا۔ جو تقریباً 77 کلو میٹر بنتی ہے۔

(۲) اپنے شہر کی حدود سے نکل جانا۔

(۳)سفر شرعی (77 کلومیٹر) کی نیت سے سفر شروع کرنا۔

چنانچہ اگر کوئی شخص سفر کی نیت سے نکلا مگر اس نے مسافت شرعیہ کی نیت نہیں کی اور بغیر نیت کے اتنی مسافت طے کر لے تو وہ مسافر شرعی نہیں بنتا۔ لیکن اگر واپس گھر آنے کی نیت سے چل پڑے تو چونکہ اب مسافتِ شرعیہ کی نیت بھی ہے اور مسافت شرعیہ بھی ہے اس لئے واپسی پر سفر شروع کرتے وقت مسافر بن جائے گا۔



سفر شروع کرنے کے بعد وہ کونسا مقام ہے جہاں سے اس کیلئے قصر نماز پڑھنا جائز ہو جاتا ہے۔

## قصر کی ابتداء کب ہوگی

مذکورہ بالا شرائط کے ساتھ اگر کوئی شخص تقریباً ۷۷ کلومیٹر دور منزلِ مقصود کے ارادے سے سفر شروع کرے اور وہ اپنی بستی اور شہر کی حدود اور اسکی فناء سے باہر نکل جائے تو اسکی طرف احکامِ سفر متوجہ ہو جاتے ہیں آبادی اور فناء سے نکلتے ہی اس پر قصر نماز ہوگی خواہ آبادی پختہ ہو یا جھونپڑیاں وغیرہ۔



## فناء کی تعریف:

فناء شہر بھی شہر کے حکم میں ہوتا ہے قصر کی ابتداء کیلئے شہر اور اسکی فناء دونوں سے باہر نکلنا ضروری ہے۔ اور فناء سے مراد وہ جگہیں ہیں جو شہر کی ضروریات اور کاموں کیلئے استعمال ہوتی ہوں جیسے قبرستان، گھوڑ دوڑ کا میدان، اسٹیڈیم کچرا ڈالنے کی جگہیں، سبزی منڈی، بس اسٹاپ، ائیر پورٹ اور ریلوے اسٹیشن وغیرہ۔

مذکورہ بالا تفصیل اس وقت ہے جب آبادی اور اسکا فناء متصل ہوں ان کے درمیان فاصلہ دوسو گز (۱۶ء۱۲۷ میٹر) سے کم یا کوئی زرعی زمین یا کھیت وغیرہ حائل نہ ہوں۔

آبادی اور اسکے فناء میں فاصلہ دوسو گز یا اس سے زیادہ ہو یا ان کے درمیان کوئی زرعی زمین وغیرہ حائل ہو تو اس صورت میں صرف آبادی سے نکلتے ہی قصر کرنا ضروری ہوگا۔ فناء کی حدود سے باہر نکلنا ضروری نہیں ہے۔

◉ شہر اور آبادی سے متصل اگر باغات، کھیت یا کارخانے وغیرہ ہیں تو دیکھا جائیگا کہ ان باغات کھیتوں اور کارخانوں میں کام کرنے والے انہیں مکانات یا جھونپڑیوں میں رہتے ہیں یا کام کاج سے فارغ ہو کر شہر آ جاتے

ہیں اگر یہ لوگ واپس شہر آتے ہیں تو یہ جگہیں بھی فناء شہر میں شمار ہوں گی اور اگر ان کے مکانات اور جھونپڑیاں وغیرہ وہیں ہیں تو یہ باغات کھیت اور کارخانے وغیرہ فناء شہر میں داخل نہیں ہوں گے قصر نماز کے شروع ہونے کیلئے صرف شہر سے باہر نکلنا ہی کافی ہے۔



......مسافر شہر اور اسکی فناء سے باہر نکل آتا ہے اور نماز کا وقت ہو جاتا ہے تو کس طرح نمازِ قصر ادا کرے؟

## قصر کا طریقہ :

دورانِ سفر اگر مسافر خود امام بنے یا اکیلا نماز پڑھے تو ہر وہ نماز جو چار رکعت والی ہے جیسے ظہر، عصر اور عشاء کی نماز اس میں قصر کرنا یعنی چار چار رکعت کی جگہ دو دو رکعت پڑھنا واجب ہے۔ اگر کسی شخص نے شرعی مسافر ہوتے ہوئے یہ نمازیں پوری پڑھیں تو گناہگار ہوگا، اسکے علاوہ جو نماز چار رکعت والی نہیں ہیں جیسے فجر، مغرب اور عشاء کے بعد وتر تو ان میں قصر کرنا جائز نہیں ہے اور سنتِ مؤکدہ کا حکم یہ ہے کہ اگر مسافر جلدی میں ہے تو فجر کی سنتوں کے علاوہ باقی سنتیں چھوڑ سکتا ہے ان کے چھوڑنے سے کوئی گناہ نہ ہوگا۔ اور فجر کی سنتوں کے بارے میں چونکہ حدیث پاک میں بڑی تاکید آئی ہے لہٰذا ان کو نہ چھوڑے اور اگر مسافر آدمی جلدی میں نہیں ہے یا کسی ہوٹل یا مسافر خانہ میں ٹھرا ہوا ہے تو افضل یہ ہے کہ سنتیں پڑھ لے اور سنتوں کی ادائیگی کی صورت میں قصر نہ کرے بلکہ سنتوں کو پورا پڑھنا ضروری ہے۔

◉ اگر مسافر نے بھول کر ظہر، عصر اور عشاء میں پوری چار رکعتوں کی نیت کر لی اور نماز شروع کرنے کے بعد خیال آیا تو نماز میں دل سے نیت کی اصلاح کر لے اور دو رکعت پڑھ کر سلام پھیر دے نماز توڑنے کی ضرورت نہیں ہے۔ اگر اسے اپنی غلطی کا احساس نہیں ہوا اور اسی طرح چار رکعتیں پڑھ لیں تو اگر اس نے دوسری رکعت کے بعد التحیات پڑھی ہے تو اس صورت میں دو رکعت فرض اور دو رکعت نفل ہو جائیں گی اور سجدہ سہو کرنا ضروری ہے اور اگر دو رکعتوں کے بعد التحیات نہ پڑھی تو اب چار رکعت نفل شمار ہوں گی فرض نماز دوبارہ ادا کرے۔



دورانِ سفر کسی بھی مسافر کو کسی ایسے امام کے پیچھے نماز پڑھنے کی ضرورت پیش آتی رہتی ہے جو مسافر نہ ہو بلکہ مقیم ہو اب کسی مسافر کے مقیم امام کے پیچھے یا کسی مقیم شخص کے مسافر امام کے پیچھے نماز پڑھنے کے احکام ذکر کئے جاتے ہیں۔

(أ) مسافر، مقیم امام کے پیچھے کسی بھی وقت کے اندر اندر اقتداء کر سکتا ہے۔ وقت گزرنے کے بعد مسافر کیلئے اپنی قضاء نماز مقیم امام کے پیچھے پڑھنا جائز نہیں ہے مقیم امام کے پیچھے قضاء نماز پڑھنے کی صورت میں مسافر مقتدی کیلئے قصر کرنا صحیح نہیں ہے۔ بلکہ اپنے امام کی اتباع میں پوری نماز پڑھنا ضروری ہے۔

(ب) مقیم کی اقتداء مسافر امام کے پیچھے ہر حال میں درست ہے خواہ نماز ادا ہو یا قضاء، جس کا طریقہ یہ ہے کہ مسافر امام جب دو رکعتیں پڑھ کے سلام پھیر دے تو مقیم مقتدی کو چاہئے کہ اپنی نماز اٹھ کر پوری کرے ان رکعتوں میں چونکہ یہ "لاحق" کے حکم میں ہے لہٰذا یہ قرأت نہ کرے بلکہ خاموش کھڑا رہے اور مقیم مقتدی کیونکہ مسافر امام کے پیچھے نماز پڑھ رہا ہے لہٰذا امام کی اتباع میں جس طرح امام پر قعدۂ اولیٰ فرض ہے اسی طرح اس مقیم مقتدی پر بھی قعدۂ اولیٰ فرض ہوگا۔

مسافر امام کیلئے مستحب یہ ہے کہ نماز سے پہلے یا نماز کے فوراً بعد اپنے مسافر ہونے کا اعلان کرے تاکہ مقیم مقتدی اپنی نماز پوری کرے۔



......سفر کے بعد مسافر اپنی منزلِ مقصود پر پہنچ جاتا ہے یا وہ دورانِ سفر کسی جگہ اقامت اختیار کر لیتا ہے تو ان جگہوں پر بھی وہ شرعاً مسافر کے حکم میں ہوگا یا مقیم کے حکم میں؟ تفصیل ملاحظہ کیجئے:

## اقامت کے شرعی احکام :

مسافر کے مقیم ہونے کیلئے درج ذیل شرائط ہیں، ان شرائط کی موجودگی میں جب کوئی مسافر مقیم ہو جائے تو اسے پوری نماز پڑھنا ضروری ہوگا۔

(۱) اقامت (یعنی کسی جگہ ٹھہرنے) کی نیت کرنا۔

(۲) ایک ہی جگہ پر مسلسل پندرہ دن یا زیادہ ٹھہرنے کی نیت کرنا چنانچہ اگر کسی جگہ کم ٹھہرنے کی نیت کی ہو تو اس جگہ بدستور مسافر ہی شمار ہوگا۔ یا اس نے پندرہ دن یا اس سے زیادہ ٹھہرنے کی نیت تو کی ہے مگر ایک ہی جگہ میں نہیں بلکہ مختلف مقامات ٹھہرنے کی نیت کی ہے جن میں سے ایک جگہ کی (بغیر لاؤڈ اسپیکر) اذان کی آواز دوسری جگہ نہ پہنچتی ہو تو اس صورت میں بھی یہ شخص دونوں جگہ مسافر ہی شمار ہوگا۔

اسی طرح اگر کوئی مسافر وطنِ اصلی اور وطنِ اقامت کے علاوہ کسی جگہ پندرہ دن کی نیت کے بغیر ٹھہرا رہا تو ایسا شخص نیتِ اقامت نہ ہونے کی وجہ سے بدستور مسافر رہے گا خواہ اس طرح مہینوں وہاں ٹھہرا رہے۔

مثال: کوئی شخص کراچی سے سکھر کے ارادے سے نکلا اور اس نے ایک ہفتہ سکھر اور ایک ہفتہ روہڑی (روہڑی اور سکھر کے درمیان صرف دریائے سندھ کا فاصلہ ہے) میں ٹھہرنے کا ارادہ کیا تو ایسا شخص دونوں جگہ مسافر شمار ہوگا۔

مثال: تبلیغی جماعت کی کسی شہر کی مختلف علاقے کی مختلف مساجد میں پندرہ یا زیادہ دن کی تشکیل ہوئی تو یہ جماعت مقیم سمجھی جائیگی۔ مختلف مساجد میں تشکیل کی وجہ سے مسافر نہ ہوگی کیونکہ وہ ایک ہی شہر کی مختلف مسجدیں ہیں۔

(۳) اپنی نیت اور ارادے میں مستقل ہو کسی کا تابع نہ ہو اس شرط کی تفصیل سفر کی شرائط میں گزر چکی ہے وہاں دیکھ لی جائے۔

(۴) ایسی جگہ ٹھہرنے کی نیت کرے جو جگہ اقامت کی صلاحیت رکھتی ہو جیسے شہر اور بستی وغیرہ۔ چنانچہ اگر کسی شخص نے کسی جنگل یا جزیرے یا کشتی اور بحری جہاز وغیرہ میں پندرہ دن یا زیادہ ٹھہرنے کی نیت کرلی تو چونکہ یہ جگہ ہمارے معاشرے میں اقامت کی صلاحیت نہیں رکھتی لہٰذا یہ شخص بدستور مسافر رہے گا مقیم نہیں بنے گا۔

◉ مسلمانوں کے کسی لشکر (Army) نے کسی جنگل میں پڑاؤ ڈالا اور وہاں خیمے وغیرہ نصب کردیئے اور پندرہ دن یا زیادہ ٹھہرنے کی نیت بھی کرلی تب بھی اس جگہ (جنگل) میں اقامت کی صلاحیت نہ ہونے کی وجہ سے یہ لوگ مقیم نہیں ہوں گے بلکہ بدستور مسافر رہیں گے۔ (البدائع ۹۷/۱، ۹۸)





# عملی مشق

## سوال نمبرا

درجِ ذیل مسائل میں سے صحیح اور غلط کی ( ✓ ) کے ساتھ نشاندہی کریں۔ صحیح/غلط

(۱) نیت سفر کے صحیح ہونے کی شرط ہے کہ نیت کرنے والا مستقل بالذات ہو۔ ☐ ☐

(۲) جس شاگرد کا کھانا پینا استاد کے ساتھ ہو، مگر وہ بالغ و عقل مند ہو تو وہ نیت کرنے میں مستقل بالذات شمار ہوگا۔ ☐ ☐

(۳) فناء شہر بھی شہر کے حکم میں ہوتا ہے۔ ☐ ☐

(۴) مسافر کو قصر نماز پڑھنے کا اختیار ہے اگر چاہے تو مکمل نماز پڑھ سکتا ہے۔ ☐ ☐

(۵) جلدی کی صورت میں مسافر تمام نمازوں کی سنتیں چھوڑ سکتا ہے۔ ☐ ☐

(۶) مسافر امام کے کیلئے مستحب ہے کہ وہ نماز کے فوراً بعد اپنے مسافر ہونے کا اعلان کرے۔ ☐ ☐

(۷) مقیم کی اقتداء مسافر کے پیچھے جائز ہے۔ ☐ ☐

(۸) مسافر کی اقتداء مقیم کے پیچھے بالکل جائز نہیں ہے۔ ☐ ☐

(۹) مسلمانوں کا لشکر پندرہ دن کی نیت سے خیمہ زن ہو جائے تب بھی لشکر والے مسافر سمجھے جائیں گے۔ ☐ ☐

(۱۰) مسافر کے مقیم ہونے کی شرط یہ بھی ہے کہ ایک ہی جگہ پر پندرہ دن سے زائد ٹھہرنے کی نیت کرے۔ ☐ ☐

## سوال نمبر۲

مناسب الفاظ چن کر خالی جگہیں پُر کریں:

(۱) اللہ تعالیٰ نے مسافر کے لئے ............ میں قصر کا حکم دیا ہے۔

(نماز، روزہ)

(۲) قصر ............ میں مشروع ہے۔

(ہر قسم کی نماز، فرض اور واجب، فرض)

(۳) نیت سفر کے صحیح ہونے کی شرط ہے کہ نیت کرنے والا ............ ہو۔

(بالغ، مرد)

(۴) قیدی کی اپنی نیت کا اعتبار ............۔

(ہے، نہیں)

(۵) سفر شرعی کی مقدار موجودہ تخمینہ کے اعتبار سے ۷۷ ............ بنتی ہے۔

(میل، کلومیٹر)

(۶) مسافر کے مقیم ہونے کی ایک شرط یہ بھی ہے کہ وہ جگہ ............ کی صلاحیت رکھتی ہو۔

(اقامت، رات گزارنے)

(۷) مقیم کی اقتداء مسافر کے پیچھے ............ میں درست ہے۔

(ہر حال، ہر اداء)

(۸) مقیم کے پیچھے مسافر کے لئے نماز میں قصر کرنا صحیح ............۔

(نہیں، ہے)

(۹) شرعی مسافت کا اعتبار ............ کے بعد سے ہوگا۔

(اپنے گھر، بستی، فناء شہر)

(۱۰) فناء سے مراد وہ جگہیں ہیں جو ............ کی ضروریات کے لئے استعمال ہوتی ہوں۔

(گھر، شہر، گاؤں کے جانوروں)

✤✤✤✤✤

# وطن کی اقسام

صاحبِ بدائع امام کاسانیؒ کے بیان کے مطابق وطن کی تین قسمیں ہیں:

(۱) وطن اصلی۔

(۲) وطن اقامت۔

(۳) وطن سکنیٰ۔

## (۱) وطنِ اصلی :

کسی شخص کا وطن اصلی تین وجوہ میں سے کسی ایک وجہ سے بنتا ہے:

(أ) وہ جگہ جہاں آدمی پیدا ہوا ہو اور وہاں رہتا بھی ہو۔

(ب) وہ جگہ جہاں آدمی نے مستقل سکونت اختیار کرلی ہو اور یہ ارادہ ہو کہ وہاں سے نہ جائیگا۔

(ج) وہ جگہ جہاں اسکے اہل وعیال مستقل رہائش رکھتے ہوں۔ یا شادی شدہ عورت کے لئے اس کا شوہر جہاں مستقل رہتا ہو۔

وطنِ اصلی یہ سب سے اعلیٰ درجے کا وطن ہوتا ہے۔

## (۲) وطنِ اقامت :

وطنِ اقامت اس شہر یا بستی کو کہتے ہیں جہاں مسافر آدمی پندرہ دن یا زیادہ ٹھہرنے کی نیت کرے۔ (جبکہ اس میں اقامت کی وہ تمام شرائط پائی جاتی ہوں جن کا ذکر مقیم بننے کی شرائط کے بیان میں گذر چکا ہے) وطنِ اقامت وطنِ اصلی سے کم درجے کا وطن ہوتا ہے۔

## (۳) وطنِ سکنیٰ :

یہ وہ وطن ہے جہاں کوئی شخص اپنے شہر کے علاوہ کسی دوسری جگہ پندرہ دن سے کم کم ٹھہرنے کی نیت کرے۔ وطنِ سکنیٰ یہ وطنِ اصلی اور وطنِ اقامت دونوں سے ادنیٰ درجے کا وطن ہوتا ہے۔



## وطن کے احکام :

وطن کے متعلق احکام سمجھنے کیلئے چند تمہیدی باتیں سمجھنا ضروری ہیں:

(۱) وطن کے ساتھ جن احکام کا تعلق ہے وہ اس وقت تک ہوں گے جب تک آدمی کا وطن برقرار رہے۔ جب کسی جگہ کا وطن ہونا ختم ہو جائیگا تو وطن کے احکام بھی ختم ہو جائیں گے۔

(۲) وطنِ اصلی اور وطنِ اقامت دونوں میں کوئی شخص مسافر نہیں ہوسکتا اس کیلئے نماز میں قصر کرنا جائز نہیں ہے۔ البتہ وطنِ سکنیٰ چونکہ درحقیقت شرعی وطن نہیں ہوتا لہٰذا احکام میں اسکا کوئی اعتبار نہیں ہے وطنِ سکنیٰ میں آدمی بدستور مسافر رہتا ہے۔

(۳) ہر چیز اپنی مثل (برابر کی چیز) یا اپنے سے زیادہ قوی چیز سے تو باطل ہوسکتی ہے اپنے سے کم کسی چیز سے باطل نہیں ہوسکتی۔



## وطنِ اصلی کب ختم ہوتا ہے؟؟

چنانچہ اس تیسرے اصول کی روشنی میں کسی شخص کا ایک وطنِ اصلی دوسرے وطنِ اصلی سے باطل ہوتا ہے کیونکہ وہ اس کے برابر کی چیز ہے۔

**مثال** : چنانچہ اگر کسی شخص نے اپنا شہر بالکل چھوڑ دیا اور کسی دوسرے شہر میں اپنا گھر بنالیا اور اپنے اہل وعیال کے ساتھ مستقل وہاں رہنے لگا اور پہلے گھر سے کچھ سروکار نہیں ہے تو اب دوسرا شہر اس کے لئے وطنِ اصلی بن گیا اور پہلا شہر اس کیلئے پردیس کی طرح۔ اگر وہاں جائیگا اور وہ جگہ سفر شرعی کی مقدار (تقریباً ۷۷ کلومیٹر) پر واقع ہے تو یہ وہاں مسافر ہوگا۔

◉ یاد رہے کہ اسی طرح کسی شخص کے ایک سے زیادہ وطنِ اصلی بھی ہوسکتے ہیں مثال کے طور پر کسی شخص کے بیوی بچے کراچی میں رہتے ہیں اور اس نے لاہور میں نئی شادی کر لی اور اپنی دوسری بیوی کو لاہور ہی میں رکھا تو اس کیلئے کراچی بھی وطنِ اصلی ہے (کیونکہ اس کے پہلے بیوی بچے یہاں ہیں) اور لاہور بھی وطنِ اصلی ہے (کیونکہ دوسری بیوی اور اسکا گھر اس جگہ موجود ہے) لہٰذا اگر یہ شخص کراچی سے لاہور جائیگا تو دورانِ سفر اگرچہ شرعاً مسافر ہوگا مگر لاہور پہنچتے ہی وہ شخص پوری نماز پڑھے گا۔ خواہ ایک ہی دن کیوں نہ ٹھہرے۔

مگر وطنِ اصلی، وطنِ اقامت اور وطنِ سکنیٰ سے باطل نہیں ہوتا کیونکہ یہ دونوں، وطنِ اصلی سے کم درجہ کے وطن ہیں۔

مثال : مثال کے طور پر اگر کسی شخص کے اہل وعیال کراچی میں ہیں (تو یہ اسکا وطنِ اصلی ہے) اور یہ شخص سفر کر کے پندرہ دن یا زیادہ دن ٹھہرنے کی نیت سے حیدرآباد آجاتا ہے تو حیدرآباد اس کیلئے وطنِ اقامت ہے لیکن حیدرآباد کے وطنِ اقامت بننے کی وجہ سے کراچی کا وطنِ اصلی ختم نہیں ہوگا۔



## وطنِ اقامت کب ختم ہوتا ہے؟

وطنِ اقامت تین صورتوں میں ختم ہوجاتا ہے جن کی تفصیل نمبر وار ذکر کی جاتی ہے:

(۱) وطنِ اقامت وطنِ اصلی سے ختم ہوجاتا ہے کیونکہ یہ اس سے زیادہ قوی وطن ہے۔

مثال : کوئی شخص ملتان سے سفر کر کے حیدرآباد پہنچا اور پندرہ دن یا زیادہ رہنے کی نیت سے وہاں مقیم ہے تو حیدرآباد اس کیلئے وطنِ اقامت ہے اب یہ شخص کراچی میں اپنا مستقل رہنے کے ارادے سے گھر بنالیتا ہے اور وہاں اپنے اہل وعیال کو لے آتا ہے تو یہ کراچی اس کا وطنِ اصلی بن چکا ہے لہٰذا یہ شخص جونہی کراچی کیلئے حیدرآباد کو چھوڑے گا تو حیدرآباد اسکا بطور وطن اقامت ختم ہوجائیگا۔

(۲) کسی شخص کا وطنِ اقامت دوسری جگہ وطن اقامت سے ختم ہوجاتا ہے کیونکہ یہ اس کے برابر کا وطن ہے۔

مثال : کوئی شخص کراچی سے سفر کرتے ہوئے ملتان پہنچا اور وہاں پندرہ دن ٹھہرنے کی نیت کی تو یہ ملتان اس کا وطنِ اقامت بن گیا ہے اب یہ شخص ملتان چھوڑ کر اسلام آباد چلا جاتا ہے اور وہاں پندرہ دن ٹھہرنے کی نیت کرلیتا ہے تو اب اسلام آباد اسکا وطنِ اقامت بن جائیگا اور پہلا وطنِ اقامت ختم ہوجائیگا۔

(۳) اسی طرح وطنِ اقامت وطن کی ضد (سفر شروع کرنے سے باطل ہوجاتا ہے) مگر وطنِ اقامت وطنِ سکنیٰ سے باطل نہیں ہوتا۔

مثال : کوئی شخص کراچی میں پندرہ دن کی نیت سے ٹھہرا ہوا ہے تو کراچی اسکا وطنِ اقامت ہے اب یہ شخص تقریباً چودہ دن کی نیت سے حیدرآباد چلا جاتا ہے (حیدرآباد اسکا وطنِ سکنیٰ ہے) تو اگرچہ حیدرآباد شرعی مسافت پر واقع ہے مگر وطنِ سکنیٰ حیدرآباد کی اقامت کی وجہ سے اسکا وطنِ اقامت (کراچی) ختم نہیں ہوگا۔



## وطن سکنیٰ کب ختم ہوتا ہے؟

وطنِ سکنیٰ درج ذیل صورتوں میں باطل ہو جاتا ہے:

(۱) وطنِ سکنیٰ سے کوئی شخص وطنِ اصلی میں چلا جائے۔

(۲) وطنِ سکنیٰ سے کوئی شخص وطنِ اقامت اختیار کر لے۔

(۳) وطنِ سکنیٰ سے کوئی شخص دوسرا وطنِ سکنیٰ اختیار کر لے۔



# عملی مشق

## سوال نمبر ۱

درجِ ذیل مسائل میں سے صحیح اور غلط کی ( ✓ ) کے ساتھ نشاندہی کریں۔ صحیح/غلط

(۱) وطن کی چار اقسام ہیں۔ ☐ ☐

(۲) وطنِ سکنیٰ وہ وطن ہے، جہاں آدمی فی الحال رہائش پذیر ہو اور وہاں سے جانے کا ارادہ نہ ہو۔ ☐ ☐

(۳) وطنِ اصلی اور وطنِ اقامت میں کوئی شخص مسافر نہیں ہو سکتا۔ ☐ ☐

(۴) وطنِ اقامت وطنِ اصلی سے ختم ہو جاتا ہے۔ ☐ ☐

(۵) وطنِ سکنیٰ میں قصر نماز پڑھنا جائز نہیں ہے۔ ☐ ☐

## سوال نمبر ۲

ذیل میں دیئے گئے جملے مکمل کریں: مثلاً: وطنِ اقامت وطنِ اصلی سے ختم ہو جاتا ہے۔

(۱) وطنِ اصلی وہ جگہ ہے جہاں آدمی پیدا ہوا ہو اور وہاں............۔

(۲) وطنِ سکنیٰ یہ وطنِ اصلی اور وطنِ اقامت دونوں سے ادنیٰ............۔

(۳) ہر چیز اپنی ضد یا اس سے زیادہ قوی چیز سے..........۔

(۴) وطن اقامت سے پہلے والا وطن اقامت..........۔

(۵) وطن اصلی یہ وطن اقامت اور وطن سکنیٰ سے..........۔

## سوال نمبر۳

صحیح جملے کی ( ✓ ) کے ساتھ نشاندہی کریں:

### وطن اقامت باطل ہو جاتا ہے:

(۱) وطن اصلی اختیار کرنے سے

(۲) دوسرے وطن اقامت سے

(۳) ترک اقامت کی نیت سے سفر کرنے سے

(۴) دوسرے وطن سکنیٰ سے





# قضا نمازوں کے احکام

## نماز قضاء کرنے کا حکم :

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ:

إِنَّ الصَّلٰوةَ كَانَتْ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ كِتَاباً مَّوْقُوتا o (النساء)

بے شک نماز مسلمانوں پر اپنے مقررہ وقتوں میں فرض ہے۔

تمام نمازوں کو ان کے اوقات میں ادا کرنا فرض ہے بغیر کسی شرعی عذر کے نماز کو اس کے وقت سے مؤخر کرنا جائز نہیں ہے۔ جس شخص نے کسی عذر کی وجہ سے نماز کو اس کے وقت میں ادا نہ کیا تو اس پر عذر کے ختم ہونے کے بعد اس نماز کی قضاء کرنا ضروری ہے۔

- فرض کی قضاء کرنا فرض ہے۔
- واجب کی قضاء کرنا واجب ہے۔
- سنتوں اور نفلوں کی کوئی قضاء نہیں ہے۔ لیکن اگر کوئی شخص سنتیں اور نفل شروع کر کے توڑ دے تو اس پر ان کی قضاء کرنا واجب ہے سنتیں اور نفل شروع کرنے سے واجب ہو جاتے ہیں لہٰذا واجب کو توڑنے کی وجہ سے قضاء کرنا واجب ہے۔



## قضاء کرنے کا طریقہ :

یہ بات خوب ذہن نشین رہے کہ وقتی نماز اور قضاء نماز کے درمیان ترتیب کی رعایت رکھنا واجب ہے پہلے قضاء نماز ادا کرنا ضروری ہے اور اس کے بعد وقتی نماز ادا کرے اگر کسی شخص نے پہلے وقتی نماز پڑھ لی اس کے بعد قضاء نماز پڑھی تو اسکی وقتی نماز ادا نہیں ہوئی اس کو دوبارہ پڑھنا واجب ہے۔

مثال: کسی شخص کی ظہر کی نماز رہ گئی یہاں تک کہ عصر کا وقت شروع ہو گیا تو اس شخص پر واجب ہے کہ پہلے ظہر کی قضاء نماز پڑھے اس کے بعد عصر کی نماز ادا کرے۔ اگر اس نے ترتیب کی رعایت کئے بغیر یونہی پہلے عصر کی

نماز ادا کرلی اور پھر ظہر کی نماز قضاء کرنے لگا تو اسکی عصر کی نماز ادا نہیں ہوئی۔ظہر کی قضاء کے بعد پھر عصر کی نماز پڑھنا ضروری ہے۔

اسی طرح اگر کسی شخص کی کئی نمازیں فوت ہوگئیں ہوں،تو ان قضاء نمازوں کے ادا کرنے میں ترتیب کا لحاظ رکھنا واجب ہے پہلے تمام قضاء نمازوں کو ترتیب سے ادا کرنا ضروری ہے اس کے بعد وقتی نماز کا پڑھنا ضروری ہے۔

یادرہے کہ یہ مسئلہ اس شخص کے لئے ہے جو فقہ کی اصطلاح میں "صاحب ترتیب" کہلاتا ہے۔

## صاحبِ ترتیب کی تعریف :

"صاحب ترتیب" سے مراد وہ شخص ہے جس کے ذمہ کوئی قضاء نماز نہ ہو یا اگر اس کے ذمہ قضاء نمازیں ہوں بھی تو پانچ یا اس سے کم ہوں۔خواہ یہ نمازیں مسلسل ہوں یا متفرق اوقات میں قضاء ہونے والی ہوں،نئی قضاء ہوئی ہو یا پرانی ذمہ میں ہو۔ اگر اس کے ذمہ میں چھ یا زیادہ نمازیں ہوں تو ایسا شخص " صاحب ترتیب " نہیں ہے۔

مذکورہ بالا تفصیل کے مطابق جو صاحب ترتیب ہوگا اسے اپنی ادا اور قضاء نماز میں ترتیب کا خیال رکھنا واجب ہے۔اور جو صاحب ترتیب نہیں ہے اسے اپنی ادا اور قضاء نمازوں میں ترتیب کا خیال رکھنا واجب نہیں ہے۔

### ایک غلط فہمی کا ازالہ :

یادرہے کہ صاحب ترتیب ہونے کے لئے یہ ضروری نہیں ہے کہ زندگی میں کبھی اس کی کوئی نماز قضاء نہ ہوئی ہو یا پانچ نمازوں تک قضاء نہ ہوئی ہوں۔بلکہ اس کے ذمہ میں اتنی نمازیں قضاء واجب نہ ہوں۔

لہٰذا اگر کسی شخص نے برسوں نماز نہیں پڑھی لیکن توبہ کے بعد اس نے تمام نمازیں قضاء کرلیں۔یہاں تک کہ رفتہ رفتہ اس کے ذمہ پانچ نمازوں تک رہ گئیں تو یہ شخص مذکورہ بالا تفصیل کے مطابق صاحب ترتیب بن گیا ہے۔

**مثال :** کسی شخص کی فجر،ظہر،عصر اور مغرب کی نماز قضاء ہوگئی اب وہ عشاء کے وقت ان نمازوں کو پڑھنا چاہتا ہے تو اسکا طریقہ یہ ہے کہ پہلے فجر کی نماز،پھر ظہر،پھر عصر،پھر مغرب کی نماز قضاء پڑھے قضاء نمازیں ترتیب کے ساتھ ادا کرنے کے بعد پھر عشاء کی وقتی نماز ادا کرے۔

اگر کسی شخص کی مکمل ایک دن اور اگلے دن کی فجر کی نمازیں قضاء ہوگئیں تو چونکہ اسکی قضاء نمازوں کی تعداد چھ ہوچکی ہے لہٰذا اس پر ترتیب کا لحاظ رکھنا واجب نہیں ہے جس طرح چاہے پڑھ سکتا ہے پہلے وقتی نماز پڑھے یا پہلے قضاء۔ پھر قضاء نمازوں سے پہلے جونسی چاہے پڑھ لے۔

## نمازوں میں ترتیب کا واجب ہونا :

عام حالت میں مذکورہ بالا ترتیب کے مطابق نماز پڑھنا واجب ہے مگر درجِ ذیل تین صورتوں میں سے کوئی صورت پائی جائے تو نمازوں میں ترتیب کا خیال رکھنا صاحبِ ترتیب پر واجب نہیں رہتا۔

وہ تین صورتیں یہ ہیں:

### (۱) فوت شدہ نمازیں چھ یا چھ سے زیادہ ہونا :

جب کسی شخص کی فوت شدہ نمازیں چھ یا اس سے زیادہ ہوجائیں تو ترتیب کا خیال رکھنا واجب نہیں ہوتا۔

### (۲) وقت کا تنگ ہونا :

وقت اس قدر تنگ ہوجائے کہ اگر ترتیب کا خیال رکھتے ہوئے پہلے قضاء نماز پڑھے گا تو وقتی نماز کے فوت ہوجانے کا خطرہ ہو۔

مثلاً : کسی شخص کی عصر کی نماز فوت ہوگئی اور نمازِ مغرب کے اخیر وقت میں اسے یاد آیا کہ عصر کی نماز اور مغرب دونوں ادا کرنا باقی ہیں، اور مغرب کا وقت ختم ہونے میں تقریباً پانچ منٹ باقی ہوں اب اگر یہ شخص ترتیب کی رعایت کرتے ہوئے مغرب سے پہلے عصر کی قضاء نماز پڑھے گا تو خود مغرب کے قضاء ہوجانے کا اندیشہ ہے۔

لہٰذا ایسی صورت میں ترتیب ضروری نہیں ہے بلکہ پہلے مغرب اپنے وقت میں ادا کرلے اس کے بعد عصر کی نماز قضاء کرلے۔

### (۳) بھول جانا :

کسی شخص کے ذمہ قضاء نماز تھی اس نے بھول کر وقتی نماز ادا کرلی اور اسے یاد نہ رہا کہ اس کے ذمہ قضاء نماز ہے تو اس شخص پر ترتیب کا لحاظ رکھنا ضروری نہیں ہے۔ چونکہ یہ وقتی نماز پڑھ چکا ہے۔ لہٰذا قضاء نماز اب پڑھ لے۔



اگر کسی شخص کے ذمہ کوئی قضاء نماز ہے (جیسے فجر کی نماز) اور اس نے قضاء نماز یاد ہوتے ہوئے وقتی نماز (ظہر کی نماز) پڑھ لی۔ تو ترتیب کی رعایت نہ کرنے کی وجہ سے اس کی یہ وقتی نماز فاسد ہوجائیگی۔ لیکن اس نماز کا فساد موقوف (رکا ہوا) رہے گا۔ (ابھی اس کے فاسد ہونے کا فیصلہ نہیں کیا جائیگا)۔

چنانچہ اگر اس نے ظہر کی نماز کے بعد قضاء نماز (فجر کی نماز) کے یاد ہوتے ہوئے تیسری نماز (عصر کی نماز)

پڑھ لی تو یہ نماز بھی فاسد ہو جائیگی۔مگر اسکے فساد کا حکم بھی موقوف رہے گا۔اس کے بعد چوتھی نماز (مغرب کی نماز) بھی قضاء نماز کے یاد ہوتے ہوئے پڑھ لی تو مغرب کی نماز بھی فاسد ہو جائیگی۔مگر اس کے فساد کا حکم بھی موقوف رہے گا۔ پھر اس نے قضاء نماز (فجر کی نماز) کے یاد ہوتے ہوئے پانچویں نماز (عشاء کی نماز) بھی پڑھ لی تو یہ عشاء کی نماز بھی فاسد ہو جائیگی اور اسکے فساد کا حکم بھی موقوف رہے گا، ابھی فجر کی نماز ذمہ میں باقی تھی کہ اس نے اگلے دن کی فجر کی نماز بھی ادا کر لی تو اسکی یہ نماز بھی فاسد ہو جائیگی اور اسکے فساد کے ساتھ ہی فاسد نمازوں کی تعداد چھ ہوگئی چنانچہ صاحب ترتیب ہونے والی خصوصیت کے ختم ہونے کی وجہ سے پہلے ادا کی ہوئی ساری نمازیں جن کے فاسد ہونے کا حکم موقوف تھا سب صحیح ہو جائیں گی اور ان کا فساد ختم ہو جائیگا۔

لیکن اگر اس شخص نے چھٹی نماز (اگلے دن فجر کی نماز) کے ادا کرنے سے پہلے پہلے فجر کی قضاء نماز پڑھ لی تو اسکی یہ تمام نمازیں نفل ہو جائیں گی اور اس شخص کے ذمہ واجب ہے کہ قضاء نماز کے پڑھنے سے پہلے اس نے جتنی بھی وقتی نمازیں اپنے اپنے وقت میں پڑھی ہیں انہیں دوبارہ ادا کرلے۔

دونوں مسئلوں میں فرق صاف ظاہر ہے کہ پہلی صورت میں فجر کی قضاء سے پہلے (چھ نمازوں کے پڑھنے کی صورت میں) چونکہ نمازیں اس وجہ سے فاسد ہو رہی تھیں کہ اس شخص کے ذمہ قضاء اور وقتی میں ترتیب کا لحاظ رکھنا ضروری تھا۔لیکن ہوتے ہوتے اس کے ذمہ چھ نمازیں قضاء ہوگئیں تو ترتیب ضروری نہیں رہی لہٰذا وہ نمازیں مجموعی طور پر جو ترتیب کا لحاظ نہ ہونے کی وجہ سے فاسد ہو رہی تھیں بعد میں یہ ظاہر ہونے کی وجہ سے کہ اس پر ترتیب ضروری نہ تھی وہ تمام نمازیں صحیح ہو جائیں گی۔

جبکہ دوسرے مسئلہ میں چونکہ فوت ہونے والی مجموعی نمازیں چھ سے کم ہیں اور ایسی صورت میں ترتیب کی رعایت کرنا واجب ہوتا ہے، مگر اس شخص نے ترتیب کی رعایت کئے بغیر چونکہ پہلے وقتی نمازیں پڑھیں اور بعد میں فجر کی قضاء کی۔لہٰذا اسکی وہ تمام وقتی نمازیں فاسد ہوتی رہیں اور چونکہ مجموعی طور پر فوت شدہ نمازیں چھ کے عدد تک نہ پہنچی تھیں لہٰذا ترتیب بدستور اس پر واجب رہی۔



## قضائے عمری کا مسئلہ :

◉ کسی بے نمازی شخص نے توبہ کر لی تو عمر بھر جتنی نمازیں قضاء ہوئی ہیں سب کی قضاء پڑھنا واجب ہے۔توبہ سے نمازیں معاف نہیں ہوتیں البتہ نہ پڑھنے کی وجہ سے جو گناہ ہوا تھا وہ معاف ہو گیا۔اب اگر ان کی قضاء

نہیں پڑھے گا تو پھر گناہگار ہوگا۔

یاد رہے کہ قضائے عمری کا طریقہ صرف اور صرف قضاء نمازوں کا پڑھنا ہے اس کے علاوہ ہمارے معاشرے میں جو قضائے عمری سے متعلق باتیں مشہور ہورہی ہیں کہ خاص ایام یا خاص راتوں کی عبادت یا توبہ سے معاف ہوجاتی ہیں، سب من گھڑت ہیں۔ جن کا شریعت میں کوئی ثبوت نہیں ہے۔



## قضائے عمری کا طریقہ

آدمی کو چاہئے کہ زندگی بھر میں اس سے جتنی نمازیں قضاء ہوئی ہیں ان کا حساب لگا کر (اور اگر کوئی یقینی تعداد یاد نہ ہو تو خوب سوچ بچار کے بعد اندازہ کرکے) جس قدر جلدی ہو اپنی فرض نمازوں کیساتھ تھوڑا تھوڑا کرکے ادا کرلے۔

چونکہ یہ نمازیں تعداد میں بہت زیادہ ہوسکتی ہیں جن کا یاد رکھنا مشکل ہے لہذا نیت کرتے وقت اتنی نیت کرلینا کافی ہے کہ میرے ذمہ جتنی نمازیں قضاء ہیں ان میں سے پہلی فجر یا پہلی ظہر یا پہلی عصر کی نیت کرتا ہوں۔

یا یوں نیت کرسکتا ہے:

کہ میرے ذمہ جتنی قضاء نمازیں ہیں ان میں سے آخری فجر یا آخری ظہر یا آخری عصر کی نیت کرتا ہوں۔ اور ہر دفعہ یونہی نیت کرلینا کافی ہے۔





# عملی مشق

## سوال نمبرا

درجِ ذیل مسائل میں سے صحیح ( ✓ ) اور غلط کی (x) کے ساتھ نشاندہی کریں۔ صحیح/غلط

(۱) فرض کی قضاء واجب ہے۔ ☐ ☐

(۲) وقتی نماز اور قضاء نماز میں ترتیب کی رعایت رکھنا صاحب ترتیب شخص پر واجب ہے۔ ☐ ☐

(۳) عمر بھر کی تمام قضاء نمازوں کی قضاء پڑھنا واجب ہے۔ ☐ ☐

(۴) خاص ایام میں کچھ نمازیں ادا کرنے سے عمر بھر کی قضاء نمازیں ساقط ہو جاتی ہیں۔ ☐ ☐

(۵) فوت شدہ نمازیں پانچ سے بڑھ جائیں تو پھر وقتی نماز اور قضاء نماز میں ترتیب کی رعایت رکھنا واجب نہیں۔ ☐ ☐

## سوال نمبر۲

خالی جگہیں پُر کریں:

(۱) واجب کی قضاء کرنا.......... ہے۔

(۲) نفل کو توڑنے کی وجہ سے قضاء کرنا.......... ہے۔

(۳) بغیر شرعی عذر کے نماز کو اپنے وقت سے.......... کرنا.......... ہے۔

(۴) قضاء نمازوں کی نیت کا طریقہ یہ ہے کہ اس طرح نیت کرے کہ میں.......... کی نماز قضاء کرتا ہوں۔

(۵) توبہ سے تمام قضاء نمازیں معاف..........۔

## سوال نمبر۳

صحیح جملوں کی کے ساتھ ✓ نشاندہی کریں:

(۱) صاحب ترتیب شخص پر وقتی اور قضاء نماز میں ترتیب رکھنا واجب نہیں ہوتا:

☐ جب فوت شدہ نمازیں پانچ سے زیادہ ہو جائیں

☐ وقت تنگ ہو کہ قضاء پڑھنے سے ادا رہ جائے گی

☐ سفر کا ارادہ ہو یا حالت سفر میں ہو۔

☐ بھول کر قضاء کی بجائے وقتی نماز ادا کر لی

(۲) صاحب ترتیب سے مراد وہ شخص ہے!

☐ جس کی زندگی بھر کوئی نماز فوت نہ ہوئی ہو

☐ جس کی زندگی بھر تکبیر اولی نہ چھوٹی ہو

☐ جس کے ذمہ کوئی قضاء نماز نہ ہو

☐ جس کے ذمہ میں پانچ یا اس سے کم نمازیں قضاء ہوں

☐ جس کے ذمہ ایک سال کی نمازیں ہوں اور وہ سب کی قضاء کر لے

☐ جس کے ذمہ دس سال کی قضاء نمازیں ہوں، اور قضاء کرتے کرتے صرف پانچ نمازیں رہ جائیں

☐ جس کے ذمہ لگاتار چھوٹنے والی نمازوں کی تعداد پانچ یا اس سے بھی کم ہو

☐ جس کے ذمہ وقتاً فوقتاً چھوٹنے والی نمازوں کی تعداد پانچ یا اس سے بھی کم ہو

☐ جس کی مختلف اوقات میں ایک، دو نمازیں رہ جاتی ہوں اور وہ ان کی قضاء کر لیتا ہو



# مریض کی نماز کے احکام

## پہلا مرحلہ :

### کھڑے ہوکر نماز پڑھنا :

◉ جو شخص بیماری یا عذر کی وجہ سے کھڑے ہوکر نماز پڑھنے سے عاجز ہو وہ بیٹھ کر فرض نماز پڑھے اور رکوع سجود کرے۔

**عذر کا مطلب** : عذر کا معنی یہ ہے کہ اس کو کھڑا ہونے سے ضرر ہوتا ہے خواہ عذر فرض یا واجب یا سنتِ فجر شروع کرنے سے پہلے موجود ہو یا نماز کے اندر لاحق ہوا ہو۔ اور خواہ وہ عذر حقیقی ہو جیسے اگر کھڑا ہو تو گر پڑے یا حکمی ہو مثلاً کھڑے ہونے سے مرض کی زیادتی کا یا دیر میں اچھا ہونے کا یا چکر آنے کا خوف ہو یا کھڑے ہونے سے بدن میں کسی جگہ شدید اور نا قابلِ برداشت درد ہوتا ہو ان سب صورتوں میں قیام ترک کردے اور بیٹھ کر رکوع وسجود سے نماز پڑھے۔ اور اگر تھوڑا (یعنی قابلِ برداشت) درد یا تکلیف ہو تو قیام کا چھوڑنا جائز نہیں۔



## دوسرا مرحلہ :

### بیٹھ کر نماز پڑھنا :

◉ قیام پر قادر نہ ہو تو مریض ومعذور کو بیٹھ کر نماز پڑھنے کی صورت میں کسی خاص طریقے پر بیٹھنا ضروری نہیں ہے بلکہ جس طرح اس کیلئے آسان ہو اسی طرح بیٹھے۔

◉ اگر مریض سیدھا بیٹھنے پر قادر نہیں اور کسی دیوار سے یا کسی فرمانبردار شخص یا تکیہ یا کسی اور چیز کا سہارا لیکر بیٹھنے پر قادر ہے تو اس پر فرض ہے کہ اس سہارے سے بیٹھ کر نماز پڑھے اس کو لیٹ کر نماز پڑھنا جائز نہیں۔

◉ اگر قیام رکوع وسجود سے عاجز ہے اور بیٹھنے پر قادر ہے تو بیٹھ کر اشارہ سے نماز پڑھے اور اشارہ کی حقیقت سر کا جھکا دینا ہے۔ اور سجدہ کا اشارہ رکوع سے لازمی طور پر زیادہ نیچے کرے اور اگر رکوع وسجود کا اشارہ برابر کرے گا تو نماز صحیح نہیں ہوگی۔



## تیسرا مرحلہ :

### لیٹ کر نماز پڑھنا :

- اگر بیٹھنے پر قادر نہیں، اگر چہ وہ عذر حکمی ہو مثلاً کسی سے آنکھ بنوائی اور طبیب حاذق مسلمان نے چت لیٹے رہنے کا حکم کیا، اور ہلنے جلنے سے منع کر دیا، تو لیٹے لیٹے اشارہ سے نماز پڑھتا رہے، کیونکہ جیسے جان بچانا فرض ہے ایسے ہی اعضاء کا بچانا بھی فرض ہے۔
- لیٹ کر نماز پڑھنے کی صورت یہ ہے کہ چت یعنی کمر پر لیٹے اور اپنے دونوں پاؤں قبلہ کی طرف کو پھیلائے (ہمارے ملک میں چونکہ قبلہ مغرب کی طرف ہے لہٰذا مریض کا سر مشرق کی طرف ہوگا۔ اور اسکے پاؤں مغرب کی طرف ہوں گے) اور اشارہ سے رکوع و سجود کرے۔ لیکن اگر کچھ طاقت ہو تو دونوں گھٹنوں کو کھڑا کر لے اور پاؤں قبلے کی طرف نہ پھیلائے کیونکہ بلا ضرورت یہ فعل مکروہِ تنزیہی ہے۔

چاہئے کہ سر کے نیچے ایک تکیہ رکھدیں تا کہ لیٹا ہوا مریض بیٹھنے والے کے مشابہ ہو جائے۔ اور سر قبلے کی طرف ہو جائے آسمان کی طرف نہ رہے اور رکوع و سجود کیلئے اشارہ بھی اچھی طرح کر سکے۔

- اگر چت نہ لیٹے بلکہ دائیں بائیں کروٹ پر لیٹے اور منہ قبلے کی طرف کو کر کے اشارہ سے نماز پڑھے تو جائز ہے لیکن چت لیٹنا اولیٰ وافضل ہے اور دائیں کروٹ کو بائیں کروٹ پر فضیلت ہے اور جائز دونوں طرح ہے۔
- جب مریض سر سے اشارہ کرنے سے بھی عاجز ہو تو نماز کا فرض اس سے ساقط ہو جاتا ہے آنکھ یا ابرو یا دل کے اشارہ سے نماز نہ پڑھے کیونکہ ان کے اشاروں کا کچھ اعتبار نہیں ہے ایسے مریض کو جب صحت ہو جائے تو نماز قضاء کر لے۔



### مریض کا قبلہ رخ ہونا :

- مریض اگر قبلے کو پہچانتا ہو لیکن قبلے کی طرف منہ کرنے پر قادر نہیں ور ایسا کوئی شخص نہیں ملتا جو اسکا منہ قبلے کی طرف کو پھیر دے تو اسی طرح نماز پڑھے اور پھر اس نماز کا اعادہ نہ کرے۔
- اور اگر کوئی ایسا شخص مل گیا جو اسکا منہ قبلے کی طرف کو پھیر دے تو اس کو کہے کہ میرا منہ قبلے کی طرف پھیر دو اگر اسکو حکم نہ کیا اور قبلہ کے سوا کسی اور طرف کو نماز پڑھی تو نماز جائز نہیں ہوگی۔

❖❖❖❖

### مریض کے بستر کا حکم :

◉ مریض نجس بچھونے پر ہو تو اگر پاک بچھونا نہیں ملتا یا ملتا ہے لیکن کوئی ایسا شخص نہیں جو اسکا بچھونا بدل دے اور مریض خود اٹھنے کے قابل نہ ہو تو نجس بچھونے پر نماز پڑھ لے اور اسکا اعادہ نہ کرے اور اگر ایسا شخص مل جائے جو اسکا بچھونا بدل دے تو چاہئے کہ اس کو کہے اور اگر نہ کہا اور نجس بچھونے پر نماز پڑھ لی تو نماز جائز نہیں ہوگی۔

◉ کسی مریض کے کپڑے اور بستر کی چادر نجس ہوں اُدھر مریض کا یہ حال ہو کہ جو چادر بدل کر اس کے نیچے بچھائی جائیگی وہ اسکے وضو اور نماز سے فارغ ہونے سے قبل اس قدر نجس ہو جائیگی جو نماز سے مانع ہے تو چادر بدلے بغیر ہی نماز پڑھ لے۔

◉ اگر بیمار کا بستر نجس ہے اور اس کے بدلنے میں بہت تکلیف ہو خواہ کسی معاون کے ذریعے ہی کیوں نہ ہو تب بھی اس پر نماز پڑھ لینا درست ہے۔



# عملی مشق

### سوال نمبر ا

ذیل میں دیئے گئے مسائل میں سے غلط مسائل کی نشاندہی کر کے سامنے دی گئی جگہ پر صرف غلط جگہ کی تصحیح کریں:

| | |
|---|---|
| (۱) عذر کا معنی یہ ہے کہ اس کو کھڑا ہونے سے مشقت ہوتی ہو۔ | (۱) |
| (۲) اشارہ سے نماز پڑھنے کی صورت میں سجدہ کا اشارہ رکوع کے لازمی طور پر برابر کرے۔ | (۲) |
| (۳) اگر بیمار کا بستر نجس ہو اور اس کے بدلنے میں تکلیف ہوتی ہو تو ایسے بستر میں نماز پڑھنا جائز نہیں ہے۔ | (۳) |

| | |
|---|---|
| (۴) مریض قبلہ رخ ہونے پر قدرت نہ رکھتا ہو۔تو دوسری طرف رخ کر کے نماز پڑھ سکتا ہے۔ | (۴) |
| (۵) مریض معذور کے لئے خاص ہیت پر بیٹھ کر نماز پڑھنا ضروری ہے۔ | (۵) |

## سوال نمبر۲

خالی جگہیں پُر کریں:

(۱) عذر خواہ.......... ہو یا.......... ہر صورت میں بیٹھ کر نماز پڑھ سکتا ہے۔

(۲) مریض اگر سہارے سے بیٹھنے پر قادر ہے تو اس پر.......... ہے کہ وہ اس سہارے سے بیٹھ کر نماز پڑھے۔

(۳) لیٹ کر نماز پڑھنے کی صورت میں مریض کا سر.......... کی طرف اور اس کے پاؤں.......... کی طرف ہونگے۔

(۴) جب مریض سے عاجز ہو تو نماز کا فرض ساقط.......... ہو جاتا ہے۔

(۵) آنکھ، دل، ابرو کے اشارہ کا..............۔

## سوال نمبر۳

صحیح جملوں کی ( ✓ ) کے ساتھ نشاندہی کریں:

(۱) مریض نجس کپڑے میں نماز پڑھ سکتا ہے:

- جب نجاست خفیفہ ہو
- ربع سے کم ہو
- جب کپڑے بدلنے سے عاجز ہو اور دوسرا بدلنے والا موجود نہ ہو
- نجس بچھونے سے اٹھنے پر قادر نہ ہو اور دوسرا شخص بچھونا بدلنے والا نہ ہو

## سوال نمبر۴

مریض کی نماز سے متعلق درج ذیل ترتیب غلط ہے، آپ صحیح کر دیں

(۱) پہلا مرحلہ: لیٹ کر نماز پڑھنا۔ (۱) ..............................

(۲) دوسرا مرحلہ: کھڑے ہو کر نماز پڑھنا۔ (۲) ..............................

(۳) رکوع و سجود کے اشارے سے نماز پڑھنا۔ (۳) ..............................

(۴) بیٹھ کر نماز پڑھنا۔ (۴) ..............................





# سجدۂ سہو کے احکام

عن اَبی ھریرۃؓ قال قال رسول اللہ ﷺ: اِن اَحدَ کم اِذا قامَ یُصلّی جاءَ ہُ الشّیطٰنُ فَلَبسَ عَلَیہِ حَتیٰ لَایَدْرِیْ کَمْ صَلّی فاِذَا وَجَدَ ذٰلِکَ اَحدُکُم فَلْیَسْجُدْ سَجدَتَینِ وَھُوَ جَالِسٌ

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب کوئی شخص نماز پڑھنے لگے اور شیطان اس کو شک میں ڈال دے یہاں تک کہ اسے پتہ نہ چلے کہ اس نے کتنی رکعتیں پڑھی ہیں۔ جب شک کی یہ حالت ہو تو اسے چاہئے کہ قعدہ کی حالت میں سہو کے دو سجدے کر لے۔ (مشکوٰۃ شریف)

## سجدہ سہو کرنے کی اجازت :

کبھی بھول کر نماز میں ایسی غلطی ہو جاتی ہے جس سے نماز ٹوٹتی تو نہیں البتہ نماز میں نقصان واقع ہو جاتا ہے اس نقصان کے تدارک کیلئے شریعتِ مقدسہ نے "سجدۂ سہو" کی اجازت دی ہے جس سے نقصان کی تلافی ہو جاتی ہے۔ اور نماز کامل ہو جاتی ہے۔

سجدۂ سہو کے مسائل خاص اہمیت کے حامل ہیں شاید ہی ایسا کوئی نمازی ہو جسے ان مسائل کی ضرورت نہ پڑتی ہو سجدۂ سہو کے ایک ایک مسئلہ کو یاد رکھنا کافی مشکل ہوتا ہے۔ اس مشکل کے حل کیلئے حضراتِ فقہائے کرامؒ نے ایسے اصول و قواعد بتلا دیئے ہیں جن کو سمجھنے اور یاد کر لینے کے بعد سہو کے مسائل میں ایک طالب علم کو فقہی بصیرت پیدا ہو جاتی ہے۔

عزیز طلباء کی سہولت کے پیشِ نظر ذیل میں قواعد اور مثالیں ذکر کی جاتی ہیں وہ قواعد یہ ہیں:

(۱) **پہلا قاعدہ** : سہو کے معنیٰ بھول جانا۔ اور سجدۂ سہو اسی صورت میں کرنے کی اجازت ہے جب نماز میں کوئی غلطی بھول چوک سے ہو گئی ہو۔ اور اگر کوئی غلطی عمداً (جان بوجھ کر) کی تو سجدۂ سہو کی اجازت نہیں ہے بلکہ نماز کا اعادہ کرنا ضروری ہے۔ خود سجدۂ سہو کے نام سے یہی ظاہر ہوتا ہے کہ یہ سجدۂ سہو یعنی (بھول) کی صورت میں ہوتا ہے۔

(۲) **دوسرا قاعدہ** : سجدۂ سہو کا تعلق چونکہ صرف نماز کے ارکان (فرائض) اور واجبات سے ہے۔ سنّتوں، مستحبات، مکروہات، مفسدات سے اسکا کوئی تعلق نہیں ہے۔ اس لیے سجدۂ سہو میں بصیرت پیدا کرنے کیلئے عزیز طلباء کی خدمت میں گزارش کی جاتی ہے کہ وہ آگے چلنے سے پہلے نماز کے فرائض، واجبات، سنّتیں، مستحبات، مکروہات، اور مفسدات کو پھر سے تازہ کر لیں۔ باقی فرائض وواجبات کے بارے میں سجدۂ سہو کے احکام چوتھے قاعدے میں آ رہے ہیں۔

✣✣✣✣✣

(۳) تیسرا قاعدہ : سجدۂ سہو صرف فرضوں میں ہی (قاعدہ نمبر ۴ کی) غلطی کے مطابق ضروری نہیں ہوتا بلکہ ایسی غلطی کی صورت میں واجب، سنّتِ مؤکدہ، غیر مؤکدہ اور نفل سب نمازوں میں ہوتا ہے۔

(۴) چوتھا قاعدہ : نمازوں میں بھول کر درجِ ذیل غلطی سے سجدۂ سہو واجب ہو جاتا ہے:

(ا) ترکِ واجب، تقدیمِ واجب، تاخیرِ واجب، تبدیلِ واجب، تکرارِ واجب۔

(ب) تقدیمِ رکن، تاخیرِ رکن، تکرارِ رکن۔

## تفصیل وتشریح :

ترکِ واجب : ترکِ واجب کا مطلب یہ ہے کہ کسی واجب کو چھوڑ دیا جائے۔

مثال : پہلی رکعت میں فاتحہ پڑھنا بھول گیا تو سجدۂ سہو واجب ہے۔ کیونکہ اس نے ایک واجب کو ترک کر دیا۔

مثال ۲ : قومہ یا جلسہ چھوٹ جائے تو سجدۂ سہو واجب ہوتا ہے۔ کیونکہ قومہ اور جلسہ واجب ہیں۔

تقدیمِ واجب : تقدیمِ واجب کا مطلب یہ ہے کہ کسی واجب کو اس کے اصلی وقت سے پہلے ادا کر لیا جائے۔

مثال : کسی شخص نے سورۃ الفاتحہ سے پہلے کوئی سورت پڑھ لی تو دوسری سورۃ کا سورۃ الفاتحہ کے بعد پڑھنا واجب ہے اور اس شخص نے اس واجب کو پہلے ادا کر لیا لہٰذا تقدیمِ واجب کی وجہ سے سجدہ سہو واجب ہے۔ (اگر اس کے برعکس دیکھا جائے تو یہ تاخیر واجب کی مثال بھی بن سکتی ہے)۔

تاخیرِ واجب : تاخیر واجب کا مطلب یہ ہے کہ کسی واجب کو اس کے اصلی مقام کے بعد ادا کرنا۔

مثال: کسی شخص نے سورہ فاتحہ کو قیام کے بجائے رکوع میں پڑھا تو تاخیر واجب کی وجہ سے سجدۂ سہو واجب ہے۔

تبدیلِ واجب : تبدیلِ واجب کا مطلب یہ ہے کہ کسی ایک واجب کو کسی دوسرے واجب سے تبدیل کر دیا جائے۔

مثال: کسی شخص نے ظہر یا عصر کی نماز میں بھول کر تین یا زیادہ آیتیں اونچی آواز سے تلاوت کر لیں یا فجر یا مغرب یا عشاء میں بھول کر تین یا زیادہ آیتیں سرّاً (آہستہ آواز سے) پڑھیں تو تبدیلِ واجب کی وجہ سے سجدۂ سہو واجب ہوگا۔ کیونکہ جہری نماز میں امام کے لئے قرأت جہراً (بلند آواز سے) واجب ہے اور سری نماز میں قرأت سراً واجب ہے مگر اس شخص نے چونکہ ایک کو دوسرے نماز کے واجب سے تبدیل کر دیا ہے لہٰذا اس پر سجدۂ سہو واجب ہے۔

**تکرارِ واجب** : تکرارِ واجب کا مطلب یہ ہے کہ کسی واجب کو ایک سے زیادہ مرتبہ ادا کرلیا جائے۔

**مثال** : کسی شخص نے بھول کر ایک سے زیادہ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ لی یا ایک سے زیادہ مرتبہ التحیات پڑھ لی تو تکرارِ واجب کی وجہ سے سجدۂ سہو واجب ہوگیا۔

**تقدیمِ رکن** : تقدیم رکن کا مطلب یہ ہے کہ کسی فرض کو اس کے اصلی مقام سے پہلے ادا کرلیا جائے۔

**مثال** : کوئی شخص بھول کر رکوع کرنے کے بجائے سجدے میں چلا گیا تو سجدے کو ان کے اصلی مقام سے پہلے ادا کرنے کی وجہ سے سجدۂ سہو واجب ہوگیا۔

**تاخیرِ رکن** : تاخیر رکن کا مطلب یہ ہے کہ کسی فرض کو اس کے اصلی مقام سے مؤخر کرکے ادا کیا جائے۔

**مثال** : (اوپر والی مثال اس مسئلے پر بھی پیش کی جاسکتی ہے) کوئی شخص قیام کے بعد بھول کر سیدھا سجدے میں چلا گیا بعد میں یاد آیا کہ اس نے رکوع نہیں کیا تو فوراً سجدے سے اٹھ کر رکوع کرلیا اور پھر دوسرا سجدہ کرلے تو چونکہ اس نے رکوع کو مؤخر کیا تو تاخیرِ رکن کی وجہ سے سجدۂ سہو واجب ہے۔

**مثال** : کوئی شخص ایک سجدہ کرکے قعدہ میں بیٹھ گیا التحیات اور درود شریف پڑھ لیا۔ سلام سے پہلے یاد آیا کہ اس نے ایک سجدہ نہیں کیا تو فوراً سجدہ کرلے اور چونکہ تاخیر رکن ہوچکا ہے آخر میں التحیات پڑھ کر سجدۂ سہو بھی کرلے۔

**تکرارِ رکن** : تکرارِ رکن کا مطلب یہ ہے کہ کسی رکن کو اس کی مقررہ حد سے زیادہ مرتبہ ادا کرلیا جائے۔

**مثال** : کسی شخص نے بھول کر دو رکوع کرلئے یا تین سجدے کرلئے تو اس پر تکرارِ رکن کی وجہ سے سجدۂ سہو واجب ہے۔

**ملاحظہ** : یاد رہے کہ ترکِ رکن کی وجہ سے سجدۂ سہو واجب نہیں ہوتا بلکہ سرے سے نماز ہی نہیں ہوتی، سجدۂ سہو کا تعلق صرف ترکِ واجب سے ہے۔



**(۵) پانچواں قاعدہ** : اگر کوئی چیز نماز میں بھول کر چھوٹ جائے تو وہ تین طرح کی ہوسکتی ہے۔

(۱) فرض (۲) سنّت (۳) واجب۔

اگر چھوٹنے والی چیز فرض ہے تو دیکھا جائیگا کہ اس فرض کی قضاء ممکن ہے یا نہیں اگر قضاء ممکن ہو تو نماز کے اندر اندر قضاء کرلے اور تاخیرِ رکن کی وجہ سے سجدۂ سہو بھی واجب ہے لیکن اگر اسکی قضاء ممکن نہیں ہے تو سرے سے نماز

ہی باطل ہو جائیگی۔ سجدۂ سہو سے تدارک ممکن نہیں ہے۔

**مثال** : کسی شخص نے بھول کر رکوع چھوڑ دیا اور آخری قعدہ میں یاد آیا تو چونکہ ابھی یہ شخص نماز کی حالت میں ہے لہذا اسکی نماز کے اندر اندر قضاء ممکن ہے لہٰذا یہ شخص قعدہ سے اٹھ کر رکوع کرلے اور پھر تاخیرِ رکن کی وجہ سے قعدۂ میں سجدہ سہو کرلے، لیکن اگر اس شخص نے سلام پھیر دیا اور نماز کے بعد یاد آیا کہ اس کے ذمہ رکوع باقی ہے تو اس شخص کی نماز باطل ہو جائیگی کیونکہ اب اس کی قضاء ممکن نہیں ہے۔

اور اگر چھوٹنے والی چیز سنت ہے تو اس سے نماز کے ثواب میں تو کمی آتی ہے مگر سجدۂ سہو واجب نہیں ہوتا اور نہ ہی اسکی نماز ٹوٹتی ہے۔

اور اگر چھوٹنے والی چیز واجب ہے تو دیکھا جائیگا کہ عمداً (جان بوجھ کر) چھوڑا ہے یا بھول کر اگر جان بوجھ کر چھوڑ دیا تو اس صورت میں نماز کا اعادہ واجب ہے اور اگر بھول کر چھوڑا ہے تو سجدۂ سہو سے اسکا تدارک کیا جا سکتا ہے۔



**(۶) چھٹا قاعدہ** : اگر امام پر سجدۂ سہو واجب ہو جائے تو مقتدیوں پر بھی سجدۂ سہو واجب ہوگا چونکہ مقتدی ہر فعل میں امام کے تابع ہوتے ہیں اور اگر مقتدیوں سے ایسی غلطی ہو جائے جس سے سجدۂ سہو واجب ہوتا ہے تو امام پر سجدۂ سہو واجب نہیں ہوگا کیونکہ تابع کی غلطی متبوع کی غلطی شمار نہیں کی جائیگی۔

**(۷) ساتواں قاعدہ** : اگر نمازی سے کئی غلطیاں ایسی ہو جائیں کہ جن سے سجدۂ سہو واجب ہوتا ہے تو ان سب کی طرف سے ایک سجدۂ سہو کافی ہوگا خواہ دوبارہ ہونے والی غلطی سجدہ سہو کر لینے کے بعد کیوں نہ ہو، ایک دفعہ تحریمہ کے بعد سلام پھیرنے تک ایک نماز شمار ہوتی ہے اور اگلی تحریمہ کے بعد دوسری۔



## سجدۂ سہو کرنے کا طریقہ :

سجدۂ سہو کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ آخری رکعت میں صرف التحیات پڑھ کر داہنی طرف سلام پھیر کر سجدہ کرلے، پھر بیٹھ کر التحیات اور درود شریف اور دعا پڑھ کر دونوں طرف سلام پھیر دے اور نماز ختم کردے۔



# عملی مشق

## سوال نمبر ا

درج ذیل مسائل میں سے صحیح کے سامنے ( ✓ ) اور غلط کے سامنے (×) کا نشان لگائیں۔ صحیح/غلط

(ا) عمداً غلطی کی صورت میں سجدہ سہو کی اجازت نہیں۔ ☐ ☐

(۲) سنت یا نفل میں بھوک چوک سے سجدہ سہو واجب نہیں ہوتا۔ ☐ ☐

(۳) امام پر سجدہ سہو واجب ہو جائے تو مقتدیوں پر بھی واجب ہو جائے گا۔ ☐ ☐

(۴) بھول کر رکوع چھوڑ دیا اور آخری قعدہ میں یاد آیا تو یہ شخص قعدہ سے اٹھ کر رکوع کرے۔ ☐ ☐

(۵) سنت عمل چھوڑنے سے بھی سجدہ سہو واجب ہو جاتا ہے۔ ☐ ☐

## سوال نمبر ۲

ہر جملے کے سامنے دیئے گئے الفاظ میں سے موزوں لفظ چن کر خالی جگہ مکمل کریں:

(ا) سہو کے معنی ہے.......... جانا۔

(بھول، چھوٹ، رہ)

(۲) سجدہ سہو کا تعلق نماز کے.......... کے ساتھ ہے۔

(واجبات، اداب، سنن)

(۳) سورۃ الفاتحہ کو رکوع میں پڑھ لیا تو.......... ہے۔

(نماز فاسد، سجدہ سہو واجب)

(۴) نماز میں چھوٹنے والے فرض کی قضاء ممکن ہو تو.......... کرے۔

(سجدہ سہو، قضاء)

(۵) عمداً واجب عمل چھوڑنے کی صورت میں.......... واجب ہے۔

(سجدہ سہو، قضا)

## سوال نمبر۳

صحیح صورت کی ( ✓ ) کے ساتھ نشاندہی کریں:

☆ سجدہ سہو واجب ہو جاتا ہے!

☐ ترک واجب سے
☐ تقدیم سنت سے
☐ تکرار مستحب سے
☐ تاخیر واجب سے
☐ تبدیل سنت سے
☐ تکرار واجب سے
☐ تکرار رکن سے
☐ بھول کر ترک رکن
☐ مکروہ تحریمی کے ارتکاب سے
☐ ترک سنت سے
☐ عمداً ترک واجب سے
☐ بھول کر تبدیل رکن سے
☐ عمداً ترک سنت سے

## سوال نمبر۴

صحیح بیان کی ( ✓ ) کے ساتھ نشاندہی کریں۔

(۱) ایک شخص جلدی سے نماز کے لئے آیا، تکبیر تحریمہ کہنا بھول گیا اور ہاتھ باندھ کر نماز میں شریک ہوگیا۔

☐ سجدہ سہو واجب ہے۔ ☐ نماز واجب الاعادہ ہے۔

☐ تکبیر تحریمہ سے دوبارہ نماز کا آغاز کرے۔ ☐ نماز صحیح ہوگئی۔

(۲) ایک شخص نے نماز میں دو مرتبہ سورۃ الفاتحہ پڑھ لی......تو

☐ سجدہ سہو واجب ہے۔ ☐ نماز صحیح ہے۔

☐ نماز فاسد ہوگئی۔

(۳) ایک شخص رکوع کی بجائے سیدھا سجدے میں چلا گیا، اور پھر اٹھ کر رکوع کر لیا......تو

☐ نماز ادا ہوگئی۔ ☐ سجدہ سہو واجب ہے۔

☐ نماز فاسد ہوگئی۔

(۴) کسی شخص نے جان بوجھ کر فرضوں کی تیسری رکعت میں سورۃ نہیں ملائی......تو......

☐ سجدہ سہو واجب ہے۔ ☐ نماز فاسد ہوگئی۔

☐ نماز صحیح ہے۔

(۵) اگر کوئی شخص فرضوں کی چوتھی رکعت میں سورۃ الفاتحہ پڑھنا بھول گیا اور اس کی جگہ ثناء پڑھ لی

تو۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

☐ سجدہ سہو واجب ہے۔ ☐ نماز باطل ہوگئی۔

☐ نماز بغیر سجدہ سہو کے صحیح ہوگئی۔

(۶) ایک شخص نے قعدہ اولیٰ میں "التحیات" پڑھ کر جان بوجھ کر سلام پھیر دیا......تو......

☐ سجدہ سہو واجب ہے۔ ☐ نماز واجب الاعادہ ہے۔

☐ نماز صحیح ہے۔

(۷) کسی شخص نے سجدہ سہو کے بعد "التحیات" کی جگہ "فاتحہ" اور درود شریف کی جگہ سورۃ پڑھ

لی...... تو......

☐ نماز صحیح ہوگئی۔ ☐ دوبارہ سجدہ سہو واجب ہے۔

☐ نماز فاسد ہوگئی۔

(۸) مقتدی نے جان بوجھ کر سورۃ الفاتحہ پڑھنا چھوڑ دی......تو......

☐ امام اور سب مقتدیوں کی نماز فاسد ہوگئی۔ ☐ امام پر سجدہ سہو واجب ہے۔

☐ صرف مقتدی پر سجدہ سہو واجب ہے۔ ☐ سب کی نماز صحیح ہوگئی۔

(۹) ایک آدمی نے بھول کر سورۃ الفاتحہ چھوڑ دی......جبکہ جان بوجھ کر قعدہ اخیرہ میں درود شریف

چھوڑ دیا۔ اور عمداً تین سجدے کر لئے تو۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

☐ سجدہ سہو واجب ہے۔ ☐ نماز باطل ہوگئی۔

☐ نماز صحیح ہوگئی۔

(۱۰) امام صاحب نے عصر کی نماز میں بھول کر دو آیتیں اونچی آواز سے پڑھ لیں......

تو۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

☐ امام اور مقتدیوں سب پر سجدہ سہو ضروری ہے۔ نماز بغیر سجدہ سہو کے صحیح ہے۔

☐ صرف امام پر سجدہ سہو واجب ہے۔

(۱۱) مسبوق نے بھول کر امام کے ساتھ سلام پھیر دیا۔۔۔۔۔تو۔۔۔۔۔۔

☐ سب پر سجدہ سہو واجب ہے۔ ☐ مسبوق پر سجدہ سہو واجب ہے۔

☐ مسبوق پر سجدہ سہو واجب نہیں۔ ☐ نماز فاسد ہوگئی واجب الاعادہ ہے۔

(۱۲) ایک آدمی پر سجدہ سہو واجب تھا، اس نے بھول کر بغیر سجدہ سہو کے دونوں طرف سلام پھیر دیا، اور قبلہ رخ بیٹھے ہوئے تسبیحات میں مشغول ہوگیا تو تھوڑی دیر بعد یاد آیا تو ایسے شخص کی نماز کا حکم؟

☐ نماز صحیح ہوگئی۔ ☐ سجدہ سہو کر کے نماز مکمل کرے۔

☐ نماز واجب الاعادہ ہے۔

(۱۳) ایک شخص نے بھول کر ثناء چھوڑ دی اور عمداً رکوع و سجود کی تسبیحات نہیں پڑھیں تو۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

☐ نماز بغیر سجدہ سہو صحیح ہے۔ ☐ سجدہ سہو واجب ہے۔

☐ نماز فاسد ہوگئی، واجب الاعادہ ہے۔

(۱۴) امام نے قرأت میں غلطی کی جس سے معنی بگڑ کر الٹ ہوگیا۔۔۔۔۔تو۔۔۔۔۔۔

☐ نماز بغیر سجدہ سہو صحیح ہے۔ ☐ سجدہ سہو واجب ہے۔

☐ نماز فاسد ہوگئی، واجب الاعادہ ہے۔

(۱۵) امام نے قرأت میں ایسی غلطی کی جس سے معنی بدل گیا، پھر بھول کر سورۃ چھوڑ دی، اور دوسری

رکعت میں بھول کر قومہ چھوٹ گیا،اور بھول کر تین سجدے کر لئے ،اور عمداً قعدہ اخیرہ کی دعا ترک کر دی......
تو......

☐ نماز بغیر سجدہ سہو صحیح ہے۔ ☐ ایک سجدہ سہو واجب ہے۔
☐ نماز فاسد ہوگئی۔

(۱۶) اگر مسبوق نے امام کے ساتھ بھول کر اس طرح سلام پھیرا کہ امام کے لفظ سلام کی میم کے بعد مسبوق نے سلام کی میم کہی تو

☐ سجدہ سہو نماز درست ہے۔ ☐ سجدہ سہو واجب ہے۔☐ نماز فاسد ہوگئی۔

(۱۷) کسی نے بھول سے الحمد کی جگہ پورا تشہد پڑھ لیا تو

☐ فرض قراءت میں تاخیر کی وجہ سے سجدہ سہو واجب ہے۔
☐ سجدہ سہو واجب نہیں ہے ☐ نماز باطل ہوگئی

(۱۸) اگر کوئی شخص قعدہ اخیرہ میں تشہد، درود شریف اور دعا کے بعد عمداً تین بار سبحان ربی الاعلیٰ کی مقدار خاموش رہا اور پھر سلام پھیر دیا تو

☐ سجدہ سہو واجب ہے۔ ☐ نماز صحیح ہوگئی ہے۔ ☐ نماز واجب الاعادہ ہے

(۱۹) کسی شخص نے وتر میں دعائے قنوت کی جگہ ''التحیات'' یا ''فاتحہ'' پڑھ لی تو

☐ سجدہ سہو واجب ہے۔☐ نماز واجب الاعادہ ہے۔
☐ بغیر سجدہ سہو کے صحیح ہے۔

(۲۰) اگر تشہد کے کچھ الفاظ بھول کر چھوٹ گئے تو

☐ سجدہ سہو واجب ہے ☐ نماز صحیح ہے۔
☐ نماز واجب الاعادہ ہے۔

✥✥✥✥

# سجدۂ تلاوت کے احکام

عَنْ اِبنِ عُمَرَ رضی اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّه قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلی اللّٰهُ علیه وسلم یَقْرَأُ عَلَیْنَا الْقُرْآنَ فَاِذَا مَرَّ بِالسَّجْدَةِ كَبَّرَ وَسَجَدَ وَسَجَدْنَا مَعَهُ (رواه ابو داؤد)

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا ارشاد ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم (نماز میں) ہمارے سامنے قرآن کریم کی تلاوت فرماتے تھے، آپ جب بھی کسی آیت سجدہ کو پڑھتے تو تکبیر کہتے ہوئے سجدہ کرتے تھے اور ہم بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سجدہ کرتے۔ (ابوداؤد)

## سجدۂ تلاوت کا مطلب :

قرآنِ کریم میں کل چودہ سجدۂ تلاوت ہیں۔ جہاں جہاں قرآنِ مجید کے کنارے پر سجدۂ لکھا ہوتا ہے اس آیت کو پڑھ کر سجدۂ کرنا واجب ہوتا ہے۔ اور اسی کو سجدۂ تلاوت کہتے ہیں۔

## قرآن مجید میں سجدہ تلاوت کے مقام

وہ چودہ مقامات یہ ہیں:

۱۔ سورۃالاعراف۔
۲۔ سورۃالرّعد۔
۳۔ سورۃالنّحل۔
۴۔ سورۃبنی اسرائیل۔
۵۔ سورۃمریم۔
۶۔ سورۃالحج میں پہلا سجدہ۔
۷۔ سورۃالفرقان۔
۸۔ سورۃالنّمل۔
۹۔ سورۃالٓمٓ السّجدہ۔
۱۰۔ سورۃص
۱۱۔ سورۃحٰمٓ السّجدہ۔
۱۲۔ سورۃالنّجم۔
۱۳۔ سورۃالانشقاق۔
۱۴۔ سورۃالعلق

## سجدۂ تلاوت کب واجب ہوتا ہے :

مندرجہ ذیل تین صورتوں میں سے کوئی ایک صورت بھی پائی جائے تو سجدۂ تلاوت کرنا واجب ہوتا ہے۔

### پہلی صورت :

جب کوئی شخص آیتِ سجدہ تلاوت کرے خواہ وہ آیت جس نے تلاوت کی ہے خود سنے یا نہ سنے سجدہ تلاوت واجب ہو جاتا ہے۔

یاد رہے کہ سجدۂ تلاوت واجب ہونے کیلئے پوری آیت کا تلاوت کرنا ضروری نہیں ہے اگر کسی شخص نے آیت میں سجدے والا لفظ اور اسکے ساتھ کم از کم ایک لفظ پہلے کا یا بعد کا ملا کر پڑھ لیا تو سجدۂ تلاوت واجب ہو گیا۔

چنانچہ اگر کسی شخص نے خود سجدے والا لفظ نہیں پڑھا، اگر چہ باقی ساری آیتیں پڑھ لیں یا خود سجدے والا لفظ تو پڑھا مگر اسکے ساتھ پہلے یا بعد کا لفظ نہیں پڑھا تو سجدہ واجب نہیں ہوگا۔

### دوسری صورت :

اگر کسی شخص نے آیتِ سجدہ سن لی تو اس پر بھی "سجدہ تلاوت" واجب ہے۔ خواہ اس نے جان بوجھ کر سنی یا بغیر ارادہ کے کان میں آواز آ گئی۔

### تیسری صورت :

اگر کوئی شخص جماعت کی نماز میں شریک ہے اور امام نے سجدہ کی آیت تلاوت کی تو امام کی طرح مقتدی پر بھی سجدۂ تلاوت واجب ہو جاتا ہے خواہ مقتدی نے امام سے وہ آیت سنی ہو یا نہ سنی ہو، نماز خواہ جہری ہو یا سرّی۔

**خلاصہ :** سجدۂ تلاوت تین صورتوں میں واجب ہوتا ہے۔

(۱) پڑھنا (۲) سننا (۳) کسی کی اقتداء میں ہونا۔

## جن صورتوں میں سجدۂ تلاوت واجب نہیں ہوتا :

درجِ ذیل صورتوں میں سجدۂ تلاوت واجب نہیں ہوتا:

(۱) مقتدی اگر اونچی آواز سے آیتِ سجدہ تلاوت کرے تو نہ خود مقتدی پر سجدہ واجب ہوتا ہے نہ امام پر اور نہ اس نماز میں شریک دوسرے مقتدیوں پر۔

البتہ وہ لوگ جو مقتدی کے ساتھ اس نماز میں شریک نہیں ہیں (خواہ وہ سرے سے نماز ہی نہ پڑھتے ہوں یا کوئی دوسری نماز ادا کر رہے ہوں) اگر آیتِ سجدہ سن لی تو ان پر سجدہ واجب ہو جائے گا۔

(۲) حائضہ اور نفاس والی عورت اگر آیتِ سجدہ سن لے یا تلاوت کرے (اگر چہ اس کے لئے تلاوت کرنا جائز نہیں تھا) تو اس پر سجدہ واجب نہیں ہوتا۔

البتہ جنبی (آدمی یا عورت) اگر آیتِ سجدہ سن لے یا پڑھ لے (اگر چہ اس کیلئے پڑھنا جائز نہیں ہے) تو اس پر سجدہ واجب ہو جاتا ہے۔

(۳) غیر مکلف (نابالغ، مجنون، کافر) اور نائم (سونے والا) پر سجدہ تلاوت واجب نہیں ہوتا۔

(۴) آدمی کے علاوہ کسی دوسرے جاندار (مثلاً طوطا وغیرہ) سے آیتِ سجدہ سننے سے سجدہ واجب نہیں ہوتا۔

(۵) کسی بھی ایسے آلہ کے ذریعے آیتِ سجدہ سننے سے جو آلہ آواز کی حکایت اور نقل (COPY) کر رہا ہو سجدہ واجب نہیں ہوتا جیسے ریڈیو، ٹیپ ریکارڈ، یا سی ڈی پر آیتِ سجدہ سننا۔

یہ مسئلہ اس صورت میں ہے جب ریڈیو وغیرہ پر تلاوت براہ راست نہ ہو لیکن اگر ریڈیو وغیرہ پر براہ راست تلاوت نشر ہو رہی ہو جیسے حرم کی تراویح براہ راست نشر ہوتی ہے تو آیتِ سجدہ سننے پر سجدہ واجب ہوگا۔

البتہ وہ آلات جو آواز کی حکایت اور نقل کی بجائے اسی آواز کو بلند کرتے ہیں جیسے آلۂ مکبّر الصوت (لاؤڈ اسپیکر) ان سے اگر آیتِ سجدہ سن لے تو سجدہ واجب ہو جاتا ہے۔

## سجدۂ تلاوت کے وجوب کی نوعیّت :

آیتِ سجدہ کے نماز کی حالت میں یا نماز سے باہر تلاوت کرنے کی صورت میں اس کے وجوب کی نوعیّت میں بڑا فرق پڑتا ہے۔

اگر آیتِ سجدہ نماز سے باہر تلاوت کی تو اس کے وجوب میں کافی وسعت ہے ۔فوراً ادا کرنا ضروری نہیں ہے۔لہٰذا کوئی شخص سجدۂ مؤخر کر دے تو گناہ گار نہ ہوگا البتہ ایسا کرنا مکروہِ تنزیہی ہے۔

اور اگر آیتِ سجدہ نماز کی حالت میں تلاوت کی تو فوراً سجدہ کرنا ضروری ہے اگر فوراً سجدہ نہ کیا تو یہ شخص گناہگار ہوگا۔

فوراً کی مقدار یہ ہے کہ آیتِ سجدہ تلاوت کرنے کے بعد سجدہ کرنے میں اتنی تاخیر نہ کرے جس میں آدمی تین آیتوں سے زیادہ تلاوت کر سکتا ہو۔

اگر اتنی تاخیر ہوگئی جسمیں تین آیتوں سے زیادہ تلاوت ہوسکتی ہو تو یہ شخص تاخیر کی وجہ سے گناہگار ہوگا اور یہ سجدہ قضاء ہو جائیگا۔

اب اگر یہ شخص نماز کی حالت میں ہے تو اس شخص پر نماز کے دوران اس سجدہ کی قضاء واجب ہے اگر اس شخص نے نماز کی حالت میں سجدے کی قضاء نہ کی اور نماز مکمل کر لی تو یہ سجدہ ہمیشہ کیلئے اس کے ذمہ واجب رہے گا جس کی قضاء

کی کوئی صورت نہیں ہے۔اب سوائے توبہ واستغفار کے کوئی چارہ نہیں ہے۔

اگر نماز کی حالت میں آیتِ سجدہ تلاوت کی اور فوراً کی مقدار (تین سے زیادہ آیتوں کی تلاوت کی بقدر) سے پہلے رکوع کرلیا اور اس میں سجدۂ تلاوت کی نیت کرلی تو سجدہ ادا ہوجائیگا۔

اگر فوراً کی مقدار سے پہلے سجدۂ نماز ادا کرلیا تو بھی سجدۂ تلاوت ادا ہوجائیگا خواہ نماز کے سجدے میں سجدۂ تلاوت کی نیت کرے یا نہیں کرے۔

خلاصہ یہ ہے کہ رکوع میں "سجدہ تلاوت" ادا ہونے کے لئے نیت شرط ہے مگر سجدے میں بغیر نیت کے بھی سجدہ تلاوت ادا ہوجاتا ہے۔

## سجدۂ تلاوت ادا کرنے کی کیفیت :

سجدۂ تلاوت ادا کرنیکا طریقہ یہ ہے کہ تکبیر کہتا ہوا سجدے میں چلا جائے اور کم از کم تین دفعہ "سُبۡحَانَ رَبِّیَ الۡاَعۡلٰی" پڑھے اور تکبیر کہتا ہوا سجدے سے اٹھ جائے۔سجدہ کے بعد تشہد اور سلام وغیرہ کچھ نہ پڑھے۔

سجدۂ تلاوت میں زمین پر پیشانی لگانا، یا اسکے قائم مقام رکوع یا مریض کا اشارہ کرنا "رکن" ہے۔دو تکبیریں کہنا "سنّت" ہے اور سجدے کیلئے کھڑے ہونا "مستحب" ہے اور سجدۂ تلاوت کیلئے وہی شرائط ہیں جو نماز کیلئے ہیں سوائے تکبیرِ تحریمہ کے جو کہ نماز میں شرط ہے لیکن سجدۂ تلاوت میں نہیں۔



## آیتِ سجدہ کئی بار تلاوت کرنا:

آیتِ سجدہ کو کئی بار تلاوت کرنے کی عقلی طور پر چار صورتیں ہوسکتی ہیں:

(۱) ایک ہی جگہ بیٹھے بیٹھے ایک ہی آیتِ سجدہ بار بار تلاوت کرتا رہے اس صورت میں اتحادِ مجلس بھی ہے اور اتحاد آیت بھی۔

(۲) ایک ہی جگہ بیٹھے بیٹھے مختلف آیاتِ سجدہ تلاوت کرتا رہے اس صورت میں اتحادِ مجلس تو ہے مگر اتحاد آیت نہیں۔

(۳) مختلف نشستوں میں ایک ہی آیتِ سجدہ بار بار تلاوت کرتا رہے اس صورت میں اتحاد آیت تو ہے مگر اتحاد مجلس نہیں۔

(۴) مختلف نشستوں میں مختلف آیاتِ سجدہ تلاوت کرتا رہے اس صورت میں اتحاد مجلس ہے نہ اتحاد آیت۔

## سجدۂ تلاوت واجب ہونے کا اصول :

ان مختلف عقلی صورتوں میں سجدۂ تلاوت واجب ہونے کا اصول یہ ہے کہ وہ صورت جس میں اتحاد مجلس اوراتحادِ آیت دونوں بیک وقت پائی جائیں تو اس میں سجدۂ تلاوت میں تداخل ہوجائیگا۔ اگرصرف اتحاد مجلس ہواتحاد آیت نہ ہو۔ یااس کے برعکس اتحادآیت تو ہومگراتحادمجلس نہ ہو، یااتحادِآیت اوراتحادمجلس دونوں نہ ہوں تو جتنی بارآیت سجدہ تلاوت کرے گا اتنے ہی سجدے واجب ہونگے تداخل ہوکرایک ہی سجدہ واجب نہ ہوگا۔

## اصول کی تشریح :

اس ضابطےاوراصول کی تشریح یہ ہے کہ اگرتلاوت کرنے والا ایک ہی نشست میں بیٹھے بیٹھے ایک ہی آیت باربارتلاوت کرےتواس صورت میں ایک ہی سجدہ تلاوت واجب ہوگا۔لیکن اگرتلاوت کرنے والے کی نشست تبدیل ہوتی رہی تواس صورت میں جتنی باربھی آیتِ سجدہ تلاوت کرے گا اتنے ہی سجدے واجب ہوں گے۔

چنانچہ اس اصول کی روشنی میں اگرہم اوپرذکرکردہ چاروں عقلی صورتوں کا جائزہ لیں توصرف پہلی صورت میں ایک ہی سجدہ واجب ہوگا۔باقی تینوں صورتوں میں جتنی آیاتِ سجدہ تلاوت کرے گا اتنے ہی سجدے واجب ہوں گے۔وجہ تھوڑے سے غوروفکرسے صاف معلوم ہورہی ہے۔

یاد رہے کہ اوپرتحریرکردہ تفصیل تلاوت کرنے والے قاری کے بارے میں ہے۔ بعینہٖ یہی تفصیل سامع (قرآنِ کریم کی تلاوت سننے والے) کے بارے میں ہے۔ چنانچہ اگرسامع کی صورت میں اتحادِمجلس (ایک ہی نشست) اوراتحادِآیت (ایک ہی آیتِ سجدہ) پائی جائے تو اس پرسماع کی وجہ سے ایک ہی سجدہ واجب ہوگا۔چاہے تلاوت کرنے والے کی نشست اورمجلس بدلتی رہے جس کے نتیجے میں تلاوت کرنے والے پرمختلف سجدے واجب ہوتے رہیں۔

## سجدۂ تلاوت سے متعلق اصول :

اگرکوئی شخص مباح اوقات میں آیتِ سجدہ تلاوت کرےاورمکروہ اوقات میں سجدہ کرےتو یہ سجدہ ادانہ ہوگا۔اور اگرکوئی شخص مکروہ اوقات میں آیتِ سجدہ تلاوت کرےاورمکروہ اوقات یامباح اوقات میں سجدہ کرلےتو سجدہ اداہوجائیگا۔

وجہ صاف ظاہر ہے کہ پہلی صورت میں سجدہ کامل واجب ہواتھااورادائیگی (ناقص وقت کی وجہ سے) ناقص ہورہی ہے جبکہ دوسری صورت میں وجوب ناقص ہواہےاوراسکی ادائیگی بھی ناقص ہورہی ہے یا کامل وقت میں ہورہی ہے۔

❖❖❖❖❖

# عملی مشق

## سوال نمبرا

درج ذیل صورتوں کوغور سے پڑھیے اور حکم شرعی کی روشنی میں متعلقہ خانے میں پر کیجئے:

| صورتِ مسئلہ | سجدہ سہو واجب ہے | سجدہ سہو واجب نہیں |
|---|---|---|
| (۱) امجد نے ریڈیو سے براہ راست حرم کعبہ سے نشر ہونے والی تراویح میں مکمل سورۃ البقرہ سن لی۔ | | |
| (۲) افضل نے مسجد میں سورۃ الاقراء تلاوت کی مگر آخری پانچ آیتیں چھوڑ دیں۔ | | |
| (۳) محمد نے کیسٹ میں ریکارڈ مکمل قرآن کریم سنا۔ | | |
| (۴) اسپیکر پر ہونے والی نماز تراویح میں آیت سجدہ کی تلاوت جسے اہل محلہ نے نہیں سنا۔ | | |

## سوال نمبر۲

درج ذیل صورتوں میں جتنے سجدے واجب ہوتے ہیں انکی تعداد متعلقہ خانے میں ہندسوں کے اندر لکھیں:

(۱) فرحان نے ایک ہی نشست میں پورا قرآن مجید دوبار ختم کرلیا۔ ☐

(۲) حبیب نے سورۃ الفرقان ایک مرتبہ مسجد میں دوسری مرتبہ یہی سورت گھر میں، تیسری مرتبہ دکان میں پڑھی اور گھر پہنچ کر سورۃ الحج اور یٰسین تلاوت کی۔ ☐

(۳) محمود نے ایک جگہ بیٹھے بیٹھے عبداللہ سے سورۃ الاعراف، سورۃ الرعد، سورۃ النحل اور سورۃ الکہف سنی۔ جبکہ عبداللہ چہل قدمی کرتے ہوئے تلاوت کرتا رہا۔ ☐

(۴) عبدالرحمٰن کو سورۃ اقراء، اور سورۃ القدر یاد کرنا تھی چنانچہ اس نے ایک جگہ بیٹھ کر

کم از کم دس مرتبہ دونوں سورتیں تلاوت کیں۔ ☐

(۵) عارف نے سورۃ الحج مسجد میں بیٹھ کر دو مرتبہ، سورۃ مریم، راستہ میں چلتے ہوئے پانچ مرتبہ، اور گھر پہنچ کر سورۃ الم السجدہ، حم السجدہ، العلق اور العادیات دو مرتبہ تلاوت کی پھر دوران سیر مکمل قرآن مجید ختم کرلیا۔ ☐

## سوال نمبر ۳

درج ذیل مسائل میں سے غلط مسائل کی نشاندہی کر کے سامنے دی گئی جگہ پر صرف غلط مقام کی تصحیح کریں:

| | |
|---|---|
| (۱) قرآن مجید میں کل پندرہ سجدہ تلاوت ہیں۔ | (۱) |
| (۲) سورۃ النمل میں بھی سجدہ تلاوت ہے۔ | (۲) |
| (۳) آیت سجدہ پڑھنے سے سجدہ سہو واجب ہو جاتا ہے، خواہ سجدے والا لفظ نہ پڑھے۔ | (۳) |
| (۴) اقتداء سے سجدہ سہو واجب ہو جاتا ہے، خواہ مقتدی آیت سجدہ نہ سنے۔ | (۴) |
| (۵) مباح اوقات میں آیت سجدہ تلاوت کرے اور مکروہ اوقات میں ادا کرے تو سجدہ ادا نہ ہوگا۔ | (۵) |
| (۶) قیام کے دوران آیت سجدہ تلاوت کی اور فوراً رکوع میں چلا گیا لیکن سجدہ کی نیت نہیں کی تو سجدہ ادا نہیں ہوگا۔ | |

## سوال نمبر ۴

خالی جگہ مکمل کریں:

(۱) مقاماتِ سجدہ تلاوت میں سے ایک مقام..........میں ہے۔

(سورۃ الاعراف، سورۃ التوبہ، سورۃ آل عمران)

(۲) سجدہ تلاوت نماز سے باہر تلاوت کی اور سجدہ کو مؤخر کر دیا تو یہ............ ہے۔

(مکروہ تحریمی، تنزیہی، جائز)

(۳) نماز میں آیت سجدہ تلاوت کرنے کی صورت میں سجدہ کو مؤخر کرنا............ ہے۔

(واجب، ناجائز، جائز)

(۴) نماز میں آیت سجدہ تلاوت کرنے کی صورت میں نماز کے اندر سجدہ نہیں کیا تو باہر------ کرسکتا ہے۔

(قضاء، قضاء نہیں)

(۵) اتحاد مجلس اور............ دونوں پائیں جائیں

(اتحاد وقت، اتحاد آیت، اتحاد زمانہ)

تو سجدہ تلاوت............ ہو جاتا ہے۔

(معاف، تداخل، ساقط)

(۴) مکروہ اوقات میں واجب شدہ سجدہ تلاوت ............ اوقات میں ادا کرنے سے ادا ہو جاتا ہے۔

(ممنوع، مکروہ، مباح)

## سوال نمبر ۵

صحیح جوابات کا انتخاب کریں

سوال: درج ذیل صورتوں میں سجدہ تلاوت واجب نہیں ہوتا:

☐ مقتدی اونچی آواز سے آیت سجدہ تلاوت کرے

- ☐ حائضہ عورت اگر آیت سجدہ تلاوت کرے
- ☐ جنبی آیت سجدہ تلاوت کرے
- ☐ نابالغ یا مجنون آیت سجدہ تلاوت کرے
- ☐ آلہ مکبر الصوت (لاؤڈ اسپیکر) کے واسطے آیت سجدہ سننے سے





# صلوٰۃ الاستسقاء کے احکام

رَوَی ابوداؤد فِی "سُنَنِہ" عَنْ عَبْدُاللّٰہِ بِنْ عَبَّاسٍؓ اَنَّ النَّبِیَّ صلی اللہ علیہ وسلم صَلّٰی فِی الْاِسْتِسْقَاءِ رَکْعَتَیْنِ کَصَلَاۃِ الْعِیْدِ. (ابوداؤد)

امام ابوداؤد نے اپنی کتاب "سنن" میں عبداللہ بن عباسؓ سے روایت کیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے استسقاء کی نماز میں نماز عید کی طرح دو رکعتیں نماز اشراق کے بعد ادا کی ہیں۔ (ابوداؤد)

## استسقاء کا مطلب :

استسقاء کے لغوی معنی "پانی طلب کرنے" کے ہیں اور شریعتِ مطہرہ کی اصطلاح میں اسکا مطلب یہ ہے کہ جب خشک سالی ہو اور پانی کی ضرورت ہو تو بندوں کا اللہ تعالیٰ کے حضور عاجزی ظاہر کرتے ہوئے پانی اور بارش مانگنا۔

ایسے موقع پر نمازِ عیدین کی طرح ایک نماز مسنون ہے جسے "صلوٰۃ الاستسقاء" کہتے ہیں۔

## صلواۃ الاستسقاء کے لئے کرنے کے کام:

(۱) سب سے پہلے تمام لوگ اپنے گناہوں سے توبہ کریں اور اہلِ حق کے حقوق ادا کریں۔

(۲) اللہ رب العزت کے تقرب کے حصول کے لئے صدقہ وغیرہ کریں۔

(۳) اپنے ہمراہ صلواۃ الاستسقاء کے لئے ضعیف اور چھوٹے بچوں کو بھی لے جائیں اور جاتے وقت پیدل جائیں۔

(۴) صلواۃ الاستسقاء کی ادائیگی سے قبل غسل کریں اور منہ کی صفائی کے لئے مسواک استعمال کریں۔

(۵) معمولی لباس پہنیں اور اپنے کپڑوں پر خوشبو نہ لگائیں۔

(۶) اپنے ساتھ کسی کافر کو نہ لے جائیں۔

## صلواۃ الاستسقاء کا طریقہ:

صلواۃ الاستسقاء کو مندرجہ ذیل طریقہ کے مطابق ادا کیا جائے۔

- اذان اور اقامت کے بغیر امام لوگوں کو دو رکعت پڑھائے۔

◉ قرأت جہراً کرے جیسا کہ عیدین کی نماز میں ہوتا ہے۔

◉ لوگوں کو جمع کرنے کے لئے "الصلواۃ جامعۃ" کے الفاظ کے ساتھ آواز لگائی جائے۔

◉ مستحب یہ ہے کہ ان دو رکعتوں میں پہلی رکعت میں "سبح اسم ربک الاعلیٰ" اور دوسری رکعت میں "ھل اتاک حدیث الغاشیۃ" پڑھے۔

◉ نماز کے بعد امام دو خطبے پڑھے۔ اور قبلہ رخ ہو کر دونوں ہاتھ اٹھا کر اللہ رب العزت سے بارش کی دعا مانگے اور سب حاضرین بھی دعا کریں۔

◉ دعا کے وقت امام اپنی چادر کو بھی الٹے۔ جس کا طریقہ یہ ہے کہ اگر چادر چار کونوں والی ہو تو اس کی اوپر والی جانب نیچے اور نیچے والی جانب اوپر کر لے اور اگر وہ جبہ وغیرہ ہو تو اس کی دائیں جانب بائیں طرف اور بائیں جانب دائیں طرف کر دے۔

## صلواۃ الاستسقاء سے متعلق دیگر ضروری مسائل:

◉ صلواۃ الاستسقاء کی ادائیگی کے لئے کوئی وقت متعین نہیں ہے۔ ہاں جن اوقات میں نماز ادا کرنا منع ہے تو ایسے اوقات میں نماز ادا نہ کی جائے۔

◉ صلواۃ الاستسقاء میں تمام وہ لوگ شرکت کریں جو چلنے پر قادر ہوں خواہ وہ چھوٹے بچے ہو یا بوڑھے افراد اپنے ساتھ جانوروں کو بھی لے جائیں۔

◉ اگر بارش نہ ہو تو تین دن تک متواتر نماز استسقاء ادا کریں۔ تین دن کے بعد گھروں کو لوٹ آئیں۔ اگرچہ بارش نہ ہو۔ کیونکہ تین دن سے زیادہ ثابت نہیں ہے۔

◉ اگر ایک مرتبہ نماز پڑھنے سے بارش ہو جائے تب بھی تین دن پورے کریں۔

◉ ان تین دنوں میں روزہ رکھنا بھی مستحب ہے۔



# عملی مشق

## سوال نمبرا

درج ذیل مسائل میں سے صحیح کے سامنے ( ✓ )اور غلط کے سامنے ( × ) کا نشان لگائیں۔ صحیح/غلط

(۱) صلوٰۃ الاستسقاء نماز عیدین کی طرح واجب ہے۔ ☐ ☐

(۲) امام ابوحنیفہ کے نزدیک صلوٰۃ الاستسقاء کی جماعت مسنون نہیں ہے۔ ☐ ☐

(۳) صلوٰۃ الاستسقاء میں چار رکعتیں پڑھنا سنت ہے۔ ☐ ☐

## سوال نمبر۲

صحیح جواب منتخب کریں:

☆ صلاۃ الاستسقاء میں درج ذیل باتیں مسنون ہیں

☐ نماز سے پہلے غسل کرنا۔

☐ عمدہ کپڑے پہننا۔

☐ نماز باجماعت

☐ ادا کرنا اور امام کا قرأت میں جہر اختیار کرنا۔

☐ نماز کے بعد ایک خطبہ دینا۔

☐ آبادی سے باہر تین دن تک ویرانے میں رہنا۔



# صلوٰۃ الکسوف کے احکام

رَوَی البخاریؒ عن ابی بَکْرَۃؓ اَنَّہٗ قَالَ خَسفَتِ الشَّمْسُ عَلٰی عَھْدِ رَسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ فَخَرَجَ یَجُرُّ رِدَائَہٗ، حتی انتھٰی اِلَی الْمَسْجِدِ وَثَابَ النّاسُ اِلَیہِ، فَصَلّٰی بِھِمْ رَکْعَتَیْنِ، فَانْجَلَتِ الشَّمْسُ، فَقَالَ: اِنَّ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ اٰیَتَانِ مِنْ اٰیَاتِ اللّٰہِ وَاِنَّھُمَا لَا یَخْسِفَانِ لِمَوْتِ اَحَدٍ وَّلَا لِحَیَاتِہٖ وَلٰکِنْ یُّخَوِّفُ اللّٰہُ بِھِمَا عِبَادَہٗ، فَاِذَا کَانَ ذٰلِکَ فَصَلُّوْا حَتّٰی یَنْکَشِفَ مَا بِکُمْ. (البخاری)

امام بخاری نے حضرت ابوبکرہؓ سے روایت کیا ہے کہ آپ کا کہنا ہے کہ ایک مرتبہ رسول اکرم ﷺ کے زمانے مبارک میں سورج کو گرہن لگ گیا، آپ ﷺ اپنی اوڑھنے والی چادر سنبھالتے ہوئے باہر تشریف لائے اور مسجد میں تشریف لے گئے اور دوسرے حضرات بھی آپ کے پاس جمع ہو گئے۔ آپ ﷺ نے دو رکعت باجماعت پڑھائیں۔ فوراً سورج کا گرہن ختم ہو گیا۔ اس کے بعد آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: سورج اور چاند اللہ تعالیٰ کی بڑی نشانیوں میں سے دو نشانیاں ہیں۔ انہیں کسی کی وفات یا کسی کی پیدائش کی وجہ سے گرہن نہیں لگتا۔ ہاں! اصل بات یہ ہوتی ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کے (گرہن کے) ذریعے لوگوں کو ڈراتے ہیں۔ لہٰذا جب کبھی ایسا واقعہ رونما ہو تو تم اس وقت تک نماز پڑھا کرو۔ جب تک کہ اللہ تعالیٰ تمہارے ساتھ پیش آنے والے اس (گرہن کے) معاملے کو ختم نہ فرمائیں۔



"صلوٰۃ الکسوف" اور "صلوٰۃ الخسوف":

اگر سورج کو گرہن لگ جائے تو ایسے موقع پر دو یا چار رکعت نماز پڑھنا سنّتِ مؤکدہ ہے۔ ایسی نماز کو "صلوٰۃ الکسوف" کہتے ہیں۔

اور ایسی نماز جو چاند گرہن کے موقع پر پڑھی جائے وہ "صلوٰۃ الخسوف" کہلاتی ہے۔



صلوٰۃ الکسوف پڑھنے کا طریقہ:

صلوٰۃ الکسوف کی دو یا چار رکعت با جماعت پڑھنا افضل ہے۔

صلوٰۃ الکسوف میں اذان اقامت اور خطبہ مشروع نہیں ہے بلکہ ایسے موقع پر "الصلوٰۃ جامعۃ" (یعنی نماز کھڑی ہونے والی ہے) کہنا چاہئے۔

امام کیلئے مسنون ہے کہ وہ صلوٰۃ الکسوف میں اونچی آواز سے قرأت کرے اور رکوع وسجود خوب لمبا کرے۔

جب امام نماز سے فارغ ہوجائے تو اسے چاہئے کہ وہ دعا مانگنا شروع کرے اور مقتدی اس کی دعا پر آمین کہتے رہیں اور دعا ومناجات کا یہ سلسلہ اس وقت تک جاری رکھیں جب تک سورج اچھی طرح روشن نہ ہوجائے اور گرہن ختم نہ ہوجائے۔

"صلوٰۃ الخسوف" (چاند گرہن کی نماز) میں تمام لوگ انفرادی طور پر نماز پڑھیں۔ اس میں جماعت مسنون نہیں ہے۔



# عملی مشق

## سوال نمبر ۱

سامنے دیئے گئے الفاظ میں سے موزوں لفظ چن کر خالی جگہیں پر کریں:

(۱) اگر سورج کو گرہن لگ جائے تو ایسے موقع پر.............. (دو یا چار، آٹھ، دس)

رکعت نماز پڑھنا........... ہے۔ (واجب، سنت مؤکدہ)

(۲) صلوٰۃ الکسوف میں نماز با جماعت پڑھنا........... ہے۔ (مکروہ، افضل، سنت)

(۳) صلوٰۃ الکسوف میں امام قرأت، رکوع اور سجود........... کرے۔ (مختصر، معتدل، خوب لمبے)

## سوال نمبر ۲

صحیح جواب کا انتخاب کریں:

☆ صلوٰۃ الخسوف!

☐ ہر آدمی انفرادی طور پر نماز پڑھے۔

☐ یہ نماز سورج گرہن کے موقع پر پڑھی جاتی ہے۔

# عیدین کے احکام

**رَوَی اَبوداود فِی "سُنَنِہٖ" عَنْ اَنَسٍؓ اَنَّہٗ قَالَ: قَدِمَ النَبِیُّ ﷺ الْمَدِیْنَۃَ وَلَہٗ یَوْمَانِ یَلْعَبُوْنَ فِیْھِمَا، فَقَالَ مَاھٰذَانِ الْیَوْمَانِ؟ قَالُوْا کُنَّانَلْعَبُ فِیْھِمَافِی الْجَاھِلِیَّۃِ فَقَالَ رَسُول اللّٰہِ ﷺ "قَدْاَبْدَلَکُمُ اللّٰہُ بِھِمَاخَیْرًامِّنْھَا، یَوْمَ الْاَضْحٰی وَیَوْمَ الْفِطْرِ".**

(ابوداؤد)

امام ابوداؤد کی کتاب "سنن ابی داؤد "میں حضرت انسؓ سے مروی ہے کہ آپ نے فرمایا کہ جن دنوں آنحضرت ﷺ ہجرت کر کے مدینہ طیبہ میں تشریف لائے تو اہلِ مدینہ کے دودن مخصوص تھے جن میں وہ کھیل کود کرتے اور عید مناتے ۔آپ ﷺ نے استفسار فرمایا کہ یہ دودن کیا ہیں؟ لوگوں نے عرض کیا کہ ہم زمانہ جاہلیت سے ان دنوں میں کھیل کود کرتے چلے آئے ہیں۔ یہ سن کر رسول اللہ ﷺ نے ارشادفرمایا کہ "ان دودنوں کے عوض اللہ تعالیٰ نے ان سے بہتر دنوں میں بدل دیا ہے۔ایک بقرعید کا دن، دوسرے عیدالفطر کا دن۔



## عیدین کا حکم :

عیدین کی نماز پڑھنا واجب ہے۔

عیدالفطر (یکم شوال) اور عیدالاضحیٰ (دسویں ذی الحجہ) کے دن جب سورج ایک نیزے کے برابر بلند ہوجائے (یعنی ہمارے کیلنڈروں کے حساب سے اشراق کا وقت ہوجائے) تو باجماعت دورکعت پڑھنا واجب ہے۔

عیدین کی دونوں نمازوں میں چھ مزید تکبیریں کہنا واجب ہے، جن میں سے تین تکبیریں پہلی رکعت میں "ثناء" کے بعد واجب ہیں اور باقی تین تکبیریں دوسری رکعت میں قرأت کے بعد رکوع سے پہلے کہنا واجب ہے۔

اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد خطبہ پڑھنا سنّت ہے اور سننا واجب ہے۔



## نمازِ عیدین کے واجب ہونے کی شرائط :

نمازِ عیدین کے واجب ہونے کی وہی شرائط ہیں جو نمازِ جمعہ کے واجب ہونے کیلئے ہیں۔ چنانچہ نمازِ عیدین

اس شخص پر واجب ہوتی ہے جو:

(۱) مرد ہو۔ لہٰذا عورت پر نمازِ عیدین واجب نہیں۔

(۲) تندرست ہو۔ لہٰذا بیمار پر نمازِ عیدین واجب نہیں

(۳) مقیم ہو۔ لہٰذا مسافر پر نمازِ عیدین واجب نہیں

(۴) آزاد ہو۔ لہٰذا غلام پر نمازِ عیدین واجب نہیں

(۵) بینا ہو۔ لہٰذا نابینا پر نمازِ عیدین واجب نہیں

(۶) مامون ہو۔ لہٰذا ایسا شخص جسے راستے کا امن حاصل نہ ہو کسی بھی دشمن انسان یا حیوان کا خوف ہو تو اس پر نمازِ عیدین واجب نہیں۔

(۷) راستہ چلنے پر قدرت رکھتا ہو۔ چنانچہ ایسا شخص جو کسی بھی وجہ سے چلنے پر قدرت نہیں رکھتا اس پر نمازِ عیدین واجب نہیں۔

◉ مندرجہ بالا افراد میں سے کوئی بھی شخص جس پر کسی شرط کے نہ پائے جانے کی وجہ سے نمازِ عیدین واجب نہیں تھی لیکن اس نے لوگوں کے ساتھ ملکر نماز پڑھ لی تو اسکی نماز صحیح ہو جائیگی۔



## نمازِ عیدین کے صحیح ہونے کی شرائط :

اگر کسی شخص پر نمازِ عید واجب ہو جائے تو اس کے صحیح ہونے کیلئے ضروری ہے کہ درجِ ذیل تمام شرائط پائی جائیں:

(ا) شہر یا اسکے فناء کا ہونا۔ (فناءِ شہر کی تفصیل مسافر کے احکام میں گذر چکی ہے وہاں دیکھ لی جائے)

(۲) بادشاہ یا اسکا نائب ہونا۔ (قاضی، وزیر، گورنر، بادشاہ کا مقرر کردہ آدمی)

(۳) اذنِ عام ہونا۔ (اس کا مطلب کے مسائل میں دیکھ لیا جائے)

(۴) جماعت کے ساتھ نماز ادا کرنا۔ (یاد رہے کہ امام کیساتھ کی طرح دو سے زیادہ مقتدی ہونا شرط ہے)

(۵) وقت ہونا۔ (نمازِ عید کا وقت اس وقت شروع ہوتا ہے جب سورج نیزے کے برابر بلند ہو جائے اور ہمارے حساب میں اشراق کا وقت ہو جائے اور زوالِ شمس کیساتھ اس کا وقت ختم ہو جاتا ہے۔



◉ نمازِ عید بن خطبہ کے بغیر بھی صحیح ہو جاتی ہے، تاہم ایسا کرنا مکروہ ہے۔

◉ خطبہ نمازِ عیدین سے پہلے دے دیا جائے۔ تب بھی نماز صحیح ہو جاتی ہے، تاہم ایسا کرنا مکروہ ہے۔

## عید الفطر کے دن کے مستحبات :

عید الفطر کے دن میں درجِ ذیل باتوں کا خیال رکھنا مستحب ہے:

(۱) نیند سے جلدی بیدار ہونا۔

(۲) صبح کی نماز محلّے کی مسجد میں ادا کرنا۔

(۳) مسواک کرنا۔

(۴) غسل کرنا۔

(۵) اپنے کپڑوں میں سے بہترین لباس زیب تن کرنا۔

(۶) خوشبو لگانا۔

(۷) عیدگاہ جانے سے پہلے کوئی میٹھی چیز (مثلاً کھجور وغیرہ) تناول کرنا۔

(۸) اگر صدقہ فطر واجب ہو تو عیدگاہ جانے سے پہلے پہلے صدقہ فطر ادا کرنا۔

(۹) بقدرِ وسعت صدقہ وخیرات کا خوب اہتمام کرنا۔

(۱۰) خوشی اور فرحت کا اظہار کرنا۔

(۱۱) عیدگاہ جلدی اور پیدل پہنچنا۔

(۱۲) عیدگاہ جاتے ہوئے آہستہ آہستہ تکبیرِ تشریق کہنا۔

تکبیر کے الفاظ یہ ہیں:

اَللّٰہُ اَکْبَرُ، اَللّٰہُ اَکْبَرُ، لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ، وَاللّٰہُ اَکْبَرُ، اَللّٰہُ اَکْبَرُ، وَلِلّٰہِ الْحَمْدُ۔

(۱۳) ایک راستے سے عیدگاہ جانا اور دوسرے راستے سے واپس لوٹنا۔



## عید الاضحیٰ کے دن کے مستحبات :

عید الاضحیٰ میں وہ تمام باتیں مستحب ہیں جو عید الفطر میں مستحب ہیں۔ صرف درجِ ذیل باتوں کا فرق ہے:

(۱) عید الاضحیٰ میں نمازِ عید سے فارغ ہو کر قربانی کے گوشت سے کھانا۔

(۳) راستے میں بلند آواز سے تکبیرِ تشریق کہنا۔

(۴) نمازِ عید کے خطبہ میں قربانی اور تکبیراتِ تشریق وغیرہ کے احکام بتلانا۔



## نمازِ عیدین کی ادائیگی کا طریقہ :

عید الفطر اور عید الاضحیٰ کی نماز ادا کرنے کا وہی طریقہ ہے جو عام نمازوں کی جماعت کا طریقہ ہے۔ البتہ ان میں زائد تکبیرات کہنے کا طریقہ یہ ہے کہ پہلی رکعت میں ثناء کے بعد امام اپنے ہاتھ کانوں کی لو تک اٹھائے اور تکبیر کہے، اسی طرح تین مرتبہ کرے، مقتدی بھی ہر تکبیر میں یہی عمل کرے۔ ہر تکبیر میں ہاتھ اٹھانے کے بعد چھوڑ دیں، تیسری تکبیر کے بعد ہاتھ چھوڑنے کے بجائے باندھ لیں۔

دوسری رکعت میں قرأت سے فارغ ہوکر رکوع سے پہلے اسی طرح یہ تین تکبیرات مقتدی اور امام کہیں۔ پہلی رکعت اور دوسری رکعت کی تکبیروں میں فرق یہ ہے کہ پہلی رکعت میں تیسری تکبیر کے بعد ہاتھ باندھنے چاہئیں اور دوسری رکعت میں تیسری تکبیر کے بعد بھی ہاتھ چھوڑنے چاہئیں۔ چوتھی تکبیر کہتے ہوئے امام اور مقتدی رکوع کریں۔



## تکبیراتِ تشریق کا حکم :

ذی الحجہ کی نویں تاریخ کی نمازِ فجر سے لیکر ذی الحجہ کی تیرھویں تاریخ کی عصر تک (نمازِ عصر بھی شامل ہے) ہر شخص پر ایک مرتبہ (اگر مرد ہو تو بلند آواز سے اور اگر عورت ہو تو پست آواز سے) فرض نماز کے بعد تکبیرِ تشریق پڑھنا واجب ہے۔ خواہ جماعت سے نماز پڑھے یا اکیلا، مسافر ہو یا مقیم، مرد ہو یا عورت، شہری ہو یا دیہاتی۔

## ایامِ ذی الحجہ کا ادب :

ہر ایسے شخص کے لئے جس پر قربانی واجب ہے، مستحب ہے کہ وہ یکم ذی الحجہ کا چاند نظر آنے کے بعد قربانی کے ذبح ہونے تک اپنے بالوں (موئے زیرِ ناف اور موئے بغل وغیرہ) اور ناخن وغیرہ تراشنے سے احتراز کرے۔ بشرطیکہ بال وغیرہ ان دنوں میں ممنوع حد تک نہ پہنچے ہوں۔



# عملی مشق

## سوال نمبر ۱

درج ذیل مسائل میں خط کشیدہ الفاظ کو خاص طور پر ذہن میں رکھتے ہوئے غلط اور صحیح کی نشان دہی کریں۔ صحیح/غلط

(۱) عیدین کی نماز باجماعت پڑھنا سنت ہے۔ ☐ ☐

(۲) عیدین کی دونوں نمازوں میں پانچ مزید تکبیریں کہنا واجب ہے۔ ☐ ☐

(۳) باقی تین تکبیریں دوسری رکعت میں قرأت کے بعد رکوع سے پہلے کہنا واجب ہے۔ ☐ ☐

(۴) نماز عیدین کے صحیح ہونے کے لئے ضروری ہے کہ نماز عید شہر یا عید گاہ میں ہو۔ ☐ ☐

(۵) عید گاہ جانے سے پہلے کوئی میٹھی چیز کھانا سنت ہے۔ ☐ ☐

(۶) عید الفطر کے موقع پر نماز عید کے خطبے میں تکبیرات تشریق کے احکام بتلانا مستحب ہے۔ ☐ ☐

## سوال نمبر ۲

صحیح اور غلط کی نشاندہی کیجئے اگر بیان غلط ہے تو تصحیح کیجئے...... تصحیح کے لئے ایک سطر خالی ہے: صحیح/غلط

(۱) نماز عیدین واجب ہونے کی وہی شرائط ہیں جو نماز جمعہ کے واجب ہونے کی ہیں۔ ☐ ☐

..............................................................................................

(۲) نابینا شخص پر بھی نماز جمعہ واجب ہے۔ ☐ ☐

..............................................................................................

(۳) نماز عید خطبہ کے بغیر بھی صحیح ہو جاتی ہے۔ ☐ ☐

..............................................................................................

(۴) سورج نکلتے ہی نماز عید کا وقت شروع ہو جاتا ہے۔ ☐ ☐

............................................................................................

(۵) عیدین کی دونوں رکعتوں میں چھ زائد تکبیریں رکوع سے پہلے ادا کی جاتی ہیں۔ ☐ ☐

............................................................................................

(٦) عیدالاضحیٰ میں عیدگاہ جاتے ہوئے راستے میں تکبیرات تشریق کہنا مستحب ہے۔ ☐ ☐

............................................................................................

## سوال نمبر۳

عیدین کی شرائط، واجب اور مستحبات کی علیحدہ نشاندہی کیجئے:

(۱) نیند سے جلد بیدار ہونا۔

(۲) اذن عام ہونا۔

(۳) تکبیرات تشریق۔

(۴) عیدگاہ پیدل جانا۔

(۵) باجماعت نماز ادا کرنا

| شرائط | واجب | مستحبات |
|---|---|---|
| | | |
| | | |
| | | |
| | | |
| | | |





# جماعت کی نماز میں شامل ہونے کا بیان

جماعت کی نماز میں شامل ہونے کیلئے عموماً نمازی کو تین قسم کے احوال کا سامنا کرنا پڑتا ہے:

(۱) یہ نماز شروع کر چکا ہے اور جماعت کھڑی ہو جائے۔

(۲) مسجد میں پہنچے اور پہلے سے جماعت شروع ہو چکی ہے۔

(۳) جماعت کی نماز کھڑی ہو چکی ہے اور یہ شخص مسجد سے نکلنا چاہتا ہے۔



## پہلی حالت کا حکم :

اگر یہ حالت ہو کہ کوئی شخص تنہا نماز شروع کر چکا ہے اور جماعت کھڑی ہو جائے تو پھر اسکی مختلف صورتیں ہیں:

(ا) یہ تنہا اپنے فرض پڑھ رہا ہے کہ جماعت کھڑی ہو جائے۔

(ب) یہ سنتیں پڑھ رہا ہو کہ جماعت کھڑی ہو جائے۔

(یہ یاد رہے کہ دوسری صورت میں فجر اور ظہر کا وقت مراد ہے کیونکہ یہی وہ دو نمازیں ہیں جن سے پہلے سنتِ مؤکدہ ہے)

......اگر پہلی صورت ہو کہ فرض پڑھ رہا ہے اور جماعت کھڑی ہو جائے تو دیکھیں گے کہ وہ فرض رباعی (یعنی چار رکعت والی فرض نماز (جیسے ظہر، عصر اور عشاء) ہے یا رباعی نہیں ہے جیسے فجر اور مغرب کی نماز۔

اگر وہ فرض نماز رباعی ہے تو اسکی مختلف حالتیں ہیں۔ جن کے احکام بھی مختلف ہیں:

(ا) اگر اس نے نماز شروع ہی کی تھی کہ ابھی تک پہلی رکعت کا سجدہ نہیں کیا تھا تو یہ شخص کھڑے کھڑے سلام پھیر کر نماز توڑ دے اور جماعت میں شامل ہو جائے جب تک پہلی رکعت کا سجدہ نہ ہوا ہو تو نماز کو مزید بہتری کے خاطر توڑا جا سکتا ہے۔

(ب) اور اگر اس نے رباعی نماز میں پہلی رکعت سجدے کیساتھ مکمل کر لی تو اب جماعت کھڑی ہونے کی صورت میں نماز نہ توڑے۔ بلکہ اس ایک رکعت کیساتھ مزید ایک رکعت پڑھ کر سلام پھیر دے یہ دو رکعتیں اس کیلئے نفل ہو جائیں گی۔ اور یہ شخص فرضوں کی نیت سے جماعت میں شریک ہو جائے۔

(ج) اگر یہ دو رکعتیں پڑھ کر تیسری رکعت کیلئے کھڑا ہو چکا تھا کہ جماعت کھڑی ہو گئی تو اگر اس نے تیسری

رکعت کا سجدہ نہیں کیا تھا تو یہ شخص کھڑے کھڑے سلام پھیر کر نماز توڑ دے اور جماعت میں فرض کی نیت سے شامل ہوجائے اور وہ دو رکعتیں جو تنہا پڑھ چکا ہے نفل ہو جائیں گی۔

(د) اور اگر رباعی نماز میں تیسری رکعت کا سجدہ بھی کر چکا تھا کہ جماعت کھڑی ہوگئی یہ شخص اب نماز نہ توڑے بلکہ ایک رکعت اور پڑھ کر چار رکعت پوری کرلے اور یہ چار رکعتیں بطور فرض ادا ہوگئیں۔ اب اگر وقت ایسی نماز کا ہے جس میں فرض کے بعد نفل پڑھنے کی شریعت میں اجازت ہے جیسے ظہر اور عشاء کی نماز کے بعد جائز ہے تو یہ شخص نفل کی نیت سے جماعت میں شریک ہوسکتا ہے۔

اور اگر ایسی نماز ہے جس کے فرض پڑھ لینے کے بعد نفل جائز نہیں ہوتے (جیسے عصر کی نماز) تو جماعت میں نفل کی نیت سے شریک نہ ہو۔

یہ تو تھا مسئلہ رباعی نماز کا، اور اگر نماز رباعی نہ ہو بلکہ دو رکعت والی ہو جیسے فجر یا تین رکعت والی ہو جیسے مغرب تو ان نمازوں میں تنہا فرض نماز شروع کرنے کے بعد جماعت کھڑی ہوجائے تو مطلقاً نماز توڑ کر جماعت میں شامل ہوجائے خواہ ایک رکعت پوری کر چکا ہو یا نہیں، کیونکہ اگر یہ اس وقت دوسری رکعت ملائے گا تو خود جماعت کی نماز فوت ہونے کا اندیشہ ہے۔

البتہ اگر فجر اور مغرب میں اپنی تنہا دو رکعت پوری یا تین رکعت مکمل کر چکا تھا تو اب اپنی نماز مکمل کرلے جماعت میں نفل کی نیت سے شریک نہ ہو۔

وجہ صاف ظاہر ہے کہ فجر میں تو اس لئے کہ فرض پڑھ لینے کے بعد نفل پڑھنا طلوع آفتاب تک مکروہ ہے۔

اور مغرب میں اس لئے درست نہیں ہے کہ شریعت میں تین رکعت نفل پڑھنا مشروع نہیں ہے۔ اور اگر تین کی بجائے چار رکعت پڑھے گا تو اپنے امام کی مخالفت ہوجائیگی کہ امام تین رکعت پڑھائے اور مقتدی اس کی اقتداء میں اس سے زائد چار رکعت پڑھے اور یہ بھی شرعاً درست نہیں ہے۔

......اگر دوسری صورت ہو کہ (یہ ظہر یا فجر کی) سنتیں شروع کر چکا ہے تو فجر میں یہ سنتیں پوری کرلے اور جماعت میں شریک ہوجائے بشرطیکہ سنتوں میں مشغولی کی وجہ سے جماعت فوت ہوجانے کا اندیشہ نہ ہو۔ جبکہ ظہر کی سنتوں میں یہ دو رکعت پوری کر کے سلام پھیر دے اور جماعت میں شامل ہوجائے اور ظہر کی سنتوں کی فرضوں کے بعد قضاء کرلے۔

یہی حکم خطبہ جمعہ کا ہے اگر جمعہ کی سنتیں شروع کرنے کے بعد خطبہ جمعہ شروع ہوجائے تو دو رکعت پر سلام

پھیر دے اور خطبہ سنے۔ اور کے بعد ان سنتوں کی قضاء کر لے۔



## دوسری حالت کا حکم :

اگر دوسری حالت ہے کہ یہ شخص جب مسجد پہنچا تو جماعت کھڑی ہو چکی تھی تو اب اگر:

فجر کی نماز ہے تو مسجد سے باہر یا مسجد کے کسی کونے میں پہلے سنتیں ادا کر لے پھر جماعت کی نماز میں شریک ہو جائے۔ کیونکہ فجر کی سنتوں کی بڑی تاکید آئی ہے۔

لیکن اگر فجر کی سنتوں میں مشغولی کی وجہ سے جماعت فوت ہو جانے کا خدشہ ہو تو سنتیں چھوڑ دے اور جماعت میں شریک ہو جائے اور طلوع آفتاب کے بعد سنتیں قضاء کر لے۔

ظہر کی نماز ہے تو پہلے جماعت کے ساتھ فرض پڑھے اس کے بعد سنتوں کی قضاء کر لے۔



## تیسری حالت کا حکم :

اگر تیسری حالت ہے کہ اپنے فرض پڑھ چکا ہے اور اسکے بعد جماعت کھڑی ہو رہی ہے اور یہ شخص مسجد سے نکلنا چاہتا ہے تو اسکا حکم یہ ہے کہ اگر ظہر اور عشاء کا وقت ہے تو اس کیلئے مسجد سے نکلنا مکروہ ہے۔ اسے چاہئے کہ نفل کی نیت سے جماعت میں شریک ہو جائے کیونکہ دیکھنے میں یوں لگتا ہے کہ یہ شخص جماعت کی نماز سے اعراض کر رہا ہے۔

اگر فجر، عصر یا مغرب کا وقت ہے تو اس کیلئے مسجد سے نکلنا مکروہ نہیں ہے۔ وجہ ظاہر ہے کہ یہ شخص شرعی مجبوری کی بناء پر جماعت میں شریک نہیں ہو سکتا۔ فجر اور عصر میں فرضوں کے بعد نفل ممنوع ہیں اور مغرب میں نفل ممنوع تو خیر نہیں ہیں البتہ جماعت میں شریک ہو کر تین رکعت نفل کی کوئی صورت جائز نہیں ہے۔ اور چار رکعت پڑھے گا تو اپنے امام کی مخالفت کرے گا اور یہ بھی جائز نہیں ہے۔



# عملی مشق

## سوال نمبرا

ذیل میں خالی جگہوں کو دیئے گئے مناسب الفاظ سے پر کریں یہ بھی ممکن ہے کہ کوئی لفظ کسی بھی خالی جگہ کیلئے موزوں نہ ہو:

(۱) ظہر وعشاء (۲) مکروہ نہیں (۳) مکروہ (۴) جائز (۵) فجر، عصر، مغرب

(۶) فجر (۷) تہجد

(۱) اگر کوئی شخص جماعت سے قبل ہی.......... کے فرض پڑھ چکا ہے، تو اس کے لئے مسجد سے باہر نکلنا.......... ہے۔

(۲) اگر.......... کا وقت ہے تو اس کے لئے مسجد سے باہر نکلنا..........

(۳) .......... کی سنتوں کی بڑی تاکید ہے۔

## سوال نمبر۲

درج ذیل صورتوں میں جو صحیح ہو اس کے سامنے صحیح کا نشان ( ✓ ) اور جو غلط ہو اس کے سامنے غلط کا نشان (×) لگائیں:

(۱) عبداللہ فجر کی سنتیں شروع کر چکا ہے کہ جماعت کھڑی ہوگئی......

☐ سنتیں پوری کر کے جماعت میں شریک ہو جائے۔

☐ سنتیں توڑ کر نماز میں شریک ہو جائے، طلوع آفتاب کے بعد قضاء کر لے۔

☐ سنتیں توڑ لے فرضوں کے فوراً بعد قضاء کر لے۔

(۲) عبدالرحمٰن مسجد میں پہنچا کہ فجر کی نماز شروع ہوگئی تھی تو......

☐ ہر حالت میں جماعت میں شریک ہو جائے۔

☐ پہلے سنتیں پڑھے خواہ جماعت نکلنے کا قوی امکان ہو۔

☐ قعدہ تک جماعت میں ملنے کی امید ہو تو پہلے سنتیں پڑھ لے۔

(۳) فرحان ظہر کی سنتیں شروع کر چکا ہے کہ جماعت کھڑی ہوگئی تو......

☐ ہر حال میں سنتیں مکمل کرے، خواہ جماعت ملے یا نہ ملے۔

☐ دو رکعتوں کے بعد سلام پھیر لے اور جماعت میں شریک ہو جائے۔

☐ سنتیں توڑ کر جماعت میں شریک ہو جائے۔

(۴) نعمان اکیلے ظہر کی نماز پڑھ رہا تھا ایک رکعت پڑھنے کے بعد جماعت کھڑی ہوگئی تو......

☐ اپنے فرض توڑ کر جماعت میں شریک ہو جائے۔

☐ دو رکعت پر سلام پھیر دے اور جماعت میں شریک ہو جائے۔

☐ اپنے فرض مکمل کرے جماعت میں شریک ہونا ضروری نہیں۔

(۵) سلمان ظہر کی تین رکعتیں پڑھ چکا تھا کہ جماعت کھڑی ہوگئی......تو......

☐ چار رکعت مکمل کرے، اور نفل کی نیت سے جماعت میں شریک ہو جائے۔

☐ اپنی نماز توڑ کر جماعت میں شریک ہو جائے۔

☐ اپنی نماز مکمل کرے بعد میں جماعت میں شریک ہونے کی ضرورت نہیں۔

☐ اپنی نماز مکمل کرے، اور جماعت کے ساتھ دوبارہ فرض پڑھے۔

(۶) محسن عصر کے دو فرض پڑھ چکا تھا کہ قعدہ کی حالت میں جماعت کھڑی ہوگئی......تو......

☐ چار رکعت مکمل کر کے نفل کی نیت سے جماعت میں شریک ہو جائے۔

☐ دو رکعت پر سلام پھیر دے اور فرض کی نیت سے جماعت میں شریک ہو جائے۔

☐ چار رکعت مکمل کر لے اور جماعت میں شریک ہونے کی ضرورت نہیں۔

(۷) ساجد مغرب کی تیسری رکعت کا سجدہ کر چکا تھا کہ جماعت کھڑی ہوگئی......تو......

☐ تین رکعتیں مکمل کر کے نفل کی نیت سے جماعت میں شریک ہو جائے۔

☐ نماز توڑ کر جماعت میں شریک ہو جائے۔

☐ اپنی نماز مکمل کر لے اور جماعت میں شریک ہونے کی ضرورت نہیں۔

(۸) جنید ظہر کے لئے مسجد میں داخل ہوا ہی تھا کہ ظہر کی جماعت کھڑی ہوگئی......تو......

☐ پہلے مسجد سے باہر سنتیں پڑھ لے پھر جماعت میں شریک ہو۔

☐ جماعت میں شریک ہوجائے اور سنتیں فرضوں کے بعد پڑھے۔

☐ مسجد کے اندر سنتیں پڑھے اور جماعت میں شریک ہوجائے۔

(۹) عمیر اپنے فرض پڑھ چکا تھا کہ جماعت کھڑی ہوگئی اور یہ مسجد سے نکلنا چاہتا ہے تو اگر ظہر، عشاء ہے تو مسجد سے!

☐ نکل سکتا ہے۔

☐ نکلنا مکروہ ہے۔ جماعت میں شریک ہوجائے۔

☐ مسجد میں فارغ بیٹھا رہے۔ جماعت ختم ہونے کے بعد نکلے۔

......اگر فجر یا مغرب ہے......تو......

☐ فوراً جماعت کے ساتھ شریک ہوجائے۔

☐ نکل سکتا ہے۔

☐ جماعت میں شریک نہ ہو اور مسجد سے باہر بھی نہ نکلے۔

(۱۰) عاطف عشاء کی فرض نماز کے لئے تکبیر تحریمہ کہہ چکا تھا کہ جماعت کھڑی ہوگئی......تو......

☐ دو رکعت پوری کر کے سلام پھیر دے۔

☐ کھڑے کھڑے سلام پھیر دے، اور جماعت میں شریک ہوجائے۔

☐ اپنے فرض پورے کر کے نفل کی نیت سے جماعت میں شریک ہوجائے۔

☐ اپنے فرض پڑھ لے، اور جماعت میں شرکت کی ضرورت نہیں ہے۔





